Title - INTIKHAB KALAM WALI DAKKINI

Creator - Wali Dakkini

Publisher - N.A.

Date - N.A.

Pages - 96.

Subject - Urdu Shayari - Intikhab Kalaam
- Wali Dakkini

آج تیری بہواں نے مسجد میں
ہوش کھویا ہی ہر نمازی کا

ہر زباں پر ہے مثل شانہ مدام
ذکر تجھ زلف کی درازی کا

گر نہیں راز عشق سوں آگاہ
فخر بیجا ہے فخر رازی کا

اے ولی سرو قد کون دیکھوں گا
وقت آیا ہی سرفرازی کا

[illegible] کے شعلے سوں جلتے کو جلاتی جا
ٹک مہر کے پانی سوں یہ آگ بجھاتی جا

[illegible] دل میرا نہیں واقف
ای مان بھری چنچل ٹک بھاو بتاتی جا

[illegible] گئی عمر مری ساری
ای بت کی پوجن ہاری ٹک آس پوجاتی جا

[illegible] سب تن کو کیا کاجل
یہ روشنی افزا ہی انکھیاں کو لگاتی جا

[illegible] ہو مرون پکڑا ہی تری لٹ نے
یہ کام دہرم کا ہی ٹک اسکو چھڑاتی جا

تجھ گھر کی طرف سندر آتا ہی ولی دائم
مشتاق درس کا ہی ٹک درس دکھاتی جا

وہ صنم جب سوں بسا دیدہ حیران میں آ
آتش عشق پڑی عقل کے سامان میں آ

[illegible] خصت گلگشت چمن
ای چمن زار حیا دل کے گلستان میں آ

[illegible] گل باغ وفا
اشک کرتے ہیں مکاں گوشۂ داماں میں آ

[illegible] دل نہ لیجو مجھ سوں
دفتر درد بسا عشق کے دیوان میں آ

[illegible] بیتاب کیا جب سوں بگے
چاک دل تب سوں بسا چاک گریبان میں آ

حسن تھا پردۂ تجرید میں سب سوں آزاد
طالب عشق ہوا صورت انسان میں آ

شیخ یاں بات تری پیش نجاوے ہرگز
عقل کون چھوڑ کے مت مجلس رندان میں آ

درد منداں کو بجز درد نہیں صید مراد
ای شۂ ملک جنون غم کے بیابان میں آ

[illegible] مجھ حال سوں ہمسر ای پریشانی میں
[illegible] رد کہتی ہے مرا زلف ترے کان میں آ

غم سوں تیرے ہی ترحم کا محل حال ولی
ظلم کون چھوڑ سجن شیوۂ احسان میں آ

ہے قد ترا [illegible] اپا معنی ناز گویا
پوشیدہ دلمیں میرے آتا ہے راز گویا

معنی طرف چلا ہے صورت سوں یوں مرا دل
صورت ستی چلا ہے کعبے حجاز گویا

ہر یک نگہ میں تیری ہے نغمۂ محبت
ہر تار تجھ نگہ کا ہے تار ساز گویا

تجھ زلف کو جو بولا ہمدوش مصرع قد
وہ قائل ستمگر آیا ہے یوں ولی پر

رکھتا ہے تجھ برابر فکر دراز گویا
جلدی سوں صید اوپر آتا ہے باز گویا

ملا وہ گلبدن جسکون اسے گلشن سوں کیا مطلب
عزیزاں باغ میں جانا نپٹ دشوار ہے مجکون
ولی جنت منیں رہنا نہیں درکار عاشق کو

جو پایا وصل یوسف اُسکو پیراہن سوں کیا مطلب
گلی گلرو کی پایا ہوں مجھے گلشن سوں کیا مطلب
جو طالب لامکاں کا ہے اُسے مسکن سوں کیا مطلب

سینے میں ہے تجھ ابرو ی پیوست کی نشست
تیرے دو نین دلمیں مری فتنہ خیز ہیں
تا سُرخ رنگ کون زرد کرے اُس سبب یہ غم

جوں تیرے دلمیں ہے نگہ مست کی نشست
مشکل ہے ایک ٹھار دو بدمست کی نشست
دلمیں ولی کی بس ہیں [۱۲ ٹلیہ] ہے جوں جبت کی نشست

جولانگری میں گرم ہے وہ شہسوار آج
بیشک کریگا خاطر عشاق باغ باغ
ہے بیشمار دلمیں مرے خار خار شوق
اطراف آسماں کے ہجوم شفق نہیں
ہر جا ہے آسماں سوں تو اصح کرے طلب

سینے سے عاشقاں کے اُٹھا ہے غبار آج
آیا ہے التفات پہ وہ نوبہار آج
چہرے کون دیکھ سر پہ ترے نوکدار آج
تجھ رنگ نے ہوا کو کون کیا لالہ زار آج
پایا ہے تجھ کرم سوں ولی اعتبار آج

دستا ہے تجھ جبین میں سراسر ظہور صبح
بیتاب آفتاب ہے تب سوں جہاں میں
تجھ مکھ کی آرسی میں ہے نور خدا عیاں
ظاہر ہیں تجھ بہار میں اسباب عیش کے
تجھ مکھ کا نور جب سوں تماشا کیا ولی

تجھ دیکھنے کون جگ میں ہوا ہے عبور صبح
دیکھا ہے تجکوں جب ستی اے رشک نور صبح
روشن ہے تجھ جمال ستی کوہ طور صبح
ہے جلوہ گر تجھی ستی دار السرور صبح
کرٹوا لگا ہے تب سوں جگت میں مرور صبح

جب سوں ہوا ترا یہ قد دلربا بلند
مت پست فطرتاں سوں مل اے سرو ناز نین
تجھ ابرواں کون دیکھکے کینا ہے اے صنم
تیری ہواں میں نازکوں رہتا ہے [۱۲ کیا ہے] اسقدر
میں عاشقاں کی فوج کا سردار ہوں ولی

سنتا ہوں ہر طرف سوں صدا ہے بلا بلند
تجھ قد کا نانو جگ میں ہے نام خدا بلند
تجھ حق منیں ہلال نے دست دعا بلند
کشتی میں [۱۲ میں] جوں ہے مرتبہ ناخدا بلند
مجھ آہ کا ہوا ہے علم تا سما بلند

ہوا ہے گرم تو جب آفتاب کے مانند
کیا ہے ہوش نے پرواز آب کے مانند

نکر سوال مرے درد کی حکایت کا
کہ مجھ زباں پہ ہے حاضر جواب کے مانند

نگاہ گرم سیں اُس شعلہ قد نے مجلس میں
کیا برشتہ ولی کوں کباب کے مانند

اب جدائی نکر خدا سوں ڈر
بیوفائی نکر خدا سوں ڈر

راست کیشوں سوں ای کماں ابرو
کج ادائی نہ کر خدا سوں ڈر

مت تغافل کو راہ دے ای شوخ
جگ ہنسائی نکر خدا سوں ڈر

خون عاشق سوں بی اجازت ناز
کف حنائی نکر خدا سوں ڈر

اے ستمگر غضب سوں نگ ولی
کہربائی نکر خدا سوں ڈر

بیوفائی نکر خدا سوں ڈر
جگ ہنسائی نکر خدا سوں ڈر

ہے جدائی میں زندگی مشکل
آ جدائی نکر خدا سوں ڈر

آرسی دیکھکر نہ ہو مغرور
خود نمائی نکر خدا سوں ڈر

اُس سوں جو آشنای درد نہیں
آشنائی نکر خدا سوں ڈر

اے ولی غیر آستانۂ یار
جبہہ سائی نکر خدا سوں ڈر

چمن میں جب چلے اس حسن عالمتاب سوں اٹھکر
کرے تعظیم خوشبو ہر گل سیراب سوں اُٹھکر

تری باتوں کی نرمی کی اگر شہرت ہو عالم میں
وہیں آوے قدمبوسی کو مخمل خواب سوں اٹھکر

تری ابرو کی پہونچے گر خبر مسجد میں اہد کون
تماشا دیکھنے آوے ترا محراب سیں اٹھکر

جو آیا مست ساقی جام لیکر
گیا یکبارگی آرام لیکر

نجا نوں خط ترا کس بیچتا پر
چلا ہے آج فوج شام لیکر

تری ساقی گری کوں لالۂ باغ
کھڑا ہے منتظر ہو جام لیکر

ہیں اسکوں لکھوکھیں کرتا ہوں سجدہ
جو کوئی آتا ہے تیرا نام لیکر

ولی تیری لباں سوں انکس طبع
چلا ہے لذت دشنام لیکر

گر چمن میں چلے وہ نو بہار
گل کریں نقد آب و رنگ نثار

بلبلاں ہر طرف سوں اٹھ دوڑیں
دیکھنے کوں اُسے ہزار ہزار

جن نے دیکھا ہے اُس پری رو کوں
تجھ درس کے خیال میں دائم
یاد تجھ خط سبز کی اے شوخ
لب کے پایا ہے تجھ جفا سوں شکست
اے ولی اُس سے حرف ہوش نہ پوچھ

صورت ہوش سوں ہوا بیزار
مثل مینا ہے چشم گوہر بار
زخم دل پر ہے مرہم زنگار
خانۂ دل ہوا ہے آئینہ زار
جو ہوا مست جلوۂ دیدار

عشق کے ہاتھ سوں ہوے دلریش
جیو مرا ہو رہا ہے زیر و زبر
جسکوں قربت ہے عشق سوں تیر سے
اے ولی اُسکا زہر کیوں اُترے

جگ میں کیا بادشاہ کیا درویش
جب سوں تیرا فراق آیا پیش
اُسکے نزدیک کب عزیز ہوں خویش
جن نے کھایا ہے عاشقی کا نیش

کہوں کس سی عزیزاں جا کے درد دل نشان دل
غبار خاطر غمناک سوں مجھ پر ہوا ظاہر
بیان سینہ چاکاں اے ولی کیوں [illegible]

نہیں اک گوش محرم تا سُنے آہ و فغان دل
کہ غیر از درد دوجا نہیں ہے بار کاروان دل
کہ بوی گل سوں نازکتر ہے آہنگ زبان دل

آتا ہے جب چمن میں تو زریں کلاہ سوں
بزم ادا و نازکوں وہ شوخ نازنین
بیجا نہیں ہے رخ پہ مرے رنگ اضطراب
پروانہ وار عشق میں تیرے جو سر دیا
حاجت نہیں چراغ کی مجھ گھر میاں ہے ولی

اُٹھتی ہے فوج حسن تیری جلوہ گاہ سوں
خوشبو کیا ہے عنبر موج نگاہ سوں
باندھا ہوں دلکو آہوے وحشت پناہ سوں
اُسکا کفن ہے رشتۂ شمع نگاہ سوں
روشن ہے بزم عیش مری شمع آہ سوں

تجھ مکھ کی جھلک دیکھ گئی جوت چندر سوں
ہر چند کہ وحشت ہے تجھ انکھیاں سیتی ظاہر
اشرف کا یہ مصراع ولی اپنی ہے دلچسپ

تجھ مکھ پہ عرق دیکھ گئی آب گہر سوں
صد شکر کہ تجھ داغ کوں الفت ہے جگر سوں
الفت ہے دل و جانکو [illegible] نگر سوں

باطن کی گرد ہوائے یار کر رکھوں
اُسکی ادا و ناز کی خوبی کا کر بیان
لائق ہے گروہ شوخ کے اپنے نخر میں

اپنے سخن کا اُسکوں خریدار کر رکھوں
ہر خوبرو کوں صورت دیوار کر رکھوں
آوے اگر پری تو پرستار کر رکھوں

برجا ہے گر کہے کہ چمن میں نگاہ کر
نرگس کوں اپنی چشم کا بیمار کر رکھوں

تسبیح تیری زلف کوں کہتی ہے اے صنم
یک تار سے کہ رشتۂ زنار کر رکھوں

تیرے خیال آنے کی پاؤں اگر خبر
سینے کوں داغ عشق سوں گلزار کر رکھوں

ایسے نصیب میرے کہاں ہیں ولی کہ آج
اُس گلبدن کو اپنے گلے ہار کر رکھوں

---

تصویر تری جانِ مصفا پہ لکھا ہوں
یہ نقش پری پردۂ مینا پہ لکھا ہوں

فرہاد لکھا صورت معشوق حجر پر
ہیں صورت دلبر دلِ شیدا پہ لکھا ہوں

اے مردمکِ چشم تجھ انکھیاں کی یہ لالی
نرگس کے قلم سوں گل لالا پہ لکھا ہوں

تجھ نرگس مخمور کی کیفیت مستی
اکثر خط ساغر مستی صہبا پہ لکھا ہوں

اُسکے دہن تنگ کی تعریف کا نکتہ
صنعت سوں ولی دیدۂ عنقا پہ لکھا ہوں

---

خوبی اعجازِ حسن یار اگر انشا کروں
بی تکلف صفحۂ کاغذ ید بیضا کروں

جون نسیم اب لگ سبکروحی مجھے حاصل نہیں
کسطرح اس غنچۂ بند قبا کوں وا کروں

کیا کہوں تجھ قد کی خوبی سرو عریاں نکلے حضور
خود بخود رسوا ہے اسکو پھر کیے کیا رسوا کروں

سرکوں جب وصف تیری جامۂ گلرنگ کے
جامۂ زیبان کو برنگِ صورت دیبا کروں

رات کوں آؤں اگر تیری گلی کوں اے حبیب
زیور لب ذکر سبحان الذی اسرا کروں

آرزو دلمیں یہی ہے وقت مرنے کو ولی
سرو قد کوں دیکھ سیر عالم بالا کروں

---

دل ہوا ہے میرا خراب سخن
دیکھکر حسن بیحجاب سخن

راہِ مضمونِ تازہ بند نہیں
تا قیامت کھلا ہے باب سخن

جلوہ پیرا ہو شاہد معنی
جب زباں سوں اُٹھے نقاب سخن

ہے تری بات اے نزاکت فہم
لوح دیباچۂ کتاب سخن

لفظ رنگین ہے مطلع رنگیں
نورِ معنے ہے آفتاب سخن

شعر فہموں کی دیکھکر گرمی
دل ہوا ہے میرا کباب سخن

عرفی و انوری و خاقانی
مجکوں دیتے ہیں سب حساب سخن

اے ولی دردِ سر کبھو نہ رہے
جب ملے صندل و گلاب سخن

سحر پرداز ہیں پیا کے نین
ہر نفس دشمن ہیں خوش ادا کے نین

اے دل اُس کے اگے سنبھل کر جا
تیغ برکف ہیں میرزا کے نین

دل ہوا مجنوں آج بیگانہ
دیکھ اُس رمز آشنا کے نین

نرگستان کوں دیکھنے مت جا
دیکھ اُس نرگسیں قبا کے نین

وہ ہے گلزارِ آبرو کا گل
حق نے جسکوں دیئے حیا کے نین

اے ولی کس آگے کروں فریاد
ظلم کرتے ہیں بیوفا کے نین

---

سیہ روئی نہ لیجا حشر میں دنیائی فانی سوں
سیہ نامی کوں دھوا ہی بنجرا انجھواں کے پانی سوں

شب غم روز عشرت سوں بدل ہووے اگر دیکھے
میری جانب وہ ہر ذرہ پرور مہربانی سوں

اپس کے سر پہ مارا کوہکن نے تیشۂ غیرت
ہوا جب خسرو عالم ولی شیریں زبانی سوں

---

صدق ہی آبِ رنگ گلشنِ دین
پاکبازی ہی شمع راہ یقین

قد سوں تیری عیاں ہی ایجا نال
صورت ناز و معنی تمکین

بسکہ رویا ہوں یاد کر کے تجھے
چشم میری ہے دامن گلچین

زلف تیری ہی اے وفا دشمن
دشمنِ دین و دشمن آئین

اے ولی تب نہاں ہو لیل فراق
جب عیاں ہو وہ آفتاب جبیں

---

گریۂ عشاق سوں خنداں ہی باغ بزم حسن
مغز پروانہ سوں روشن ہی چراغ بزم حسن

عاشقاں اس آتشیں رخسار کے چہرے اوپر
پیچ و تاب زلف ہے دودِ چراغ بزم حسن

حسن کی مجلس کوں جب روشن کیا وہ شمع رو
خوبرویاں سب ہوئی جوں لالہ داغ بزم حسن

آتش غیرت سوں گل پانی ہوا ہی مغز شمع
وہ صنم جب سوں ہوا عالی دماغ بزم حسن

صرف کرتا ہی ولی عالم منیں نقاش صنع
عیش کی تصویر میں رنگِ فراغ بزم حسن

---

ہوا ہی جب سوں ترا تلِ سوار آتش حسن
سپند وار ہے دلِ بیقرار آتش حسن

ہنوز حسن کی گرمی بجا ہے اے گلرو
خطِ سیاہ ہی ترا حصارِ آتش حسن

یہ خط کو دود نمط دیکھکر ہوا معلوم
بسکہ گرم بھڑکے ہوا روزگارِ آتش حسن

وہ شمع بزم ادا بر میں کر لباس زری
ہی آفتاب لگن شعلہ زار آتش حسن

ہے لبکہ آب و رنگ حیا کہیم واس میں
آتا نہیں کسی کے خیال و قیاس میں

بیراگیوں کے پنتھ میں آ کر وہ مہ جبیں
بیراگ کوں اُٹھا کے چڑھا یا اکاس میں

ہے اسکے مکھ سوں جلوہ نما موج آب و تاب
موتی کے مثل گرچہ ہے سادے لباس میں

لگتا ہے اُس گروہ میں وہ سرو نازنین
گویا گل گلاب کا جلوہ ہے گھاس میں

اُسکی بھنواں کو بوجھ کے شمشیر آبدار
اہل ہوس کی عقل ہے دائم ہراس میں

آدمی فلک سوں زہرہ اُتر کر وہ مہ جبیں
یک تان گاوے رامکلی یا بھباس میں

جاتا ہوں باغ یاد میں اُس چشم کے ولی
شاید کہ بو مو اُسکی ہو نرگس کی گھاس میں

---

یکبار میری بات اگر گوش کرے توں
ملنے کوں رقیباں کی فراموش کری توں

ہے لسکہ ترے نین میں کیفیت مستی
یک دید میں کو نین کو بیہوش کری توں

ای سرو گل اندام اپس نقش قدم سوں
بر جا ہے اگر صحن کو گلپوش کری توں

غیرت سوں کری چاک گریبان دل پر خون
گر گل کی حمائل کوں ہم آغوش کری توں

ای جان ولی وعدہ دیدار سوں اپنے
ڈرتا ہوں مبادا کہ فراموش کری توں

---

ای دل سدا اُس شمع پر پروانہ ہو پروانہ ہو
اُس نو بہار حسن پر دیوانہ ہو دیوانہ ہو

اے یار تجھ منظور ہے گر آشنائی عشق کی
ہر آشنائے عقل سوں بیگانہ ہو بیگانہ ہو

میری طرف ساغر بکف آیا ہے وہ مست حیا
ای دل تکلف برطرف مستانہ ہو مستانہ ہو

جاری رکھیگا کب تلک رسم جفا و جور کوں
ای جانمن ہر دل منے جانانہ ہو جانانہ ہو

مجکوں خمار درد سوں پیدا ہوا ہے درد سر
ای گردش چشم پری پیمانہ ہو پیمانہ ہو

اسوقت چشم کی نگہ کرتی ہے مشق دلبری
یہ آن غفلت کی نہیں فرزانہ ہو فرزانہ ہو

میرے سخن کوں مہر سوں سنتا ہے وہ رنگین ادا
اے سرگذشت حال دل افسانہ ہو افسانہ ہو

عالم میں تجکوں ای ولی ہے فکر جمعیت اگر
ہر دم خیال یار سوں ہمخانہ ہو ہمخانہ ہو

---

صحبت غیر میں جایا نہ کرو
اپنے عاشق کو رُلایا نہ کرو

حق پرستی کا اگر دعوا ہے
بے گنہ ہوں کو ستایا نہ کرو

دلکو ہوتی ہے سجن بیتابی
زلف کوں ہاتھ لگایا نہ کرو

نگہ تلخ سوں اپنے ظالم
زہر کا جام پلایا نہ کرو

ہمکو برداشت نہیں غصے کی
غیر کوں درس دکھایا نہ کرو

پاکبازاں میں ہے مشہور ولی
اس سوں چہرے کوں چھپایا نہ کرو

---

دیکھ دستارِ بسنتی ساقیٔ سرشار کی
کھل گئی ہیں آج انکھیاں نرگسِ بیمار کی

بات کہنے کا کبھی جو وقت پاتا ہے غریب
بھول جاتا ہے وہ سب کچھ دیکھ صورت یار کی

اے ولی اس بیوفا کی مہربانی پر نہ بھول
دلکا دشمن ہے مگر کرتا ہے باتیں پیار کی

---

اس سرو خوش ادا کوں ہمارا سلام ہے
اس یارِ بیوفا کوں ہمارا سلام ہے

لیتا نہیں سلام ہمارا حجاب سوں
اس صاحبِ حیا کوں ہمارا سلام ہے

اس باج دل میں میرے نہیں اور مدعا
اس دل کے مدعا کوں ہمارا سلام ہے

ناز و ادا سوں دلکوں مرے مبتلا کیا
اس نازنیں پیا کوں ہمارا سلام ہے

آرام جان و دل ہے ولی جسکا دیکھنا
اس جانِ دلربا کوں ہمارا سلام ہے

---

اگر گلشن طرف وہ نوخطِ رنگیں ادا نکلے
گل ریحان سوں رنگ بو تماشا کی پیشوا نکلے

کھلے ہر غنچۂ دل جوں گل شادا شادی سوں
اگر ٹک گھر سوں باہر وہ بہارِ دلکشا نکلے

نثار اسکے قدم اوپر کروں انجھواںکے گوہر سب
اگر گھر نے کو دلجوئی وہ سرو خوش ادا نکلے

بجھائی درس کی ہرگز نہ کیجو اے پری پیکر
ولی تیری گلی میں جبکہ مانند گدا نکلے

---

پڑا حیرت میں دل اس حسن عالمگیر کے دیکھے
مصور دنگ ہے جس جلوۂ تصویر کے دیکھے

ہوا ہوں محو یوں اس زلف خم در خم کے دیکھے سوں
کہ جوں ہوتا ہے طالب کی حقیقت پیر کے دیکھے

کھلا یوں دل مرا تیری نگاہ تیز کی خاطر
کمان آغوش جوں کر کھولتی ہے تیر کے دیکھے

ترے مکھڑے کے صفحے پر خط لکھا قدرت کی کاتب نے
تعجب میں ہیں سب خطاط اس تحریر کے دیکھے

ولی کے دلکو یوں ہوتا ہے راحت تجھ گلی بھیتر
کہ جوں ہوتا ہے خاطر مفترح کشمیر کے دیکھے

---

جس وقت تبسم میں وہ رنگیں دہن آوے
گلزار میں غنچے کے دہن پر سخن آوے

تا حشر اٹھے بوئے گلاب اسکے عرق سوں
جس پر منیں یکبار وہ گل پیرہن آوے

ہرگز سخن سخت کوں لاوے نہ زبان پر
جس ذہن میں یکبار وہ نازک بدن آوے

بردا ہوا اگر جگ میں ولی پھر کے دوجی بار / رکھ شوق مرے شعر کا شوق سخن آوے

سرود عیش گاویں ہم اگر وہ عشوہ ساز آوے / بجاویں طبل شادی کا اگر وہ دلنواز آوے
خمار ہجر نے جسکے دیا ہے درد سر مجکو / رکھوں نشہ سُن انکھیاں اگر وہ مست ناز آوے
جنون عشق میں مجکوں نہیں زنجیر کی حاجت / اگر میری خبر لینے کو وہ زلف دراز آوے
ولی اُس گوہر کان حیا کی کیا کہوں خوبی / مرے گھر اسطرح آتا ہے جوں سینے میں راز آوے

کیوں نہ آوے نشۂ غم سوں دماغ عاشقی / بادۂ حیرت سوں ہے لبریز ایاغ عاشقی
اشک خون آلود ہے سامان طغرای نیاز / مہر فرمان وفا داری ہے داغ عاشقی
آب سوں دریا کے ہرگز کام نہیں عشاق کو / گریۂ حیرت سوں ہے سرسبز باغ عاشقی
گر طلب ہے تجکوں راز خانۂ دل ہو عیاں / آہ کی آتش سوں روشن کر چراغ عاشقی
دردمنداں باغ میں ہرگز نجاویں اے ولی / گر نہ دیوے نالۂ بلبل سراغ عاشقی

مکتب میں جسکے ہاتھ ادا کی کتاب ہے / خوبی میں آج ہم سبق آفتاب ہے
ظاہر ہوا ہے مجھپہ ترے ناز سوں صنم / رنگیں بہار حسن بہار عتاب ہے
تیرے نین کے عصر میں پیے وو ہی شراب / میخانہ تجہ نگاہ سوں دائم خراب ہے
دیوان میں ازل کی لکھا جب سوں عشق و حسن / تب سوں نیاز و ناز میں باہم حساب ہے
پوشیدہ حال عشق رہے کیونکہ اے ولی / غماز تار زلف خم پیچ و تاب ہے

مفلسی سب بہار کھوتی ہے / مرد کا اعتبار کھوتی ہے
کیونکہ حاصل ہو مجکو جمعیت / زلف تیری قرار کھوتی ہے
اے ولی آب اُسکی جہری کی / ہیرے دلکا غبار کھوتی ہے

ہمکو شفیع محشر وہ دیں پناہ بس ہے / شرمندگی ہماری عذر گناہ بس ہے
اسباب جنگ رکھنا درکار نہیں ہمن کو / دشمن کے مارنیکوں اک تیر آہ بس ہے
تجہ عشق کے جلے کو کیا کام چاندنی سوں / تجہ حسن کا تماشا اے رشک ماہ بس ہے
بیجا ہے بادشاہی ہر خوبرو کوں دنیا / خوبی کے تخت اوپر اک بادشاہ بس ہے
غم نہیں اگر رقیباں آئے ہیں علی ولی پر / اے دوست تجہ کرم کی مجکوں پناہ بس ہے

۷۸۶

# منتخب دیوان
## فرآسو

بھتا ہی کیا ہی تجھکو اے یار مسکرانا — ٹک واسطے خدا کے یکبار مسکرانا

گر جاے گی سبھوں کی نظروں سے اسکے آگے — اے برق دیکھیو مت زنہار مسکرانا

غنچوں کو اے ستمگر تیری دہن کے آگے — ہنسنا تو یکطرف ہے دشوار مسکرانا

شاعر ہے پوچ گوے اپنی یہ آپ قائل — یارو نہ اسکی سنکر اشعار مسکرانا

---

ہمارا یار ہمسے جب تلک باہم نہوئیگا — جو دل میں درد ہی ہرگز دوا سے کم نہوئیگا

---

ہاتھوں سے نہ اک تار گریبان میں چھوڑا — پاؤں سے نہ اک خار بیابان میں چھوڑا

---

کبھی رہتا نہیں بن چاک ہمارا سینا — ناصحا زخم کو سینے کے دوبارا سینا

---

دم خفا مجھسے ہوا اور میں خفا دم سے ہوا — رفتہ رفتہ یہ مرا حال تری غم سے ہوا

---

سر بدن سے ہو جدا اور ہاتھ شانے سے جدا — پر نہ سر اپنا ہو تیرے آستانے سے جدا

کیا بہانے تھی تجھے اے چشم آنسو بزم میں — ہو گیا وہ یار تجھسے اس بہانے سی جدا

یوں دل آوارہ اپنا اے فرآسو گم ہوا — مرغ وحشی جیسے ہووے آشیانے سی جدا

---

مجھکو کہتے ہیں بڑا ڈھب ہے تجھے یاری کا — سو جچا طور ذرا آپ کی عیاری کا

---

ہیں داغ و آبلے سے یوں دلمیں جام و مینا — جیسے دھرے ہوں ساقی محفل میں جام مینا

گلشن میں دیکھ بلبل کیا عکس سرو و گل سے — ہیں نہر کے کنارے ساحل میں جام مینا

بیعت کروں نہ کیونکر پیر مغاں کی زاہد — ہے دستگیر مستاں مشکل میں جام و مینا

پرخون ہے چشم و دل میں اپنے ہمیں غنیمت — گو اب نہو ہماری محفل میں جام مینا

گردوں کے اب فرآسو سنگ ستم سے لاکھوں — ٹکڑے ہو گئے ہیں یاں گل میں جام و مینا

---

دیکھا ہے جب سے پیرہن اس نوبہار کا — دامن نہیں ہے ہات میں صبر و قرار کا

عشق مجھکو اب تو اسحالت پہ پہونچانے لگا
دیکھکر ہر کوئی اشک آنکھوں میں بھر لانے لگا

آئے ہو دامن کشاں شاید چمن میں پھر بہار
ہاتھ پہولونکا بھی کچھ اب جیب تک جانے لگا

حال اس نوبت کو پہونچا یا مرا اس عشق نے
دیکھکر ہر کوئی اشک آنکھوں میں بھر لانے لگا

پھر گئی شاید فراسو کچھ زمانے کی ہوا
یاں سے خط جانے لگا اور وہاں سے پھر آنے لگا

جو آپ کی دوری میں دلپر مرے غم گذرا
فرہاد پہ کم گذرا مجنوں پہ بھی کم گذرا

ہنا رات فراسو کا مہماں وہ شیریں لب
کیا کہیئے مزا اُس سے جو کچھ کہ بہم گذرا

## ردیف "ب"

ست میری لاش کو چمن یا سیں میں داب
ای رشک گل تو اپنی گلی کی زمیں میں داب

ابروکماں کے تیر ستم ہیں ملے سیکڑوں
رکھے ہیں تو دہ دل اندوہگیں میں داب

دلو فراسو کہول کے دل نرم یار میں
تا چند غمکو رکھو گے جان حزیں میں داب

## ردیف "ت"

وصل ہی اسکی دوائی سو دوائی ہی سخت
جی بچھوڑ یگا مرا درد جدائی ہے سخت

## ردیف ث

ے دست جنوں تیرا گریباں ہی میراث
اے خار بیاباں ترا داماں ہے میراث

جو درد و الم کی جگر چاک ہے جاگیر
تو سوزش غم کی دل بریاں ہے میراث

دیکھانہ کبھو دلکو فراسو ترے خنداں
اسکی مگر اب زلف پریشاں ہی میراث

## ردیف ج

بھیجو کبھو تو بھلا نامہ و پیغام بھیج
دن کو ہی یا رات کو صبح کو یا شام بھیج

بہ بخت روم کی خواہش نہ مالک شام لیتے ہیں
تمہارے نام کو ہم صبح سے تا شام لیتے ہیں

## ردیف ح

گاتے ہیں قول مرغ نغمہ سنج چمن علی الصباح
ملتے ہیں آکے وجد میں سرو و سمن علی الصباح

بند قبا نہ پھول کے شرم سے کہولے باغمیں
دیکھے صبا کُھلا اگر تیرا بدن علی الصباح

بھولے فراسو عقل و ہوش محو ہوئی بیک نگاہ
آج سُنے جو رشک مہ تیرا سخن علی الصباح

## ردیف خ

وال ہے تمہاری بزم میں مے سُرخ جام سُرخ
یاں ہیں سرشک خون سے آنکھیں مدام سُرخ

## ردیف "د"

رکہا اسکے تصور میں سدا دیدۂ تر بند
لازم ہے کہ کاشانہ خلوت کا ہو در بند

## ردیف "ر"

میں تو بیٹھا تھا عرض اُس سے کنارا کہینچکر
لوگ آخر لے گئے مجھکو دوبارا کہینچکر

روٹھ کر پہاڑو گریبان تم ہمارا کہینچکر
ہم منا لینگے تمہیں دامن تمہارا کہینچکر

اپنی تو بخت سکندر پر فراسوست اکڑ
دیکھ ذلت مرگیا آخر کو دارا کہینچکر

بلبلیں بولیں ہیں ہردم نالۂ جانکاہ کر
گوش گل کیوں کر دیا تو نے مرے اللہ کر

ہو کیوں نہ مہر و مہ کا دماغ آسمان پر
دن رات جبہہ سا ہی تری آستان پر

قامت ہی مثل سرو دہن غنچہ رخ چمن
کیا ہی بہار حسن ہی اس نوجوان پر

قدرت نہیں جو آؤں تمہارے پلنگ پر
جب تک نہ تم بلاؤ کہ آ رے پلنگ پر

جسکے لیئے بچھائے ہیں پہولونکی سیج روز
وہ گل کبھی نہ آیا ہمارے پلنگ پر

مہتابی پر محل کے شب ماہتاب ہیں (ق)
تم میرے ساتھ سوئے جو پیارے پلنگ پر

حیرت رہی نہ دیدۂ مہتاب کو فقط
تکتے رہے تمام ستارے پلنگ پر

پڑتی نہیں ہی کل کسی کروٹ ذرا مجھے
پہرتا ہوں لوٹتا ہوا سارے پلنگ پر

منصف ہو تم ہی جس سے جدا تم سا ماہ ہو
وہ کالی رات کیونکر گذارے پلنگ پر

فرقت میں شب فراسو صنم گلعذار کے
لگتے ہیں ہمکو پہول شرارے پلنگ پر

اے دل مضطر تو زیر خاک نالونکو نہ چھیڑ
چین لے اٹھو عدم کے سونیوالوں کو نچھیڑ

کیوں وبال جان کیا چاہیے ناصح زندگی
تیرہ بخت اس زلف کے آشفتہ حالوں کو نچھیڑ

ای فراسوسن بقول شخص کیا ہی فائدہ
دم میں خوش دم میں خفا ہو جانیوالوں کو نچھیڑ

## ردیف س

بیٹھے ہیں غیر لیوں مرے دلبر کے آس پاس
ہو خار جس روش سے گل تر کے آس پاس

اے مردمان یہ دیکھو کہ پھولونکے سیج ہے — لخت جگر نہیں مرے بستر کے آس پاس

ہوا اچھا یہ کبھو سینۂ افگار قفس — پر طوطی ہو گر مرہم زنگار قفس

ردیف ش

مرا ہے سوز و گداز سے دل کبھی آب کبھی آتش — کہ جیسے رہتی ہی شمع محفل کبھو آب کبھی آتش

لب پہ تمہارے صبح سے تا شام ہی چہ خوش — سمجھے یہ ہم کو آپکا تسلیم کلام ہی چہ خوش

لیتے سلام ہی نہیں میرا کبھی غرور سے — آپکے اس غرور کو میرا سلام ہی چہ خوش

خوب غزل ہی گرم سی شعر ہیں پر شور سبھی — بارے فراسو تیرا بھی کیا ہی کلام ہی چہ خوش

ردیف ض

کیسے کھڑے پہ ترے مہر کا قربان عارض — کہ یہ مہتاب سے چمکے ہے درخشان عارض

ردیف غین

در پہ بیٹھا ہوں نہیں ہے آہ و زاری فراغ — منہ دکھا جا کر لے ایکدم شرمساری سے فراغ

دل فراسو جب سے اسکی چشم میگوں پر ہی غش — مست رہتا ہوں میں کر کے ہوشیاری سے فراغ

ردیف ف

میری تربت پر بشر طلبکہ ہوں شنجرف کے حروف — قتل کا ماجرے کے دیکھو لکھ حرف کے حروف

حرف تسکین بھی کہیں اسمیں لکھا ہووےگا — پڑھیو اس خط کو فراسو تو ہر اک حرف کے حرف

ردیف ق

کئی زدن سے تہ خاک الفت معشوق — برنگ خار ہوں بیجان بدولت معشوق

ردیف ک

یوں ہے عشق لالہ رو سے میری پیرہن بھی آگ — موسم گل جسکی شورش بڑکا کے گلشن میں آگ

آہ سوزاں کا میرے ہرگز اثر ہوتا نہیں — لگیو ای بیدرد اس ترے دل پر فن میں آگ

طاس کا سنجاف ہی یا آہ سوزاں سے مری — ای فراسو ہی لگی دلدار کے دامن میں آگ

قاصد یہ کہیو اس بت مغرور سے الگ — کب تک رہوگے عاشق رنجور سے الگ

ردیف ل

آج کسنے ہے پیاسا غل بر سر گل
کہ پڑے جوشتے ہیں مستی سے گل بر سر گل

لب تری مانگ میں موتی کی لڑی ہی ظالم
بوندیں شبنم کی نگر آئیں ہیں ڈھل بر سر گل

گوش نازک ہی نہایت ہی نہال گل کا
دیکھ بلبل نگر اس رنگ تو غل بر سر گل

شعلۂ حسن سے اگر ہو لالہ کا داغ روشن مراد حاصل
تو کیوں نہ خوش ہو کہ ہوا حاصل چراغ روشن مراد

## ردیف م

آپڑا جب سے ہمیں شوخ دلارام سے کام
صبر سے کام نہ کچھ ہمکو نہ آرام سے کام

یار سے دور ہو گئے ہیں ہم
سخت رنجور ہو گئے ہیں ہم

رات کو حسن میں یار کے سو بار
تا بمقدور ہو گئے ہیں ہم

جلتے دل کی فرآسو کرکے سیر
موسئ طور ہو گئے ہیں ہم

## ردیف ن

اب کی جو ملے تجھسے تو یار رہی اور میں ہوں
اس وعدہ خلافی کی تکرار رہی اور میں ہوں

وہ دل مرا مانگے ہی وصل کا طالب ہوں
انکار رہی اور وہ ہی اقرار ہے اور میں ہوں

وہ دن گئے جب تیرا دیدار تھا اور میں تھا
اب روبرو آنکھوں کے دیوار ہی اور میں ہوں

وہ یونہی گداؤں پر اشفاق نہیں کرتا
ایکدن تشہر خوباں کا دربار ہی اور میں ہوں

دل غارت ایمان کو دی بیٹھا فرآسو میں
بت خانہ کی اب در پر زنار رہی اور میں ہوں

جنکے لئے ہیں سہیں سیکڑوں سوائیاں
ہائے وہ پریاں ہیں اب سخت ہی ہرجائیاں

آپکا شکوہ نہیں اسمیں ذرا مہربان
اپنی کی کی یہ سب ہمنے سزا پائیاں

خوب نہیں اسقدر حسن پہ کرنا غرور
نے لیکے انگڑائیاں دیکھو ہو پرچھائیاں

تم جو فرآسو سے یوں رہتے ہو نا خوش سدا
کسنے یہ باتیں تمہیں سچ کہو سکھلائیاں

تمہارے وصل میں بہاتے ہیں یہ عتاب کے دن
دکھائے حق نہ کسی ہجر میں عذاب کے دن

پھرے ہی دشت میں جوں گرد باد اب تم بن
گذرتے یوں ہیں دل خانماں خراب کے دن

کہوں میں کیا تڑپنے کی کیا حقیقت آہ
خدا کسیکو دکھائے نہ اضطراب کے دن

پڑے ہیں کاٹنے پیری میں اب عذاب کے دن
وہ نوجوانی کہاں اور کہاں شباب کے دن

فراسو آئی وہ بالا نظر ہمیں چمکا
وہ ماہتابی یہ بیٹھے جو ماہتاب کے دن

مرتے ہیں ہوس میں ہم الفت کے یہ معنی ہیں
غم تمکو نہیں کچھ بھی غفلت کے یہ معنی ہیں

جب سے تمہیں دیکھا ہے آئینہ نمط ہمنے
جھپکیں نہ کبھی پلکیں حیرت کے یہ معنی ہیں

دل چیز ہے کیا پیارے واللہ جو تم مانگو
ہم جی بھی تمہیں دیویں ہمت کے یہ معنی ہیں

کل پڑتی نہیں دلکو بن دیکھے تری صورت
اس عالم صورت میں صورت کے یہ معنی ہیں

ساتھ اپنے سدا لشکر ہے گریہ و نالے کا
شوکت اسے کہتے ہیں حشمت کے یہ معنی ہیں

ہم خاک ہوئے تو بھی در سے نہ ملے تیرے
الفت اسے کہتے ہیں چاہت کے یہ معنی ہیں

دل بند فراسو ہے اس شوخ کی کاکل میں
جی جاہ ذقن میں ہے چاہت کے یہ معنی ہیں

حال سے میرے کوئی تجھکو خبر کرتا نہیں
یاں فقط نالا ہے سو وہ بھی اثر کرتا نہیں

کیوں نہ دل میرا کرے اب اضطراب آغوش میں
ایک شب بیٹھا نہ وہ خانہ خراب آغوش میں

ردیف "و"

میں تو پڑا ہوں در پر اُنکے انکو کچھ نہ بتادو
بھوکا نہ اس ناز کا میں بھی گالیاں مجھکو کھلاؤ

مکھڑا کہیں دکھا تو الٹ کر نقاب کو
تا بھول جاؤں دل سے میں رنج و عذاب کو

آباد ایک روز نہ دیکھا کبھو اُسے
کیا لیکے میں کروں دل خانہ خراب کو

سب تجھے معلوم ظالم اسکو ہی چاہت ہمارا تو
لگے تیرا کلیجہ اور تجھکو بیقراری ہو

ردیف "ہ"

یوں ہم آغوش ہوں پری کے ساتھ
جسطرح جسم ہووے جی کیساتھ

ردیف "ی"

آئے ہوس میں وصل کی دشنام لیجیے
کیا یاد ہم کرینگے کہ انعام لیجیے

آہ و فغاں و گریہ و سوز و تپاک و درد
کیا ہم بھی ساتھ اپنے سر انجام لیجیے

تمام شد دیوان فراسو صاحب فرنگی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# منتخب دیوان شاہ مبارک

## آبرو

آیا ہی صبح نیند سوں اٹھ رسمسا ہوا
جاما گلے میں رات کا پھولوں بسا ہوا

کم مت گنو یہ بخت سیاہ ہو نکا رنگ زرد
سونا وہی کہ ہووے کسوٹی کسا ہوا

انداز سے زیادہ نپٹ ناز خوش نہیں
جو خال اپنی حد سے بڑھا سو مسا ہوا

قامت کا سب جگت میں دو بالا ہوا ہے نام
قد اسقدر بلند تمہارا رسا ہوا

اول ہے آبرو تو سمجھ پیچ عشق کا
پھر زلف سے نکل نسکیگا پھنسا ہوا

جدائی کے زمانے کی سجن کیا زیادتی کہیے
کہ اس ظالم کی ہم پر جو گھڑی بیتی سو جگ بیتا

چہرے نے سرخ تیرے سارے جگت کو موہا
اے لعل تیرے سر پہ یہ آج خوب سوہا

رخسار کے گل اوپر شبنم ہے یہ پسینا
کیا سرخ ڈانک پر ہے الماس کا نگینا

خجلت سے تجھ نگہ کی مے ہو گئی ہے پانی
کہنا بجا ہوا ہے شیشے کو آبگینا

مشتاق عذر خواہی نہیں آبرو تو کیا ہے
یوں روٹھ روٹھ چلنا چل چل کے پھر ٹھٹکنا

یہ سبزا اور یہ آب رواں اور ابر یہ گہرا
دوانا ہیں نہیں گھر میں ہوں کیوں چھوڑ کر صحرا

گیا تھا رات جھڑ بدلی میں ظالم کس طرف کو تو
تڑپ سے دل مرا بجلی کی جوں آب لگ نہیں ٹھہرا

بوسہ لباں سے دینے کہا کہہ کے پھر گیا
پیالہ بھرا شراب کا افسوس گر گیا

نین سے نین جب ملائے گیا
دل کے اندر مرے سمائے گیا

نگہ گرم سے مرے دل میں
خوش نین آگ سی لگائے گیا

تیرے جانے کی سن خبر عاشق
یہی کہتا ہوا کہ ہائے گیا

سہو کر بولتا تھا مجھ سیتی
بوجھ کر بات کو چھپائے گیا

آبرو تجھ بن پیچ مرتا تھا
مکھ دکھا کر اسے جلائے گیا

مل گئیں آپس میں نظریں ایک عالم ہو گیا
جو کہ ہونا تھا سو کچھ آنکھوں میں باہم ہو گیا

ساتھ میں تیرے جو کچھ تھا سو پیارے عنبر تھا
جب تو بچھڑا ہے تب عیش سب غم ہو گیا

نہ چھوڑے آج پیارے جی کسیکا
تمہارا ہنسکے یوں کہنا اجی کچھ

تری صورت کا جب سوں نقش دیکھا
گیا ہے تب نظر سے گر پری کا

سخن سنجاں میں ہے گا آبرو آج
نہیں شیریں زباں شاکر سری کا

کمان ہوا ہے قدا بروے کے گوشہ گیروں کا
لٹا ہے حال تیرے زلف کے اسیروں کا

برہ کی راہ میں جو کوئی گرا سو پھر نہ اٹھا
قدم پھرا نہیں یاں آ کے دستگیروں کا

وہ اور شکل ہے کرتی ہے دل کو جو تسخیر
عجب ہے شیخ ترا نقش یہ لکیروں کا

بیلے میں جون کہ منکا ہوا آبرو کا دل
سجن کی زلف نے لٹکا لیا فقیروں کا

مست دل ہے مدام تجھ لب کا
جام صہبا ہے نام تجھ لب کا

دل کے غنچوں کو کھول جب دیکھا
شوق پایا تمام تجھ لب کا

مہر لیا ہوا حلاوت سے
حرف گویاں کو نام تجھ لب کا

آبرو آب زندگی سے لذیذ
جان لیتا ہے جام تجھ لب کا

یہ رسم ظالمی کی دستور ہے کہاں کا
دل چھین کر ہمارا دشمن ہوا ہے جاں کا

بیتابی دل آج میں دلبر کہوں گا
ذرے کی تپش مہر منور سے کہوں گا

جو کہ محرم ہے عشق بازی کا
دل سے عاشق ہے جانگدازی کا

ہر گدا گوشہ قناعت میں
شاہ ہے ملک بے نیازی کا

کیونکر نہ گرم ہووے فغان عندلیب کا
جلتا ہے گل کی آگ میں جان عندلیب کا

جب سے غرور گل کا ہوا اسکے تئیں یقین
جاتا رہا ہے تب سے گمان عندلیب کا

اسکا کنار گل ہی میں عالم ہے یک جدا
پہچانتا ہے کون مکان عندلیب کا

لائی ہے جب سے بات چمن کی زباں اوپر
رنگین ہوا ہے تب سے بیان عندلیب کا

تو کب ملا تھا پیارے ہمسے جو آج روٹھا
دیکھا پہ اسٹلے کا یہ روٹھنا انوٹھا

ملنے پہ ہمسے پھر کے اب کیوں پوچھتا ہے پیارا
آزمانیکو شاید لیتا ہے دل ہمارا

ملنے کے شوق میں ہم گھر بار سب گنوایا
مدت میں گھر ہمارے آیا تو گھر بنایا

مرے پیارے سے قاصد اتنی دل کی بات کہنا
کہ جانے سے تمہارے جان کا مشکل ہو ہی اب رہنا

جسے ہو زیب ذاتی اسکے تئیں ہے عیب آرائش
کرے ہی بدنما البتہ حسن ماہ کو گہن

نامہ بر کا رنگ ہووے ڈر سے تیرے باختہ
تجھکو دیکھے اے سرو ہو جائے کبوتر فاختہ

ہمسے چرا کے اور سے آنکھیں ملا گیا
ظالم کسیکو مار کسیکو جلا گیا

شرم سے آنکھوں کی تیرے آب ہی ہی شراب
آگ میں جلتا ہی میرا رشک سے دل کا کباب
شرم نے تجھ زلف و رخ کے باغ کو دریا کیا
گل ہوا ہی آب اور سنبل ہوا ہی موج آب

٭ کوئل نے کوک آ کے سنائی بسنت رت
پورائے عام و خاص کو آئی بسنت رت

بلبل ہوا ہے دیکھ سدا رنگ کی بہار
اس سال آبرو کو بن آئی بسنت رت

بیٹھے وہ زرد پوش جھلک سے بنا بسنت
چاروں طرف سے آج اٹھی جگمگا بسنت
مارا ہے جوش رنگ خزاں نے بہار کا
لائی ہی حسن و عشق کو باہم ملا بسنت
کیوں ہو رہی ہی عشق کے مارے تمام زرد
رکھتی ہی کیسے حسن کی دل میں ہوا بسنت
جانا لباس زرد سے تیرے وگرنہ ہم
واقف نہ تھے کہ ہو ہے ایسی خوشنما بسنت

دل نے پکڑی ہے یار کی صورت
گل ہوا ہے بہار کی صورت
کوئی گل رو نہیں تمہاری شکل
ہمنے دیکھی ہزار کی صورت
تجھ گلی بیچ ہو گیا ہے دل
دیدۂ انتظار کی صورت
وصل کے بیچ ہجر جائے بھول
جوں نشے میں خمار کی صورت

کچھ ٹھہرتی نہیں کہ کیا ہو گی
اس دل بے قرار کی صورت

وہ زرد پوش جبکہ میں آغوش میں لیا
گویا کہ تب گلے سے لگا لی بسنت رت

جوں سپاہی مورچے کی اوٹ میں کرتا ہے چوٹ
یوں تمہارے وار کرتے ہیں نین مژگاں کی اوٹ

اسطرح مت دیکھ اے خونیں نین فریاد ہے
دل نگہ تیری سے ہو جاتا ہے ظالم لوٹ پوٹ

شوق بڑھتا ہے مرے جی کا دل افگاروں کے بیچ
جوش کرتا ہے جنوں مجنوں کا گلزاروں کے بیچ

عاشقوں کے بیچ مت لیجا دل بے شوق کو
شیشۂ خالی کو کیا عزت ہے میخواروں کے بیچ

رو برو اور آنکھ اوجھل ایک سا ہو جب کہ یار
اسطرح کا کوئی نظر آتا نہیں یاروں کے بیچ

رو و لینے سے عاشقوں کا شوق ہوتا ہے سوا
عیش دونا ہووے میخواروں کے تئیں تاروں کے بیچ

آبرو غم کے بھنور میں دل خدا سیتی لگا
نا خدا کچھ کام نہیں آتا ہے منجدھاروں کے بیچ

کیا کہوں اپنے دلستانکی طرح
پھر آیا گیا جو جاں کی طرح

ہوا تجھ حسن اور خوبی کے لکھنے میں صفا کاغذ
رقم ہوتے ہی رخسارا مخطط ہو گیا کاغذ

جان اگر دشمن ہوئے ہو تم ہمارے اسقدر
تو ہمارے دلکو کیوں لگتے ہو پیارے اسقدر

غم سے بجا ہوئی ہیں مری چشم رود بار
تجھسے ہوا کبھی نہ مرا یار ہمکنار

سب سے ملے پہ ایک سے ہم امیدوار
جاویگا حسن ہمکو مگر تب کروگے یار

بلبل سے دل کو کہوں کہوں گل سے تنگ ہے
پھر آبرو کا وقت کہاں جب گئی بہار

بلبلیں روتی ہیں میرے غم سے اور گلزار زار
حیف کیوں ہوتا نہیں تو جسکے لیے عیار یار

اُن لباں کو یقین مصری جان
راست کہتا ہوں اسمیں مت شک کر

آج پھر ہمسے کر دیا ہے اداس
ان رقیباں کا جائے ستیا ناس

سیج تیری کے شوق میں چھولا
رات کو پھول نے چمن کا پاس

سر چڑھا ہے نہن کا منہ پا کر
عاشقی بوالہوس کو آئی راس

غیر صحبت میں اب لگے جانے
چھوڑ کر اپنی آبرو کا پاس

تیرے رو کی بڑھی کاکل کے حلقے سیتی زیبائش
عدد جوں ایک کا صفروں سیتی پاتا ہے افزائش

| | |
|---|---|
| جلایا جب سے غم نے تب سے نکلا رنگ عاشق کا | ہوئی زور آگ کے جلنے سیتی سونے کی آرائش |
| سیہ انکھیاں سیتی اپنی بہا دوں دھوکی کالی | اگر شیریں ادا میری کرے ٹک مجھ پہ فرمائش |
| نہیں ہے اسمیں کہیں جائے خال کی خالی | ہمارے یار کا ہے اسقدر بھرا عارض |
| نہیں تارے عجب کیا ہیں شفق کے نقطے | اسقدر نسخۂ فلک سے ہے غلط |
| خال سے دیکھتا ہوں خط کی نشان | کہ اول خط کی اصل ہوئے نقط |
| کیا عجب دن کو اگر خورشید کے ہو دل میں داغ | رشک سے مجھ داغ کے راتوں کو جلتے ہیں چراغ |
| سانولے کے درد بردسے دل ہمارا داغ داغ | دیکھ لو کالے کے آگے آج جلتا ہی چراغ |
| ہے مرے دل کی تمنا دشمن آرام عشق | مہر و مہ کو چرخ میں رکھتا ہے صبح و شام عشق |
| کب زلیخا شہر میں رسوا ہوئی مجنوں سے کم | مرد ہو یا زن کرے ہے سب کے تئیں بدنام عشق |
| صید ہے جو تڑپھڑانے میں نہیں ہوتی خلاص | سخت تر زنجیر سے رکھتا ہی کافر دام عشق |
| میں قرار اپنے پہ قایم ہوں پہ تم رہتے نہیں | حسن کے تئیں ہر گھڑی دیتا ہی یہ پیغام عشق |
| دل بڑا ہی مہر کا لیکن تڑپھ ذرہ نہیں | حسن سے کب ہو سکے کرتا ہی جو جو کام عشق |
| ہات آیا ہے یہ دن کرکے دعا راتوں کو جاگ | عید ہے پیارے گلے سے آج تو عاشق کے لاگ |
| افسردگی یاس سے ہمکو ہوا وصال | پکڑا ہے آکے سرو کے کانٹے سے ہمنے لال |
| تری آنکھوں نے دل ای شوخ چپل | کیا بیطاقت و بیتاب و بیکل |
| سیاہی کا ہوا ہے روشنی نام | لگایا جب سے تیں آنکھوں میں کاجل |
| نکلے تم اب صبا کی طرح جب چمن میں بھول | گلبن کی دیکھ تمکو گئے ہاتھ پانوں پھول |
| کیا ڈھونڈھتا ہے زلف کی بو کا سراغ گل | سنبل کی طرح کیوں ہے پریشان دماغ گل |
| جلتا ہے اب تلک تری زلفوں کی رشک سے | ہر چند ہوگیا ہے چمن کا چراغ گل |
| تجھ شعر کی شگفتہ زمین دیکھ آبرو | لالے کی طرح جل کے ہوا داغ داغ گل |
| بہار آئی کلی کیطرح دل کھول | گلوں کی بھانت ہنس بلبل کی جا بول |
| کرتا ہوں اسکی عقل پر افسوس [illegible] | جو برگ گل کہتے آنکھوں کو فی المثل |

جلتے تھے تجھکو دیکھ کے غیر انجمن میں ہم
پہونچے تھے رات شمع کے ہوکر بدنیں ہم

آتی ہی اسکی بو سی مجھے یاسمن میں آج
دیکھی تھی جو اداسی سجن کے بدنیں ہم

کیونکر نہووے کلک ہمارا گہر فشان
کرتے ہیں آبرو جو تخلص سخن میں ہم

دلدار کی گلی میں مکرر گئے ہیں ہم
ہو آئے ہیں ابھی تو پھر آگئے ہیں ہم

بیرحم و بیوفا و تنک رنج و تند خوئے
تجھکو ہزار نام سجن دھر گئے ہیں ہم

اے دل کی دیں کی خون کی پیاسی سیاہ چشم
سیکھے ہی کس فرنگی سے تیری سیاہ چشم

سارے عالم کو مار کر برہم
آکھڑے ہیں سجن ترے در ہم

جبکہ ایسا ہو گندمی معشوق
تب گنہگار کیوں نہو آدم

شب سیاہ ہوا روز اے سجن تم بن
مثال شمع جلے اہل انجمن تم بن

غم کیا اگر شراب کی مجلس میں ہم نہیں
ہمکو تمہارے عشق کا یہ کیف کم نہیں

عشق ہی اختیار کا دشمن
ہوش و صبر و قرار کا دشمن

لٹایا چاہتے ہیں خاک و خوں میں مجھ بچارے کو
سمجھتا ہوں تری شمشیر ابرو کے اشارے کوں

سر سے لگا کے پاؤں تلک دل ہوا ہوں میں
یاں لگ ہنر میں عشق کے کامل ہوا ہوں میں

زلفِ مطول و دہنِ مختصر کو دیکھ
تیرے درس کے علم میں فاضل ہوا ہوں میں

مت پھیر سیتی ہاتھ میں سے دل ہمارے کوں
جلتا ہی کیوں پکڑتا ہے ظالم انگارے کوں

ٹک باغ میں شتاب چلو اے بہار حسن
گل چشم ہو رہا ہے تمہارے نظارے کوں

اپنا جمال آبرو کوں ٹک دکھا دو آج
مدت سے آرزو ہے درس کی بچارے کوں

دیکھ رخسار یار کے یارو
جھڑ پڑے گل بہار کے یارو

آج اس ماہرو کی ہی شب وصل
دن گئے انتظار کے یارو

اشک سے آبرو کے غرق ہوئے
لوگ سب وار پار کے یارو

جی نکلتا ہے مرے دل کا بلا لے اسکوں
نزع کا وقت ہے ٹک آ کے ملا لے اسکوں

کیوں تیر مارتے ہو تم غیر کے جگر میں
پی پی کے خون اپنا کرتا ہوں درگذر میں

جد ہر جاتا ہے تو تلے سرو دیکھو
رواں ہو چشم سے دریا سے آنسو

یار غافل ہے مرے درد سے ہشیار کرو
بیخبر جان نہ جا جا کے خبردار کرو

دردمندی سے اگر دل کے ہو محرم
رحم فرما کے مرے حال کو اظہار کرو

جسنے آ دست سے امید کا دامن پکڑا
یہ نہیں شرط مروت کہ اُسے خوار کرو

قدر بوجھو دل خونخوارۂ عاشق کی اگر
سر چڑھا گل کی طرح زینت دستار کرو

آبرو غم کی بہنور بیچ پڑا ہے آ کر
اک نظر لطف کی کافی ہے اُسے پار کرو

جلوۂ حسن کو دلدار کے گلزار کہو
شوق کو دل کے مرے مستی سرشار کہو

یار سے جا کے مرے درد کا بستار کہو
غم کہو رنج کہو حسرت دیدار کہو

آبرو غیر کی باتوں سے نہیں خوش ہوتا
اُس سے جب بات کہو تب سخن یار کہو

کریگی شہر میں فتنہ سجن خواہی نخواہی یہ
تری آخر کو سر کھینچنگی ظالم کج کلاہی یہ

مکھ نے ترے کیا گل سیراب آئینہ
خط نے بہار سبزۂ شاداب آئینہ

بڑھے ہی وں بدن تجھ مکھ کی تاب آہستہ آہستہ
کہ جوں کر گرم ہووے آفتاب آہستہ آہستہ

کیوں ملامت اسقدر کرتے ہو بیحاصل ہے
لگ چکا اب چھوٹنا مشکل ہے اسکا دل ہے

دیکھو نہ دختر رز کیسی ہے شوخ دیدہ
دونی چڑھے ہے سر پر جوں جوں ہوئی رسیدہ

ابتو سجا ہے جامہ اُس شوخ نے جیکن کا
کیونکر رہے نہ ہمسے وہ یار سر کشیدہ

رستم اس مرد کی کھاتے ہیں قسم سورونکی
تاب لاوے جو کوئی عشق کے جھگڑوں کی

قدردان حسن کے کہتے ہیں اُسے ہی مرد
سا لڑے سے چھوڑ کے جو چاہ کرے گوروں کی

آبرو کو نہیں کم ظرف کی صحبت کا دماغ
کسکو برداشت ہے ہر وقت نکتوروں کی

آوے نے کی خبر قیامت ہے　　آوتا ہی اگر قیامت ہے

عالم دل ہوا ہے زیر و زبر　　خوش بین کی نظر قیامت ہے

شور برپا ہوا ہے آمد سوں　　خوش قد انکا گلا قیامت ہے

ہجر کے غم میں اسکے مرتا ہوں　　وصل کا اسکے ڈر قیامت ہے

شوق ہے اسکی اشکباری کا
آبرو چشم تر قیامت ہے

تمنے بجاوے کو جب ہاتھ بیچ نے لی　　مجنون ہو گئے سب یہ کسطرح کی لے لی

چبائے پان کیوں اوپی کسو کے　　مگر پیاسے تھے تم میرے لہو کے

شاخ گل قد کو ترے دیکھ کے سرجھاتی　　سرو کو چال تری باعث رسوائی ہی

افسوس ہی کہ مجھکو وہ یار بھول جائے　　وہ شوق وہ محبت وہ پیار بھول جائے

کیا شیخ کیا برہمن جب عاشقی میں آوے　　تسبیح کرے فراموش زنار بھول جائے

یوں آبرو بناوے دل میں ہزار باتاں
جب تیرے آگے آوے گفتار بھول جائے

سپارش سے مرا سرکش نپٹ بیزار ہوتا ہے　　زیادہ ضد پکڑنا باعث آزار ہوتا ہے

کرم فرما کہ تیرا نقش پا ہم خاکساروں کو　　چمن میں سربلندی کی گل دستار ہوتا ہے

کیوں چھپا ظلمت میں گر اُس لب سے شرمندہ نہ تھا　　جان کچھ پانی مرے ہی چشمۂ حیوان کے بیچ

آبرو کے قتل کو حاضر ہوئے کس کر کمر　　خون کرنے کو چلے عاشق پہ تہمت باندھ کر

دور خاموش بیٹھ رہتا ہوں　　اسطرح [illegible] دل کا کہتا ہوں

فجر اُٹھ خواب سے گلشن میں جب تمنے لی انکھیاں　　گئیں منہ شرم سے نرگس کی پیارے جون کلیاں

نہ دیوے لیکے دل وہ جب تلک بین　　اگر باور نہو تو مانگ دیکھو

پھرتے تھے دشت دشت دوانے کدھر گئے　　وے عاشقی کے ہائے زمانے کدھر گئے

تمہارا دل اگر مجھسے پھرا ہے　　تو بہتر ہے ہمارا بھی خدا ہے

تم اپنی بات کے راجا ہو پیارے　　کہے ضد سے تمہیں ہووے سوا ہے

تمت

خمیازہ کش ہو لب جاناں سے شراب کا
محتاج کب ہی آب بقا آفتاب کا

کوثر سے بھی نہ اسکے بجھی سوز العطش
مشتاق ہے گلو تیرے خنجر کی آب کا

کس طرح سے ہو نالہ دل آشنائے گوش
قانون خامشی سے ہے ساز اس رباب کا

ان خطوں کے حسن سے ہے خار خار عشق
مرہم ہے زخم دل پہ میرے مشکناب کا

رو تیرا درمیاں ہے کروں کیا خموش ہوں
ورنہ نہیں ایک بند نہ رکھنا نقاب کا

ٹپکا رہیں ہیں رشک سے سر آفتاب نے
ساغر لیا جو ہاتھ میں اسنے شراب کا

اختر وہ خال کاتب صنعت کے ہاتھ سے
نقطہ کتاب حسن پہ ہے انتخاب کا

---

کل چمن میں یار جو آکر خراماں ہو گیا
پرتو مہ سایہ سرو گلستاں ہو گیا

وقت گل گشت چمن نور جمال یار سے
جوہر آئینہ موج چین داماں ہو گیا

کیا ہوں پھرتی ہیں اس سفاک کی ہنگام قتل
مقتل عشاق دم بھر میں گلستاں ہو گیا

بخت دل بہم جو آتے ہیں چلے اشکو نکے ساتھ
اشک کا ہر تار اک تسبیح مرجاں ہو گیا

لطف بیحد سے تیرے سب دشمن جاں بچ گئے
ابر رحمت ہائے میرے حق میں طوفاں ہو گیا

تم رہے واں بزم میں غیروں سے گرم گفتگو
شربت جام اجل یہاں آب حیواں ہو گیا

تنگ مردی تہا ہمیں اختر پناہ مشت خاک
خاک کی ماں کو میٹ کریں مرد میداں ہو گیا

---

دل مجکو ہائے بیکس و بیچارہ کر گیا
اپنی تلاش میں بھی آوارہ کر گیا

جھلکی سی کچھ دکھا کے وہ خورشید رو میرا
پلکوں کو میری نور کا فوارہ کر گیا

قسمت تو دیکھیو کہ دم قتل عاشقاں
مجھکو شہید حسرت خونخوارہ کر گیا

برسوں میں آیا تہا جو وہ دم بھر کیواسطے
آنکھوں کو وقف حیرت نظارہ کر گیا

دل چاک چاک مثل کتاں ہو گیا میرا
آکر عجب سلوک وہ مہ پارہ کر گیا

بیچارہ مجھکو دیکھکے اختر وہ بیوفا
ارشاد صبر کرکے مرا چارہ کر گیا

---

دھیان ہے دلکی طرف اسکی نگاہ ناز کا
شور ہے صید حرم تک جس شکار انداز کا

پائے بند زینت دنیا دل روشن نہیں
رنگ گل مانع ہوا شبنم کی کب پرواز کا

نالہ لب گرمی دل مجھسے چھوٹیں کسطرح
ساتھ ہے روز ازل سے سوز کا اور ساز کا

محو گلگشت ہے لب صحن چمن میں دیکھ کر
طائر تصویر کو ہی ذوق ہی پرواز کا

کیا ہی مرد بے زباں ہے اختر عالی بیاں
ہیں تو جو ایسا ہو عاشق اسکی ہوں انداز کا

---

ہائے عاقل نے کبھی لاف خبرداری خواب
کہ ہم ضد ہیں بہم بجا ہے یہ بیداری و خواب

اک قدم کو پیچھے سے اسکے نہیں چل سکتا ہے
خضر رہ ہیں یہ مرے پائے طلبگاری خواب

مستی ہوش کسی نے کہیں یکجا دیکھا
ہاں تیری آنکھوں میں ہم پاتے ہیں ہشیاری و خواب

تو نہ باور اسے سمجھ کہ محالات سے ہے
چشم عاشق سے رہی خون جگر جاری و خواب

نیند بیمار کو ہرگز نہیں آتی ہے مگر
ہر دم چشم تیرے رکھتے ہیں بیماری خواب

جائے غفلت نہیں عارف کے دل روشن میں
چشم آئینہ سدا وا ہے یہ بیداری و خواب

کہدے اختر کوئی اب شاہ زمن سے اپنا
نہیں لائق ہی تمہیں دعوی سرداری و خواب

---

یار ہے جام بکف گل بکنار آج کی رات
روز نوروز ہے یا صبح بہار آج کی رات

اے سحر اپنے گریباں میں تو گردن کو چھپا
دست مشتاق ہی اور گردن یار آج کی رات

شمع اٹھ جا تو کہ روشن ہی رخ یار سے گھر
شیشہ تو بیٹھ کہ تجھسے سرو کار آج کی رات

بادہ و جام ہے اور موسم باران شب ماہ
حیف کو کب نہیں سنتے جو ملار آج کی رات

تجھکو یہ عیش مبارک ہو کہ اختر ہیاں تو
ہم ہیں اور یہ دل بیصبر و قرار آج کی رات

---

ہو جو منظور مری راحت جاں میرے بعد
آئیو قبر پر اے سرو رواں میرے بعد

زندگی تک ہی فائدہ بھی اگر مجھسے تو خیر
پر مجھے بھولیو مت اے میری جان میرے بعد

ہاں وصیت تجھے اختر کی یہی ہے نور نظر
رکھیو محفوظ میرا نام و نشاں میرے بعد

---

فریاد سے ہی یوں دل نالاں متلذذ
جوں نغمہ سے ہو بلبل خوشخواں متلذذ

دل ہی ترے آب دم شمشیر سے سیراب
ہے تیر کے پیکاں سے مری جاں متلذذ

لذت جو ملی چاشنی عشق و جنوں کی
آپس میں ہیں کیا دست و گریباں متلذذ

مانند نے اس کوچہ میں شب تا سحرگاہ
لب ہیں مرے بانالہ و افغاں متلذذ

ہے نظم سخن میں تیری اختر یہ حلاوت
شکر جیسے ہوتے ہیں سخنداں متلذذ

---

جگر آتش دل آتش دیدہ تر شعلہ آتش
ہوا ہوں سوز الفت سے سراسر شعلہ آتش

ملہ مرزا کوکب شاگرد مصنف

لگا دیتی ہے دہان فلک کو آگ دم بھر میں
ہماری آہ کے لب پر ہوا بر شعلۂ آتش

ہوئے ہیں جمع سو طوفان نوح انکھوں میں نہری
وہی ہیں داغ دلبر اور جگر پر شعلۂ آتش

طریق عشق میں بوالہوس کا کٹ قدم ٹھہرے
کہیں ہے وادی جانکاہ یکسر شعلۂ آتش

بھرا ہے سوز دل مکتوب میں مجکو یہی ڈر ہی
نہ ہو جائے کہیں بال کبوتر شعلۂ آتش

طمع سے آبرو بربادیوں ہوتی ہے دنیا میں
جلا دیتا ہے جیسے آب کو ہر شعلۂ آتش

لڑائی ہے ہمیں کس تند خو کے ساتھ اب اختر
کہ ہر دم کھینچتا خنجر ہے دلبر شعلۂ آتش

ہوا ہے دیکھ کے اس کی بہار سبزۂ خط
حصار کوہ زمرد نثار سبزۂ خط

بچیگا اب کوئی کس طرح ان کمندوں سے
کہ دام جعد مسلسل ہے یار سبزۂ خط

فقط نہ سبزۂ طرف چمن کا جی ہی لوٹ
گلوں کے دل میں بھی ہی خار خار سبزۂ خط

غبار مجھسے ترے دل میں تھا صفائی میں
سبب صفائی کا اب ہی غبار سبزۂ خط

دو چند خوبی رخسار ہو گئی اختر
جمال یار ہوا جب سوار سبزۂ خط

آتش افشاں ہی جو وہ نالہ ‌‌ای ماند شمع
ہر بن شعلوں سے میرا ہرا استخوان ماند شمع

کچھ لکھا تھا ہم نے وصف اس آتشیں خسار کا
جل رہی ہیں خامہ و دست و بنان ماند شمع

گرم رو ہیں ہم نہیں کیا رہبر منزل سی کام
شب لیے پہنچے ہے اپنا کاروان ماند شمع

بزم ارباب فنا میں ہو ہری نام آوری
سوز دل سے گر مٹے تیرا نشان ماند شمع

گرچہ اختر چپ ہی اور طاقت نہیں فریاد کی
ہو رہے اس کی زبان آتش فشاں ماند شمع

ہے یہ تیرا کاکل مشکیں نکہت گیسو یہی ہے داغ
عنبر ہے نسیم خط جادو سے تیرے داغ

دو رخ و کاکل میں تیرے اے [illegible] نا یاب
طاؤس چمن ہے گل خود رو سے تیرے داغ

بکھرے ہیں ترے رخسار پہ بال سیہ کاکل مشکیں
یہاں زخم دل زار ہوا بو سے تیرے داغ

جس [illegible] خورشید سے آئینہ [illegible]
ہو سلسلے خورشید ہوا رو سے تیرے داغ

[illegible] جو گھٹ کر [illegible]
دل اس کا ہے شاید خم ابرو سے ترے داغ

آئینہ اندیشہ نما ہے دل اختر
[illegible] ونم [illegible] گیسو سے تیرے داغ

[illegible] لاکھ مہ پیرا [illegible]
[illegible] جامہ [illegible] تن [illegible]

دیا بوسہ دہن کا اسنے ہمت اسکو کہتے ہیں
یہ نیکی اور بخشش سخاوت اسکو کہتے ہیں

جلا اہوں کی باغ دل ہوا سرسبز اشکوں سے
وہ بجلی گر برق خاطف بر رحمت اسکو کہتے ہیں

خرام ناز سے آسودگان خاک اٹھ بیٹھے
یہ چلنا کیا ہی آشوب قیامت اسکو کہتے ہیں

در جاناں پہ بیٹھے چھوڑ کر شیخ و برہمن کو
بلکہ بس عشقبازی ترک ملت اسکو کہتے ہیں

وطن سے منزل گوہر کہولیں ہمنے انکہیں یاس
گنوایں عمروں ہی سیر غربت اسکو کہتے ہیں

نہانے شوق سے بادیہ پیمائی برق کی
دم شمشیر مر جانا بسرعت اسکو کہتے ہیں

دل کہاں پہلو میں تہا جو غمگسار عاشقاں
اب غم بے مونس ہے ہمکنار عاشقاں

نقد دل بکر متاع درد و غم لیتے ہیں دل
کشور خوباں میں ہی یہ کاروبار عاشقاں

گور پر انکے کوئی کرتا ہے کب روشن چراغ
ہے دل سوزاں فقط شمع مزار عاشقاں

بحر کو نسبت نہیں کچھ دیدہ عشاق سے
دو کش نیساں ہی چشم اشکبار عاشقاں

شمع ساں کٹوائے سر تب اسکو جانیں سرفراز
دیکھی ہمنے طرفہ یہ رسم دیار عاشقاں

داغ کی کثرت سے دل دہرنیکی جا مطلق نہیں
ہے سراپائے بدن کیا لالہ زار عاشقاں

قتل عاشق سے ہی تیغ یار منہ موڑے ہوئے
کون گردن سے اُتارے آہ بار عاشقاں

بعد مردن بہی رہی چتون بہری اس شوخ کی
کیا کہوں میں گردش لیل و نہار عاشقاں

خاک ہوکر بہی در جاناں نہ اختر چہوڑیو
ہم ایسیں عز و شان و اعتبار عاشقاں

تشنہ لب ہے قدر دان آب کچھ ساحل نہیں
جوہری شمشیر کا مجروح ہی قاتل نہیں

خون ناحق کا دکہا دیتے تجہے محشر میں رنگ
پر کریں کیا تیرا فریادی کوئی بسمل نہیں

ڈر ہے بیگانے نہ ہیر سے بعد اسکی یار ہو
ورنہ جی دے بیٹھنا کچھ عشق میں مشکل نہیں

تاب کیا فریاد کی اس کو جفائے یار سے
استقدر ہی مضمحل سینے میں گویا دل نہیں

سیر گل اختر کو کب بہایا ہی تنہا مرحباں
بن ترے جنت بہی اُسکے دیدہ کی قابل نہیں

آہ آتش دم جو شمع خانہ زنجیر ہو
اشک کا ہر قطرہ وہاں پروانہ زنجیر ہو

قصے دیوانوں کے تیرے جوش سے
حاصل خواب عدم افسانہ زنجیر ہو

آہ جب میں دل سے کہینچوں بید مجنوں کیطرح
زلف لیلے کیوں نہ پھر دیوانہ زنجیر ہو

ہوں نالہ کش ان سرمئی آنکھوں کا جو اختر / دو نفس سوختہ سینے میں نقاب ہے

دل تخیل میں جو محو چمن آرائی ہے / یہہ کسی عارض گلرنگ کا شیدائی ہے
طعنہ زن ہیں جو دو رنگی تیری دیکھکے لوگ / اپنے نزدیک تو یہہ جلوۂ رعنائی ہے
صحبت ساغر و مینا کو غنیمت کہ مدام / در پئے تفرقہ یہہ گنبد مینائی ہے
تر دماغی سے جو سرشار رہیں گلہائے چمن / مہک اون زلفوں کی شاید کہ ہوا لائی ہے
کیا تاسف سے تڑپتے ہیں اسیران قفس / کچھہ جو اوڑتی سی سنی کہ بہار آئی ہے

جسطرح قطرۂ اشک آن کے مژگاں سے ملے / آبلے پاؤں کے یوں خار مغیلاں سے ملے
پھرتے ہیں آوارہ پھر نکہت عنبر کی طرح / دل مشتاق ہو اوس زلف پریشاں سے ملے
مل سکے اوس سے نہ جب تک رہی ہستی کی نمود / نہ سمائے تن خاکی میں تب جان سے ملے
خون دل جب نہ رہا بہنے کو ساتھ اشکوں کے / پارہائے جگر اب ان کی مژگاں سے ملے
یوں ملا تیر کے پیکاں سے تیرے دل اپنا / میزبان دوڑ کے جسطرح سے مہمان سے ملے
زندگی میں نہ کبھی دامن یار آیا ہاتھ / ہو گئی خاک تب اوس گوشۂ داماں سے ملے
تھی عزیزان سفر کردہ کی اختر جو تلاش / نکلے ہم نقش قدم ریگ بیاباں سے ملے

زبس کی چشم نم نے خوں فشانی / ہوئی مژگاں نہال ارغوانی
گریباں چاک ہے ہر غنچۂ گل / سنی جب سے تیری غنچہ دہانی
لبوں تک آہ کا آنا ہے دشوار / یہہ زور دل پہ ہے اپنی ناتوانی
سو اک پنبۂ گوش فلک ہیں / کہ نالے میرا عرش آشیانی
لکھوں حال دل شیدا تو مکتوب / شکست رنگ سے ہو زعفرانی
نہیں ہرگز ہمیں مطلوب اے خضر / مبارک تجھکو ہو یہہ زندگانی
کہ آب خنجر قاتل سے ہر دم / ہمیں حاصل ہے عمر جاودانی
یہ چلا ہے آج گلگشت چمن کو / وہ میرا نوبہار دلستانی
تجھے بو گل کو رنگ اوس کے قدم سے / (قرا) مبارک اے نسیم بوستانی
کہا ہے امتحاں ہم نے جہاں میں / کہ ہے بے قدر عہد زندگانی

ہم آغوشی میسر کسکو ہوا سے سیمبر تیری
چمن میں ساتھ غیروں کے رہ ہی مصروف گلبازی
مقابل حسن کے ہوا اوسکی زہرہ ذل کیا اختر

چمن گلگوں ہی کیسر دشت وصحرا ارغوانی ہے
نہیں شکوہ مجھے گر اوسکو مجھسے سرگرانی ہی
رخ اوسکا ہی چمن خط نوبہار زندگانی ہے
تہ یہاں آنا دوبارا ہے نہ پھر یہ زندگانی ہی
قریب مرگ ہوں میں حسرت دیدار میں اوسکی
دل مرحوم کب سکا چلا لیسا فرقت میں اپنا اوسکو
ادہر قاصد گیا ہے اور ادہر جاتا ہی جی اپنا
لبوں پر دم ہی پر آنکھیں لگی ہیں در کی جانب کو
نہ پوچھو بیقراری کا میری راتوں کے اب عالم
نہ لب آہ و فغاں سے ہر گھڑی کے تنگ ہمسایہ میری
کہا جو درد دل میں نے تو جھنجھلا کر لگے کہنے
تصور بندہ گیا ہی کسکا نظروں میں تیری اختر

یاد اوس بت کافر کی جو بتخانۂ دل ہے
گذر نہ ہو پر مایۂ ہمت کی بدولت
ہے دل کا تلاشی تو اگر اے غم ہجراں
اے داغ جگر دیکھیو دل کو ہی کہ دیا لے
رہتا ہے تصور تیرے عارض کا جو ہمیں
ہیں زائر دل کعبے کو کیوں جائیں ہم اختر

[illegible] وصید دل میں [illegible] - ترک ناوک نگاہے
سرو گل پیرہنی خوشقد شمیر [illegible] - شہرت [illegible]

ولے اس فیض پر نازاں ترا ملبوس زرکش ہی
کمر اوسکی تہ بل کہا جائے دل اوس پر مشوش ہی
لڑی ہی چاند سے ہر شب یہ اوسکی جو سرکش ہی

یہ میری چشم پرنم کی بہار خوں فشانی ہے
غرور حسن ہی جوش بہار نوجوانی ہے
دہن سرچشمۂ آب حیات جاودانی ہے
جو کرنا ہو کرلے مغتنم عہد جوانی ہے
برا اوس بے رحم کے اب تک زبان لن ترانی ہے
غم و درد و الم اوس مرنے والے کی نشانی ہے
جواب نامہ تک کسکو امید زندگانی ہے
دلا کسکے قدم پر آرزوئے جانفشانی ہے
دل مضطر ہی میں ہوں اوس گلی کی پاسبانی ہے
میں وہ بیمار ہوں جس کو اجل کو سرگرانی ہے
کہاں کی سامنے لایا ہے اختر یہ قصہ خوانی ہے
ہو جائے اشک اب آنکھوں سے ہر دم خونفشانی

بیت الشرف کعبہ صنم خانۂ دل ہے
گنجینۂ ارباب کرم خانۂ دل ہے
نزدیک بصحرائے عدم خانۂ دل ہے
یہ فاصلہ چند قدم خانۂ دل ہے
محسوس گلستان ارم خانۂ دل ہے
بیشک بصفا رشک حرم خانۂ دل ہے

[illegible] ناز رو کی زخمہ انجمن ہے - [illegible] مسلمان [illegible]
[illegible] رو کی زمزمہ خوشتر [illegible] آئینہ [illegible] گھر ہے

میں بدجاں بفراق تو [illegible] - [illegible] ⁂ [illegible] اور انہ [illegible] صفت [illegible] اختر بے ہنر ہے

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# انتخاب دیوان انشا

اے عشق مجھے شاہد اصلی کو دکھا لا
تم خندہ بیدی و فقک اللہ تعالی

ہر چند کہ عاصی ہوں پہ امت میں ہوں اسکی
جسکا ہی قدم عرش معلے سے بھی بالا

مولائے جہاں رہبر عشاق محمد
سب عقدۂ مشکل کا مرے کھولنے والا

ق
امید مجھے ساقی کوثر سے ہے جسکے
ہی جام تو لاسے مرا نشہ دوبالا

قنبر کو کرے حکم کہ جلدی سے خبر لے
انشا ہی غلاموں میں مرے اسکو چھڑا لا

---

رہا ہی ہوش کچھ باقی اسے بہی اب نہ چھیڑے جا
یہی آہنگ اے مطرب پسر تکسا ور چھیڑے جا

سوال بوسہ سن کہنے لگا وہ شوخ غصہ ہو
بہت اچھا سمجھ لونگا بہلا تو مجھکو چھیڑے جا

وفور مے سے حالت غش کی ہے انشا کو اے ساقی
شراب پرتگالی کر دے منہ پر تریڑے جا

---

دیکھنا جب مجھے کر شان یہ گالی دینا
کس سے تم سیکھے ہو ہر آن یہ گالی دینا

اختلاط آپ سے اور ہے مجھسے کہاں کا ایسا
واہ جی جان نہ پہچان یہ گالی دینا

ق
ابتو ناداں ہو سنا چاہو سو یارو کہہ لو
پر تمہیں دیویگا نقصان یہ گالی دینا

آخرش ہوگے جواں پھر تو کسے بہاویگا
چند روز اور ہے مہمان یہ گالی دینا

تہمت بوسہ عبث دیتے ہو منظور جو ہو
کرکے بیفائدہ بہتان یہ گالی دینا

دیجئے دیجئے ہے عین سعادت اپنی
عاشقوں پر تو ہے احسان یہ گالی دینا

تیرے غصے سے جو انشا ہو خفا ناحق ہی
ہاں تجھے چاہیئے ناداں یہ گالی دینا

---

خیال کیجیگا آج کام ہمنے کیا
جب اُن نے دی مجھے گالی سلام ہمنے کیا

جنوں یہ آپ کی دولت ہوا حصول تہی
کہ ننگ و نام کو چھوڑا یہ نام ہمنے کیا

کہا یہ صبر نے دل سے کہ لو خدا حافظ
حقوق بندگی اپنا تمام ہمنے کیا

[illegible] یہ کہنے کہ تیرا [illegible] کی خیر
جو اسکے بادے کے خالی جو جام ہمنے کیا

ہوس یہ رہ گئی صاحب نے پر کبھی نہ کہا
کہ آج سے تجھے انشا غلام ہمنے کیا

مجھے کیوں نہ آوے ساقی نظر آفتاب اُلٹا
کہ پڑا ہے آج خم میں قدح شراب اُلٹا

عجب الٹے ملک کے ہیں اجی آپ بھی کہ تم سے
کبھی بات کی جو سیدھی تو ملا جواب الٹا

ابھی جھڑ لگا دے بارش کوئی مست ہو کے نعرہ
جو زمیں پہ پھینک مارے قدح شراب اُلٹا

یہ عجیب ماجرا ہے کہ بروز عید قربان
وہی ذبح بھی کرے ہے وہی لے ثواب اُلٹا

غزل اور قافیوں میں نہ کہی سو کیونکہ انشا
کہ ہوا نے خود بخود ورق کتاب اُلٹا

مجھے چھیڑنے کو ساقی نے دیا جو جام اُلٹا
تو کیا بہک کے میں نے اسے اک سلام اُلٹا

سحر ایک ماش پھینکا مجھے جو دکھا کے اُن نے
تو اشارا میں نے تاڑا کہ ہے لفظ شام اُلٹا

در میکدہ سے آئی مہک ایسے ہی مزے کی
کہ پچھاڑ کھا گرا واں دل تشنہ کام اُلٹا

نہیں دیتے اب جو بوسہ تو سلام کیوں لیا تھا
مجھے آپ پھیر دیجئے وہ مرا سلام اُلٹا

فقط اس لفافے پر ہے کہ خط آشنا کو پہونچے
تو لکھا ہے اُس نے انشا یہ مرا ہی نام اُلٹا

دیوار پھاندنے میں دیکھوگے کام میرا
جب دھم سے آ کہونگا صاحب سلام میرا

جو ہاتھ لئے مسہری کا گھوڑا لگا
تو سلنے کا اور اُسکو کوڑا لگا

یہ دکھنی نگاہوں سے دیکھا مجھے
کہ دکھنے مرے دل کا پھوڑا لگا

لگی کہنے انشا کو شب وہ پری
مجھے بھوت ہو یہ نگوڑا لگا

دل ستم زدہ بیتابیوں نے لوٹ لیا
ہمارے قبلہ کو وہابیوں نے لوٹ لیا

کہانی ایک سنائی جو ہیر رانجھا کی
تو اہل درد کو پنجابیوں نے لوٹ لیا

یہ موج لالہ خودرو نسیم سے پھولی
کہ کوہ و دشت کو سیرابیوں نے لوٹ لیا

صبا قبیلۂ لیلے میں اُڑ گئی یہ خبر
کہ ناقہ نجد کے اعرابیوں نے لوٹ لیا

کسی طرح سے نہیں نیند آتی انشا کو
اُسے خیال میں بیخوابیوں نے لوٹ لیا

اٹھ گیا کس طرح کا منھ پر [illegible] پردا
رہ گیا آپ میں اور ہم میں کیا پردا

ہے یہ دالان پری محل جو ہو تو اٹھیے
ایک روپہرا لگے اور ایک سنہرا پردا

اس پریزاد کے جی میں قصد کیا یوں جیسے
میری ڈولی میں لگا دیجیو پہرا پردا

ہے زمانہ برا آخر غلط مہلت کا
آپ رکھ لیجئے یا حضرت زہرا پردا

مستانہ جو میں نے قدح بنگ چڑھایا۔ در عالم وحشت
میں خاک نشیں ہونگا گروہ فقرا سے کیا سمجھے ہو مجھکو
خوش بیٹھے ہیں چار ابرو کی بلا کر صفائی مانند قلندر
آزادوں کے لہجے میں غزل تو نے سنائی از بہر تفنن

تب خضر پکارا کہ ہنسا و مزا یا۔ اب دیکھ حلاوت
رومال چھڑی لیکے چوٹک کینچولی و وا سا دکھلا کے کرامت
نے ہمکو غم و زونہ اندیشہ کا لا ہے خوب فراغت
اب اپنی تو بولی کے کچھ اشعار کہ انشا ہو جس میں ظرافت

ہے نام خدا او اچھڑی کچھ زور تماشا۔ یہ آپکی رنگت
ہیں نے جو کہا ہو مجھی ترا عاشق شیدا۔ لے کان ملا
آئے جو مرے گھر میں وہ شب راہ کرم سے یہ نہ ہوا کہ مجھکو
دیوار چمن پھاندکے پہونچے جو ہم اُن تک۔ اُن نے کہا چل
اب اور ردیف اور قوافی میں غزل پڑھ لیکن اسی ڈھب سے

گات ایسی غضب قہر ہے ہنسا اور جھکڑا۔ اللہ کی قدرت
فرمانے لگے ہنسکے سنو اور تماشا۔ یہ شکل یہ صورت
منہ پھیر لگے کہنے تعجب سے کہ یہ کیا۔ اے تیری یہ طاقت
ترساں ہو یہ فرمانے لگے کو کہ ستم تھا۔ اے دیدۂ نصیحت
تا شاعروں کے تنگ ہوا اس بزم میں انشا ظاہر ہے یہ شوکت

سلیقے جو بتائیں لگے ہم آپکی چٹ پٹ تو بول اُٹھے جھٹ
ہے معدن انوار الٰہی دل عاشق سوچو تو عزیزو
یہ دو ب بدل اور ہی ہے جیسے جو ہو بچا بیٹھے تو چھپا
ہے نور بصر مردمک دیدہ میں پنہاں۔ یوں جیسے کہ ننھا
پڑتا ہے سماں آنکھ کو تھل تک ہی انشا ظالم ارے کیونکر
وہ سیج پڑا ہو لونگی مخمل کے وہ تکیے۔ کمخواب کی پوشش

چل جا اُرے وا ذرا بردہ ہو یہ ہٹ ہیں سب یہ بناوٹ
اس چھوٹی سی جا گہ میں یہ وسعت یہ سماوٹ اللہ رے گجھٹ
سن کہنے لگے ہیرے دل پاؤں کی آہٹ ہے ایک تو ٹٹ کہٹ
سوا شک کے قطروں پڑ لیکے ہیں جھرمٹ اور آنکھیں ہیں گھنگھٹ
باہم وہ لپٹ سوئے مرا جانی رکاوٹ وہ پیار کی کروٹ
پہنے وہ تمامی کے وہ سونے کا چھپر کھٹ اور آپکی سجاوٹ

امرد ہوئے ہیں تیرے خریدار چار پانچ
اوچھلنے والے شخص تک اک ترکے دیکھ لو
صیاد سے خبر کہ دیا چاہتے تھیا یہاں
میر و قتیل و مصحفی و جرأت و مکیں
سو خوب جانتے ہیں کہ ہر ایک رنگ میں

دے لیے اور حق ہے مجھے اغیار چار پانچ
یاں بھی تڑپ رہے ہیں گنہگار چار پانچ
کنج قفس میں تازہ گرفتار چار پانچ
ہیں شاعروں میں یہ جو نمودار چار پانچ (ق)
انشا کی ہر غزل میں ہیں اشعار چار پانچ

ہے شب وصل کھلے کاش نہ دروازۂ صبح
جام غفلت کن خورشید ہیں دے ساقی
آہ انشا کہیں اس رنگ میں تو بھی ملجا

کم نہیں شور قیامت سے کچھ آوازۂ صبح
دیکھ برہم زن مستی ہے یہ خمیازۂ صبح
جیب گل چاک ہے گلشن میں باندازۂ صبح

نہ لگی مجھکو جب اس شوخ طرحدار کی گیند
اُسنے محرم کو سنبھال ورہی تیار کی گیند

لیجئے اُسکے بدل آپ جو یہ لائے ہیں
ق گم ہوئی مجھسے جو کل رات کو سرکار کی گیند

گرد مقیش طلائی کی کرن ٹکوا کر
میں یہ لایا ہوں بنا اطلس گلنار کی گیند

گوکھرو لہریئے ڈانک ستاروں کے سمیت
اور اک پہونچیگی زر لفت منودار کی گیند

شال رومال کی تو چوٹ مجھے کچھ نہ لگی
اب بنا بھیجئے کمخواب کی شلوار کی گیند

لگے فرمانے وہ مل دل غزل انشا کو
واہ کیا خوب بنی کاغذ اشعار کی گیند

لکھدو اخونجی صاحب کوئی ایسا تعویذ
کہ مرے منہ سے لگے اسکے گلے کا تعویذ

غش ہوئے ہم تو اجی تھر تھنا اس کافر کا
لال نا ڑے میں بندھا ہے وہ نیلا تعویذ

سکھ بالوں سے لٹک جھپکے سے الجھا تو کہا
اب لگا مجھکو ستانے یہ نگوڑا تعویذ

کچھ تو دے اپنی نشانی مجھے عبد ابا لا
توڑا۔ زنجیر۔ کڑا۔ قول کا چھلا تعویذ

خبر انشا کی جو چاہو تو بلا دو دھو کر
اسکے بازو کا وہ ننھا سا روپہلا تعویذ

ہیں زور جوش سے وہ نہایت گھمنڈ پر
نام خدا انگا وہ پڑے کیوں نہ ڈنڈ پر

گلبرگ تر سمجھکے لگا بیٹھی ایک چونچ
بلبل ہمارے زخم جگر کے کھرنڈ پر

انشا بدل کے قافیہ رکھ چھیڑ چھاڑ کی
چڑھ بیٹھا ایک اور بھی چھپڑے اکنڈ پر

یہ جو بہشت بیٹھے ہیں رادھا کی کنڈ پر
اوتار بن کے گرتے ہیں پریوں کے جھنڈ پر

رانوں کو نہ نکلا کرو دروازہ سے باہر
شوخی میں دھرو پانوں نہ اندازہ سے باہر

لے قیس مبارک ہو کہ لیلی نکل آئی
پردے کو اٹھا محمل جمازہ سے باہر

لیتے وہ جماہی ہیں تو گویا کہ نزاکت
ٹپکی پڑے ہے شوخی خمیازہ سے باہر

گو غیر نے آوازہ کسا اسکی گلی میں
پر میں کوئی نکلوں ہوں اس آوازہ سے باہر

رہتے ہیں سدا خواہش احباب سے انشا
اجزا مرے دیوان کے شیرازہ سے باہر

مانگا جو میں نے بوسا اُنسے چمن کے اندر
بولے کہ یاں نہیں چل مجھی بھون کے اندر

جو چاہے تو مجھے ہنسوڑے کی خیر
تو یوں دیکھ اس گھوڑی جوڑی کی خیر

گدا دے نشے مرے رخش کو
میاں ساقی اس سلفے گوڑے کی خیر

وہ دیکھا خواب قاصر جس سے ہو اپنی زبان اور ہم
کہ گویا ایک جا ہو اُنہیں ہو وہ نوجوان اور ہم

وہ رہ رہ کے مجھ سے کہنا ہو خدا کی باتیں ہیں رنہ
بہلا ٹک دل میں اپنے غور کر تو یہ مکاں اور ہم

عجب ہنگنیاں با تو نہیں کچھ ہوتی ہیں ہو انشا
بہم ہو بیٹھتے ہیں جب سعادت یار خاں اور ہم

کھینچ لے کاش وہ پری اپنے مجھے لحاف میں
یا کہ بلا سے پھینکدے دامن کوہ قاف میں

کیسی ہی کیوں نہ ہم میں تم میں لڑائیاں ہوں
جب کھلکھلا کے ہنس دو باہم صفائیاں ہوں

کیونکر نہ گدگداہٹ ہاتھوں نہیں اُسکی اُٹھے
وہ گوری گوری رانیں جیسے ڈبائیاں ہوں

ممکن ہی کوئی ہمسے افشائے راز ہووے
سو بار ٹھنڈی سانسیں گو لب تک آئیاں ہوں

کیونکر جنوں مجسم ہو کر نہ دے دکھائی
جب شورشوں نے دل کی دھومیں مچائیاں ہوں

پڑھ اور بھی غزل ایک انشا اسیطرح میں
نا شاعروں کے آگے تیری بڑائیاں ہوں

جس سے کہ چٹکے چٹکے لاگیں لگائیاں ہوں
لازم ہی یہ کہ مُنہ پر اُس سے رکھائیاں ہوں

کیا سر اُس گھڑی ہوا پھرتا ہو وہ مشوش
اور ہمنے اسکی چیزیں کچھ کچھ چرائیاں ہوں

مٹی کے عطر کی بو کیونکر نہ اُن سے آئے
جن اُنگلیوں نے بغلیں وہ گدگدائیاں ہوں

ق
کیا قہر ہے یہ دیکھو برسوں جنہوں کی خاطر
در گاہوں بیچ جا جا راتیں جگائیاں ہوں

مانی ہوں منتیں بھی سو سو کرور ڈہب کی
دھو دھو کے لے اشرفی نذریں اُٹھایاں ہوں

ہووے ملاپ گاہے انسے تو شام ہی سے
آنکھوں میں اُنکی جھک جھک نیند آئیاں ہوں

تبدیل قافیے سے لکھ وہ غزل اب انشا
جسمیں کہ اپنے ڈھب کی بنیں بنائیاں ہوں

گر آپ روپ ہمسے با تو نہیں ٹک کرتی ہو
سو رگڑے جھگڑے قضیئے قصے جب اُٹھ کھڑے ہوں

منہ بھر کے نام کیا لیں ساقی وہ میکشی کا
دو ہی پیالیوں میں جو لوگ غش پڑے ہوں

کیونکر نہ چونکے فتنہ پاؤں میں جب تمہارے
یہ قہر جھنجھناتے سونے کے دو کڑے ہوں

ٹپکا پڑے ہے جوبن اُس روے آتشیں پر
قطرے عرق کے یوں ہیں جسطرح نگ جڑے ہوں

اک اور ڈہب کی انشا اس بحر میں غزل کہہ
الفاظ جسکے باہم موقع سے آ پڑے ہوں

جاتے ہیں کیا مزا ہو وہ تو سمٹ کے ہوں
اور کھول کر رضائی ہم بھی لپٹ رہے ہوں

آتے تھے ساتھ میرے اد کہو تو کیا ہوئے وہ
ایسا نہ ہو کہ پیچھے رستے میں کٹ رہے ہوں

چمک ہی یہ کچھ اس دوپٹے کی کنار میں
نظر جوں برق آوے دامن ابر بہاری میں

بہت سے عاجز آئے ہیں بھلا صاحب ہیں کبتک
مزاج عالی سرکار کی ہم پاسداری میں

مجھے کہنے لگے وہ پیار میں آکر اگر بس ہو
تو تجھکو موندر رکھوں ایک ننھی سی پٹاری میں

جو کہتا ہوں بھلا جاگا کروں راتوں میں کبتک
تو کہتا ہے رہا کر اور ابھی امیدواری میں

کفالت رزق کی کس سے کیکی ہو آتش
صفت مخصوص ہے یہ تو فقط اس ذات باری میں

---

ستم اور ناز خوش ہے صنما ولے نہ چنداں
کہ پرے فلک سے گذری یہ صدا کہ دردمنداں

فلک البروج پر سے کہیں سب ملائک آمین
نہ اثر ہو کسطرح سے بدعائے مستمنداں

بکمال فضل و دانش یہ عجب ہے کہ آتش
غلطی پہ تو مصر ہو بمثال خود پسنداں

---

توڑونگا خم بادۂ انگور کی گردن
رکھ دونگا وہاں کاٹکے اک حور کی گردن

خود دار کی بن شکل الف ہے انا الحق
نت چاہتے ہیں اک نئی منصور کی گردن

اچھلی ہوئی ورزش سے ترے ڈنڈ پہ مچھلی
ہے نام خدا جیسے سقنقور کی گردن

نت عالم مستی کا مزا ہے کہ پڑھی ہو
گردن پہ مرے اس بت مخمور کی گردن

بیٹھا ہو جہاں پاس سلیمان کے آصف
واں کیوں نہ جھکے قیصر و فغفور کی گردن

اے مست یہ کیا قہر ہے خشت سر خم سے
کیوں تو نے صراحی کی بھلا چور کی گردن

حاسد تو ہی کیا چیز کرے قصد جو آتش
تو توڑ دے جبٹ بلعم باعور کی گردن

---

نرگس نے پھر نہ دیکھا جو آنکھ اٹھا چمن میں
کیا جانے کس نے کس سے کیا کر لیا چمن میں

ہے ہی پھریری سے لے تیرا یہ کہتے جانا
چلتی ہے ٹھنڈی ٹھنڈی کیا ہی ہوا چمن میں

میں صدقے اسکے آتش مجھکو جو کر اشارا
مہدی کی ٹیٹونکی اوجھل چھپا چمن میں

ہے نہاں لطف و کرم چین جبیں کی تہ میں
ہاں ڈھپی صاف ہے اک آنکھ نہیں کی تہ میں

قافلہ نجد سے گذرا تو لگا اٹھنے وہیں
درد سا ایک دل ناقہ نشیں کی تہ میں

آج عاشق کو ترے قبر میں رکھتے ہیں لوگ
دفن اک زلزلہ ہوتا ہے زمیں کی تہ میں

اسکے کوچے سے صبا آئی تو ہاں اٹھنے لگی
اک پھریری سی رگ جان حزیں کی تہ میں

---

جب ہوئیں پریاں ہوا کھانیکو کھڑیاں باغ میں
خود بخود بجنے لگیں غنچوں کی گھڑیاں باغ میں

نو عروسان چمن کا دیکھئے گا اختلاط
خوب سے ہم تم گلے مل مل کے باہم رہ گئے جب
دیکھکر سوسن کی رنگت نہ صبا ان پہ چڑھ گئیں
ابتو انشا اس غزل کا قافیہ تنگ آ گیا

چل رہی ہیں خوب ہی پھونکی چھڑیاں باغمیں
تو عجائب لگ گئیں کچھ بسنتی کی چھڑیاں باغمیں
ان پہ بیزاروں کی وہ مستی کی دھڑیاں باغمیں
تو لٹا دے اور ہی موتی کی لڑیاں باغمیں

بس ہو چکے آغشتہ بخون دست و گریباں
لاکھوں گئے ہیں اس بادۂ گلگوں کی بدولت
یوں چاہیئے آپسمیں نہ اک آن جدا ہوں
بے شغل رہیں دست و گریباں تو دلائیں
ہے قوت ایجاد ئے اذہان یہ انشا

ہو مجھسے نہ اے دیو جنوں دست و گریباں
تر دامن و آغشتہ بخون دست و گریباں
اے ولولۂ شور جنون دست و گریباں
حاشا کہ پھر آنکھوں نکھوں دست و گریباں
یا معرکۂ کن فیکون دست و گریباں

کہہ بیٹھئے صاف اس سے یہ دل جس سے نہ وا ہو
حاضر یہ کتابیں ہیں انہیں دیکھئے ہرگز
انشا کو بھی دے ڈال نہ اے عیسیٰ مریم

ئے وا ؤ نہ برد ہوا اڑ کچھو ہو ہوا ہو
دلکا جو ستانا کسی ملت میں روا ہو
گر کچھ مرض عشق کی تجھ پاس دوا ہو

لہرا دیا صبا نے جو کل سبزہ زار کو
کچھ لگ ہا ئے ابر سفید و سیاہ و سرخ
شادابی ہوا نے یہ چاہا کہ سجئے
ہم مشرب اپنے چند جواں ہیں سو نہر پر
القصہ پھر تو بیچ میں لاکر ملا دیا
بولی یہ عندلیب کہ باقی نچوڑ لو

و و ہیں گھٹا نے گھیر لیا چشمہ سار کو
مستانہ جھوم جھوم چلے کوہسار کو
محبوس کو جیسے رگ گل میں بہار کو
تشریف لے گئے بطمی کے شکار ہو
زور آور بہار سے انشا سے یار کو
ایسے سمیں میں خواہش بوس و کنار کو

چھیڑنے کا تو مزہ تب ہے کہو اور سنو
یہ بھی انصاف ہے کچھ سوچو تو اپنی دلمیں
ابتو کچھ اتنے خفا ہو کہ کہو ہو مجھسے
بات میری جو نہیں سنتے اکیلے مل کے
شکوہ منہ آپ سے انشا ہو سو اسکا کیا دخل

بات میں تم تو خفا ہو گئے لو اور سنو
تم تو سو کہہ لو مری کچھ نہ سنو اور سنو
ہے قسم تمکو مرا نام نہ لو اور سنو
ایسے ہی ڈھب سے سناؤں کہ سنو اور سنو
تم نہا لو تو کہیں چھپکے چھپو اور سنو

اپنی پھر کہیو ہماری پہلے ٹک سن تو رہو — کر رکھو اپنا کسیکو یا کسیکے ہو رہو
صاحبو میری سفارش کوئی اُنسے مت کرو — دیکھو تو ہونا ہی کیا آخر کو جھکے تو رہو
میرے ہی سر کی قسم ہے نام جانیکا نہ لو — مجھکو بیٹھو آج اگر تم اپنے گھر جاؤ رہو
اب جواں فضل الٰہی ہو چکے کیا ڈر نہیں — آؤ بیٹھو کھیلو کودو لوٹو پوٹو سو رہو
دوستو انشا کو رونیکو نہ دیکھو آنکھ کھول — پھوٹ بہنے دو کہیں دلکے پھپھولے کو رہو

دے ایک شب کو اپنی مجھے زرد شال تو — ہے مجھکو سونگھنے کی ہوس سو نکال تو
صدقے ہیں اُس گھڑی کے نشے میں وہ جب کہے — چلتا ہوں پاؤں پر مرے بازو سنبھال تو
اتنا بھی تو گلے نہ پڑ انشا اب اسکے بس — کہتا ہوں سوچ کہیں ذرا دیکھ بھال تو

اس شعلہ رو کو ہوئے جب آہنگ آئینہ — سیماب وار اُڑنے لگے رنگ آئینہ
مجرم ہوں اسقدر کہ کہے ہے مری مثال — کیا دیکھتا ہے آئینہ لے ننگ آئینہ
انشا پھر آج طوطی خوش نغمہ کی مثال — ورزش اُن لبوں سے ہوئی جنگ آئینہ

پرچھائیں اپنی چال کی ٹک مُنہ کو موڑ دیکھ — گردن کی یہ لچک یہ کمر کی مروڑ دیکھ
میں نے کہا کہ عشق کو اب چھوڑتا ہوں خیر — بولا کسے سناوے ہے اچھا نہ چھوڑ دیکھ
جوڑی جو اُن نے تجسے تو توڑی رقیب سے — انشا تو اپنے یار کے یہ توڑ جوڑ دیکھ

تو جب مجھے لگا کہنے کہ چل ہٹ کے پرے بیٹھ — یوں جب تجھے لگا نشان جتانے نہ ارے بیٹھ
کیسا ہی ملا کیوں نہ وہ بیٹھا ہو مرے پاس — کہتا ہوں یہی اُس سے کہ ٹک اور ورے بیٹھ
انشا کہیں ہنس بول مرا جی تو کڑھا جاتا — مت ہاتھ کو اسطرح سے تو سر پہ دھرے بیٹھ

کل بادِ بہاری نے سو ٹکڑے گلابی کی — اس پردے میں آ چھڑکی روح ایک شرابی کی
جوں موج ہوا اپنا تھا ہوش بھی اُڑنے پر — اے نکہت گل تو نے کیوں اتنی شتابی کی
تقصیر نہ اس دل کی نے جرم محبت کچھ — تیری ہی لگاوٹ نے سب خانہ خرابی کی
لو باس نکلتی ہے کچھ شعر میں انشا کے — جامی کی نظامی کی سعدی کی سحابی کی

شب خانۂ رقیب میں تا صبح سو چکے — اب فائدہ مکرنے سے ہم دیکھ تو چکے
واللہ میں بھی تنگ ہوں اب کاش اے صنم — جو کچھ نصیب میں ہو کہیں جلد ہو چکے

خواب عدم سے شور جنوں نے جگا دیا
آتش بس اور نیند کہاں خوب سو چکے

غیر کے مونڈھے پہ تم ہاتھ جو دھر بیٹھ گئے
ساتھ والوں کو نہ پوچھا کہ کدھر بیٹھ گئے

کچھ صف صدر و نعال اپنی نہیں خاطر میں
مست مدہوش ہیں ہم بیٹھے جدھر بیٹھ گئے

میں یہ تعظیم سمجھتا ہوں سنا بندہ نواز
آپ اُٹھتے تھے مجھے دیکھ کے پر بیٹھ گئے

اپنی مجلس میں مجھے دیکھ کے غیروں نے کہا
دیکھیے گا انہیں کیا ہو کے نڈر بیٹھ گئے

اُٹھ کے دلدار کو رخصت تو کیا پر وہیں
ہو کے ہم دست تاسف کو بسر بیٹھ گئے

سُن کے یہ تیری غزل بزم میں آتش سب کو
سنتے ہی اُٹھنے پہ تھے اہل ہنر بیٹھ گئے

سبزہ کیا خاک شہیداں سے تری خاک اُگے
جائے گل چاہیے واں سے دل صد چاک اُگے

کب چاہتا ہوں میں حرف ملاقات کی ٹھہرے
تب خوش ہو مرا دل کہ جب اُس بات کی ٹھہرے

آتا ہی ہے جی میں کہ دستار گرو رکھ
پھر آج ذرا سیر خرابات کی ٹھہرے

پئے تنظیم اشک اس طرح آہ سرد اُٹھتی ہے
کہ جیسے قطرہ افشانی سے بوئے گرد اُٹھتی ہے

کنایہ اور ڈھب کا اس بھری مجلس میں کم کیجے
ابھی سب تاڑ جائیں گے نہ ایسا تو ستم کیجے

آئی تھی ایک حور مجھے دیکھ ہٹ گئی
دانتوں کے نیچے داب زباں جھٹ پلٹ گئی

آئی نسیم صبح جو کل کوئے یار سے
ہمراہ فوج ہوش کے لے غش کے غٹ گئی

شب میں نے جو ہیں ہاتھ لگایا تو وہ پری
بے اختیار شرم کے مارے سمٹ گئی

مجھ سے لپٹ کے آخر شب یار نے کہا
کیا جانیں ان دلوں کی یہ کیوں آن گھٹ گئی

آتش کی گفتگو وہ دھواں گرم ہے کہ آج
آ کر بہار اُس کے گلے سے لپٹ گئی

ہے اور کوئی ایسا جسے یہ پھبن نکلے
سج دھج اسے کہتے ہیں بنا ٹھن کے نکلے

یوں تن وہ نمایاں ہے پیراہن آلی سے
جوں دھوپ کو ذروں سے آئینہ کی چھن نکلے

ایسے میں کہیں اڑ گئے لے طائر دل تو جی
ہیں کب سے ہوا کو سرِ عنان چمن سے نکلے

شبنم میں جو ٹک کھڑے ہوں میں اُس کے دوپٹے کو
مہتاب کی چادر سے خوشبوئے سمن نکلے

افشاں کا وہ عالم ہے اس چاند سے مکھڑے سے
جوں وقت سحر آتش سورج کی کرن نکلے

دیکھ کر وہ لبلبے گرد اس دہن کے رونگٹے
اٹھ کھڑے ہوتے ہیں اپنے تو بدن کے رونگٹے

بھیگتی اپنی مسوں پر دمبدم تھیں ہے ہاتھ ہیں یہی دو چار موجب بانکپن کے رونگٹے

کھب گئی آنکھوں میں کل جلوہ نمائی تیری مجھکو کیا جانئے کہ کیا بات خوش آئی تیری

اے نسیم سحری کہیو مرا عرض نیاز گلشن یار میں گر ہووے رسائی تیری

اب خدا کے لیئے جلنے بھی دے تو نچہ نکر کہیں ایسا نہو مڑ جاتے کلائی تیری

کیا ہوا غصہ نہو شدت سرما میں اگر آ گئے ہم بھی جو ٹک کھول رضائی تیری

طالب حسن نہو چھوڑ یہ باتیں آتش دیکھہ کہتا ہوں میں اسمیں ہے بھلائی تیری

سودا زدہ دل ہے تو یہ تدبیر کرینگے اس زلف گرہگیر سے زنجیر کرینگے

غصے میں ترے ہمنے بڑا لطف اٹھایا ابتو عمداً اور بھی تقصیر کرینگے

چمکا ہے ترا رنگ جو نظارہ سے اپنے پوچھہ اہل نظر سے کہ وہ تقریر کرینگے

چندے جو بسر یوں ہوئی اوقات تو ہم یار کھڑے کو ترے عالم تصویر کرینگے

دل شاد رکھہ آتش متفکر نہو ہرگز عقدے کو ترے حل حضرت شبیر کرینگے

خم بغل بیچ نہاں، ہاتھ میں ہے جام لیئے ساقی آتا ہے چلا زور سرانجام لیئے

لے خبر جلد ٹک اے قافلہ سالار حرم کہ حریفوں نے وہ سب جامۂ احرام لیئے

پختگی آج بھی اس بات کی آتش ہوئی گھر کو پھر آئے چلے ہم طمع خام لیئے

گالی سہی ادا سہی چین جبین سہی یہ سب سہی پر ایک نہیں کی نہیں سہی

گر ناز نیں کہے سے برا مانتے ہو تم میری طرف کو دیکھیئے میں ناز نیں سہی

منظور دوستی جو تمہیں ہے ہر ایک سے اچھا تو کیا مضائقہ آتش سے کیں سہی

تھی جو وہ لاہی کی ٹوپی زعفرانی آپکی سو ہمارے پاس ہے ابتک نشانی آپکی

دمبدم کہہ بیٹھنا بس جاؤ اپنی اُنکے پاس کیوں نہیں جاتی وہ ابتک بدگمانی آپکی

کیا کہوں مارے خوشی کے حال میرا کیا ہوا آمد آمد جو ہوئی کل ناگہانی آپ کی

ہمنے سو راتیں جگا ئیں تب ہوا یہ اتفاق سو اسی دنکو دھری تھی نیند آئی آپ کی

میرے حق میں اب جو یہ ارشاد فرمایا کہ ہی خوب یاں منقوش خاطر جانفشانی آپکی

ق

لیک میں اوڑھوں بچھاؤں یا لپیٹوں کیا کروں رو کھی پھیکی ایسی سوکھی مہربانی آپ کی

دو گلابی لا کے ساقی نے کہا آتشؔ کو رات ۔۔۔ زعفرانی میرا حصہ ارغوانی آپ کی

لب پہ آئی ہوئی یہ جان پھرے ۔۔۔ یار گر اس طرف کو آن پھرے
[illegible] کیا ہو ہمیں جب آٹھ پہر ۔۔۔ اپنی آنکھوں میں وہ جوان پھرے
ساقیا آج جام صہبا پر ۔۔۔ کیوں نہ اہرا تی اپنی جان پھرے
ہچکیاں لے ہے اس طرح بط مے ۔۔۔ جس طرح گٹکری میں تان پھرے
روٹھ کر اٹھ چلے تھے آتشؔ سے ۔۔۔ بارے پھر ہو کے مہربان پھرے

دو گھڑی دن سے کہا میں نے کہ کیا ارشاد ہے ۔۔۔ سن کے بولے اب ہوا کھا بات تیری یاد ہے
آج تو کپڑے نہ بدلو تمکو میری ہے قسم ۔۔۔ آپکا میلا کچیلا پن بھی کچھ بیداد ہے
میں جو اک کمخواب کی لایا تھا ٹوپی بولے آپ ۔۔۔ تجھسے کیا تیجے ارے تیری بھی کچھ بنیاد ہے
ہادی اللہ مشرب مانتے کچھ مت پوچھئے ۔۔۔ قید سے دونوں جہانکے یہ فقیر آزاد ہے

کیا چھیڑ ہے کہ پہلے دل صاف توڑ بیٹھے ۔۔۔ پھر آپ ہو مودب ہاتھوں کو جوڑ بیٹھے
کی میں نے شب جو سہواً تعریف چاندنی کی ۔۔۔ میری طرف سے اپنے وہ منہ کو موڑ بیٹھے
آزادگی خوش آئی آتشؔ کو جب سے یارو ۔۔۔ وہ سبکو چھوڑ بیٹھا سب اسکو چھوڑ بیٹھے

اگر یہ ڈھب نہیں ملتا کہ اس رخسار کو لیجئے ۔۔۔ تو کیا کیجئے کف افسوس ہی ناچار کو لیجئے
بہانہ بندہ کا مست کیجئے صاحب بس چلا بنا ۔۔۔ جما ہی لے نہ اپنی نرگس بیمار کو لیجئے
ہمیں جب دیکھ وہ کچھ بڑبڑاتا ہے تو کہتے ہیں ۔۔۔ جو ہاتھ آئے تو کیا اس لعل خوش گفتار کو لیجئے
اگر وہ سونپ دے اپنے دوپٹے کا الٹنا تو ۔۔۔ [illegible] سے جھلکے [illegible] کو لیجئے
بس اب اے حضرت عشق آپ دست ظلم دور کر ۔۔۔ [illegible] آتشؔ کے دل بیمار کو لیجئے

انکے دوپٹے سے کبوتر کے جو جوڑے اڑ گئے ۔۔۔ تو یہ بولے کیا کیا [illegible] اڑ گئے

گلی سے تیری جو ٹک ہو کے آدمی نکلے ۔۔۔ تو انکے سامنے سے جھٹ بنکے اک پری نکلے
نشان آہ لئے بہانوں جہانوں نارفتگی ۔۔۔ چاہئی فوج [illegible] آج چاند کی نکلے
ہزار شکر کہ آتشؔ کسیکی محفل میں ۔۔۔ خفا سے آکے تو یہ ہو ہنسی خوشی نکلے
ساقیا آئے ہیں بادل یہ بڑے پانی کے ۔۔۔ جلد بھر دے جو خالی ہیں گھڑے پانی کے

شعلہ خو کوں نہا یا کہ نظر آئے حباب
کچھ بھبوکے سے وہ چھاتی پہ پڑے پانی کے

صبح کس روپ سے لی اُس نے پھریری انشا
کچھ درختوں میں سے قطرے جو جھڑے پانی کے

لے نشہ میں تجھے جب یوں قدح بنگ اڑی
تو نہ کیوں سبز پری بنکے مرا رنگ اُڑے

نامۂ شوق کی پہونچانے کو چاہے ہی کہ یہ
بن کے اک شکل کبوتر نفس تنگ اُڑے

طرز نالیدن انشا جو اُڑا سے تو وہیں
طائر سدرہ بہم کرتے ہوئے جنگ اُڑے

دیکھ اسکی پڑی خاتم یاقوت میں اُنگلی
ہاروت نے کی دیدۂ ماروت میں اُنگلی

آلودہ ہوئی نور سے جسوقت کہ ڈوبی
جرّاح کی خونِ دلِ مبہوت میں اُنگلی

ناسوت کے عالم میں بے سیر تم انشا
کرتے ہیں شگافِ درِ لاہوت میں اُنگلی

غنچۂ گل کی صبا گود بھری جاتی ہے
اک پری آتی ہی اور ایک پری جاتی ہے

کرنے دو جانہ قدم لالۂ خودرو کی بہار
ورنہ یہ کوہ سے لے کبک دری جاتی ہی

مُنہ تو دیکھو نری چھٹکی جو پاوے بو باس
نکہتِ گل پڑی کانپے ہے ڈری جاتی ہی

پہونچے ہے پر کوئی اس گل تلک انشا کیا دخل
بلبل اس رشک تمنا میں مری جاتی ہی

ہاں مگر بھیس میں مالن کے محل تک اُسکے
ق کبھی جاتی ہی تو بادِ سحری جاتی ہے

زمین سے اُٹھی ہی یا چرخ پر سے اُتری ہی
یہ آگ عشق کی یارب کدھر سے اُتری ہے

اُتر تی نجد میں کب تھی سواری لیلیٰ
طپک آہِ قیس کے جذب اثر سے اُتری ہے

نہیں نسیم بہاری یہ ہی پری کوئی
اڑن کھٹولے کو ٹھیرا جو فر سے اُتری ہے

چلو نہ دیکھیں تو کہتے ہیں دشتِ وحشت میں
جنوں کی فوج بڑے کرّ و فر سے اُتری ہے

نہیں یہ عشق تجلی ہے حق تعالیٰ کی
جو راہ زینۂ بام نظر سے اُتری ہے

لباس آہ میں لکھنے کیواسطے انشا
قلم دوات تجھے عرش پر سے اُتری ہی

بگڑی کسی سے جاوے نسیم اور صبا سے ہے
مولا کرے کچھ اپنی بھی ابتو ہوا بندھے

سُرما گھلا کے آنکھوں میں نکلا نہ کیجئے
ایسا نہو کہ آپ پہ کچھ تو تنا بندھے

انشا صد آفریں ترے ذہن سلیم کو
مضمون زیادہ اس سے بھلا اور کیا بندھے

کاش ابر کرے چادر مہتاب کی چوری
تا مجھسے بھی ہو جاوے نایاب کی چوری

سیماب کے آنسو وہ سدا روئے الٰہی
کی جسنے ہو میرے دل بیتاب کی چوری

نقب سینہ جو دی داغ کی اک چور نے آتش
تو ہو گئی سب صبر کے اسباب کی چوری

یہ کس سے چاندنی میں ہم بزیر آسماں لیٹے
کہ باہم عرش پر تارے خوشی کی قلبیاں لیٹے

حدی خواں وادیٔ مجنوں میں ناقہ کو نہ لیجانا
مبادا اک بگولا سا بیاسے ساربان لیٹے

کسی ڈھب سے طبیعت سیر ہوتی ہی نہیں اُنکی
الہی دالان سے لا کے بزیر سائبان لیٹے

بڑھے ہی اس روش سے اپنے وحشت مرغ اسیرا
کہ جیسے چہچہوں سے عندلیب گلستاں لیٹے

غزل مستی میں لکہا کر اور بھی آتش کہ تا تیری
بلائیں آ کے ساقی سے تجھے پیر مغاں لیٹے

اگرچہ ہے وہ سو بار متصل لیٹے
پر ایسے ڈھب سے نہ لیٹے کہ دلبر دل لیٹے

یہ گرد باد بھی اک شئ ہیں جس کے دامن سے
بہشت سے ہیں خس و خاشاک مضمحل لیٹے

کچھ اور ڈھب کے اب اشعار ایسے لکہہ آتش
کہ جیس طبع سخن سنج مستقل لیٹے

جنون کے دیو سے کیا عجب مضمحل لیٹے
جو ایسے سے کوئی لیٹے تو اہل دل لیٹے

کہیں سنی جو کہانی ہیں شرم کی کچھ بات
تو اپنے تکیے سے بس ہو کے وہ خجل لیٹے

کہہ اور طور سے آتش غزل وہ برجستہ
کہ برق جس کے گلے ہو کے منفعل لیٹے

ضیا میں نور سما جائے ظل سی ظل لیٹے
ذوی العقول میں کیونکر نہ دل سے دل لیٹے

لیکے خال ذقن سے اس آنکھ کی تل کو
ملوں تو زہر اہو کہ تل سے تل لیٹے

ملے جو قسمت سے آتش کبہی تو ہم اُسکی
اسی جراحت نا مندمل سے مل لیٹے

ہے مستعد کہ وہ لب سیکوں ٹپک پڑے
ٹک انکو یوں جو چھیڑیے تو خون ٹپک پڑے

گر برگ گل پہ ڈالیے شبنم کی سمت آنکھ
تو واں سے دانۂ دُر مکنوں ٹپک پڑے

سُنداہین کے یوں نہ پہرو زیر آسمان
ایسا نہو کہ زہرۂ گردوں ٹپک پڑے

آتش یہ سن غزل تر بخت کی ثنا
رکھتے جو تھے طبیعت موزوں ٹپک پڑے

سنا تونے ہوں ... شال کی
تھی جینہ ہی کہیہ ... لال کی

واقعی تجھ سے گنا ایسے ہی دیکھیں ہو سکے
کہ میرے سامنے وہ لیٹے قرینیں ہوئے

جیسے ہم تجھ سے لپٹ کر وہ نشے میں بولے
تم بیٹھے یاد صبا ہم گل نسترن ہوئے

بھر چکی بندہ درگاہ سے اور آپ سے خیر
ہم الفت میں اگر اپنے ہی آئین ہوے

قمری و بلبل نالاں میں پڑے جو جھگڑے
سو دل غمزہ کے موجب تسکین ہوے

اشک آنکھوں سے قدم رکھ نہیں سکتے باہر
دولت شرم سے مانند سلاطین ہوے

جی ہی اچھا نہ رہا پھر تو عیاذاً باللہ
فائدہ کیا جو شناسائے اراکین ہوے

تحفگی یہ کہ ملی آپ نے انشا مہندی
اور کپڑے تو مرے مفت میں رنگین ہوے

---

ان انگلیوں میں قول کے چھلے نظر پڑے
واللہ تم تو سخت ہی چھلے نظر پڑے

دیکھا پری وشوں کو تو ان کے سر و تہ آج
کچھ طرفہ رنگ رنگ کے شلے نظر پڑے

---

جو نسیم صبح لپٹ گئی کسی گل کے دامن پاک سے
تو شعاع مہر نے اک چھری جڑی آ کے اسکو شتاک سے

---

آج بجلی سے بنے ہیں صفت طبق سونے کے
یوں چمکتے ہیں پڑے جیسے ورق سونے کے

اس پری زاد کی گر یوں ہی سواری نکلے
ابھی برسانے لگے پھول شفق سونے کے

واہ کس لطف سے رات اٹھنے کہا گرمی ہیں
ہم نہیں ساتھ ترے کر کے عرق سونے کے

---

ہے جی میں قفل خانۂ خمار توڑ لے
یعنی در بہشت کو یکبار توڑ دے

جی چاہتا ہے لیکے بلائیں تمہاری آج
پوریں ان انگلیوں کی بھی لے یار توڑ دے

انشا دکھا کے اور بھی اک جلوۂ غزل
بند نقاب شاہد اسرار توڑ دے

---

یہ کیا کہ ان کے دل کو نہ زنہار توڑئے
سو بار جا کے جوش کے سو بار توڑئے

ہاتھ آوے کچھ اگر نہ سر رشتہ بگاڑ کا
تو لڑ کے اُنکے موتیوں کا ہار توڑئے

شوخی تو دیکھو آج یہی قصد ہے کہ خیر
جس ڈھب سے ہو سے خاطر دلدار توڑئے

سبزے کو روند ڈالئے یا ان کے باغ کی
نارنگیاں ہی جھک کے سے دو چار توڑئے

انشا یہ رو ٹھرا ٹھہی اک تاؤ بھاؤ کی
اس توڑ جوڑ کا نہ کبھی تار توڑئے

---

بوسہ جو دیتے نہیں مجھکو تو جھڑکی ہی سہی
نہیں دروازہ جو کھل سکتا تو کھڑکی ہی سہی

وہ پری ہی نہیں کچھ ہو کے کڑی مجھسے لڑی
آنکھ نرگس کی بھی دو چار گھڑی مجھسے لڑی

واسطے تیرے مرا رنگ محل ہے دشمن
تیری خاطر تو مرا اک چھوٹی بڑی مجھسے لڑی

جھڑ لگا دی مری آنکھوں نے تو لو اور سنہ
ٹکٹکی باندھ کے کیوں مینہ کی جھڑی مجھسے لڑی

رات لڑ بھڑ وہ جو چپ ہو رہی تو انکی عوض
بولتی تھی وہ جو سونے کی گھڑی مجھسے لڑی

بیٹھے بیٹھے کہیں بلبل کو جو چھیڑا میں نے
تو نسیم اس کے بدل ہو کے کھڑی مجھسے لڑی

کون سی چوریاں کھیلنے جو تھی آئی
بوئے گل لیکے جو پھولوں کی چھڑی مجھسے لڑی

رہ گھٹکر ان کے گلے ہیں جو لگا تو انشا
ہر اک اس دولڑی موتی کی لڑی مجھسے لڑی

---

اے پری تیرے مزے ایک بشر لیتا ہے
اور غراتے پڑا دیو سحر لیتا ہے

---

دل میں بدولت آپ کے اک درد ہی سو ہے
وہ آہ سوزناک و دم سرد ہی سو ہے

مجنوں تو سوکھ ساکھ کے اک خار بن گیا
لیلے کا چہرہ مثل گل زرد ہی سو ہے

انشا ان قافلہ کی کچھ خبر نہ پوچھ
بانگ جرس ہی اور وہی گرد ہی سو ہے

---

نہ پیاس اپنی بجھی برف سے نہ شورے سے
بجھی تو نرگس ساقی کے آبخورے سے

لپٹنے میں کیوں نکر دل غش دکھا دے ہمیں
دو دونوں دیدے مئے ناب کے کٹورے سے

بلا سے جام نہ ہوئے نہ ہو کہ یاں ہم لوگ
چڑھا گئے ہیں گھڑوں کے گھڑے سکورے سے

نہیں جو رات کو جاگے تو کیوں ابھر آئے
یہ لال لال کچھ آنکھوں میں ڈورے ڈورے سے

کل ان کے پاؤں لگا دابنے تو یوں بولے
ہمارے سر کی قسم اور زور زور سے

---

ہے آنکھوں پہ ساقی کی مئے ناب کی پھبتی
پھب جائے نہ کیوں مکھڑے پہ مہتاب کی پھبتی

---

یا رب ترا ہی ذکر یہاں جب نہ تب رہے
ہر دم کے ساتھ اک حرکت زیر لب رہے

پچھن میرے چھیڑے چھوٹے سے نہیں سوئے
سوتے ہی آپ رات نہایت کڈھب رہے

انشا بھلا وہ زاہد دیر بیں کیا کرے
خود جسکی تاک جھانک میں بنت العنب رہے

---

ہے شیخ کے سر ایسی ہی ابلیس کی ٹوپی
جس سے کہ پڑی کانپے ہی ابلیس کی ٹوپی

ہدہد کو خوشی تب ہوئی جب دم نظر آئی
ہاتھوں میں سلیمان کے بلقیس کی ٹوپی

پریوں کے گھروں میں وہی چوری کے تڑ لیں
جن پاس ہو جنوں کے جواسیس کی ٹوپی

ممکن ہو تو دھر دیجئے بناکر ترے سر پر
زربفت مہ و زہرہ و برجیس کی ٹوپی

انشا مرے آقا کی سلامی کو جھکی ہے
سکان سراپردہ تقدیس کی ٹوپی

---

کیا چیز بھلا قصر فریدوں میرے آگے
کانپے ہی پڑا گنبد گردوں مرے آگے

مطلق متوجہ نہوں ہر چند گزر جائیں — صد قافلہ لیلے و مجنوں مرے آگے
ہوں وہ جبروتی کہ گرد و علما سب — چڑیوں کی طرح کرتے ہیں چوں چوں مرے آگے
بولے ہی یہی خامہ کہ کس کس کو میں باندھوں — بادل سے چلے آتے ہیں مضموں مرے آگے
مجرے کو مرے خسرو پرویز ہو حاضر — شیریں بھی کہے آکے بلالوں میرے آگے
بیتابیٔ دل دیکھ کے سیماب سے پھر جائے — کف لائے اگر موجۂ جیحوں مرے آگے
ہیں شاہ خراساں کے غلاموں میں ہم انشا — مصروف رہے موسی و ہاروں مرے آگے

---

گرمی کی جو شکوہ تھی سب گرد ہو گئی — دو چار بوندیوں میں ہوا سرد ہو گئی
آگے تو اہل درد سے ربطِ درست تھا — پر اب طبیعت آپ کی بیدرد ہو گئی
اے نادرِ جہاں ترے یمنِ قدوم سے — وضعِ چمن لبانِ لاجورد ہو گئی
کر آب پاش آن کے لے ابرِ نو بہار — اوراقِ گل پہ جمع بہت گرد ہو گئی

---

بھری وہ آتش عشق اس دل فگار میں ہے — کہ لاکھ برق یہاں جس کے ہر شرار میں ہے
ملے شراب جو انانِ باغ کو کیونکر — کہ آپ پیر مغاں رنجش خمار میں ہے
کدھر سے آتی ہے آواز دوست اے مطرب — نہ نطق انگلیوں میں ہے نہ چوب و تار میں ہے
مجھے یہ آج پری پیکروں نے لکھ بھیجا — کہ آئیے چمن نرگس انتظار میں ہے
پھوہار مینہ کی خوش آیندہی بہت اسوقت — شراب پینے کا موقع اسی پھوہار میں ہے
بدل کے قافیہ انشا لکھ اور تازہ غزل — کہ یہ غزل جو سنائی سو کس شمار میں ہے

---

عجیب لطف کچھ آپس کی چھیڑ چھاڑ میں ہے — کہاں ملاپ میں وہ بات جو بگاڑ میں ہے
کھڑی جو کوئی کواڑوں کی اپنے آڑ میں ہے — تو کیا نمود جھمکڑی اسی دراڑ میں ہے
یہ مجھ سے کہنے لگے ایک شخص تھے جو اول — مزاج پوچھئے سچ مچ تو چولھے بھاڑ میں ہے
ہزار طرح کی فکریں خراب کرتی ہیں — غرض نہ پوچھو کہ انساں کس لتاڑ میں ہے
گھر آئے شور سے دل بادل آج دیکھ انشا — کہ ہیطرح سے تھنسی برق بھیڑ بھاڑ میں ہے

---

مت ہاتھ اٹھا اپنے تو بسمل کے گلو سے — تا آب دمِ تیغ لبِ زخم تو چوسے
تو سایہ فگن ہووے تو جوں سرو چراغاں — ظاہر یدِ بیضا ہو مرے ہر سر مو سے

آہ دل عاشق بھی دم گریہ کسی طرح
بیٹھا طرف کعبہ ہوں اسوقت وضو سے

میں جھوٹ نہ بولونگا تجھے تم سے ہی الفت
ہی بوئے شراب آتی مجھے اسکے لہو سے

کر قتل شہید نے الفت کو یہ بولے
پانی جو اترتا نہیں غنچوں کے گلو سے

معلوم نہیں روٹھے ہیں کس آئینہ رو سے
بن مانگے دئے جن نے مجھے آنکھوں کے بوسے

چین آوے نہ کیوں ایسے پریزاد کی بو سے
تعویذ بہت لکھ چکے ہم ہدہد کے لہو سے

اب کوئی ہما ہو تو اسے ذبح کریں ہم
ساقی کوئی ہوتی ہے بھلا ایک ہی دو سے

شیشے نہوں دس بیس تو مستوں کی تسلی
داد اُس کی بھی مانگ آکے ہر اک ریختہ گو سے

انشا غزل اک اور توانی میں بھی لکھ ڈال
کپڑوں پہ چھڑک سے کو اڑا شمع کی لو سے

ہو توبہ شکن آج دلا تو سیر نو سے
خطرہ ہی نہیں تہلکۂ وقت درو سے

ایدل وہ خوشا کشت برومند کہ جسکو
جب بن نہ پڑی بات کچھ اپنی تگ و دو سے

کر بیٹھے وہیں فصل خدا ساز پہ تکیہ
ہو اس سبب افراط محبت مہ نو سے

یاد آتے ہیں اک پیر مغاں کے مجھے ابرو
اس بادبہاری کی سواری کے جلو سے

افواج گل ولالہ میں ہے زلزلہ انشا
سندی رکھ لیگی ترے بدلے ہزاری روزہ

بیں تیرے صدقے نہ رکھ اسے مری پیاری روزہ
آج کس شخص کی رکھی گی دولاری روزہ

لمس اور برف کے کوزوں کی ہوئی تیاری
تیرے قربان گئی ہے مجھے واری روزہ

دن دہاڑا ہے ابھی رات کو انشاءاللہ
چاہیئے ہفتہ میں دلسوز سے دلسوز ملے

چونپ کیا ہو جو کسی سے گوئی ہر روز ملے
لادے وہی دوا مجھے ململ کی اوڑھنی

جیتی ہے یہ نگوڑی مسلسل کی اوڑھنی
بونٹے سے قد پہ اس بڑے آنچل کی اوڑھنی

بن سر ڈھیے ہوے تجھے کیا چاہیئے بھلا
جالیکی کرتی اور وہی ہلکی اوڑھنی

انشا کے سونگھنے کے لیے اُن نے بھیجدی
سخت لاچار ہوں میں عالم مجبوری ہے

اختیاری تو نہیں آپ سے جو دوری ہے
بارالہا نکل آئے کہیں چمکیلی دھوپ

کب تلک ابر کے پرتو سے رہی گیلی دھوپ
لے نہ آئے دختر رز ابتو ترے بخت کھلے

کھل پڑے عالم مستی میں تو ہم سخت کھلے

فقط

از دیوان ریختی

# انتخاب دیوان

مرزا قادر بخش صابر دہلوی

مسیحائی کرے کیونکر نہ انداز رقم میرا
کہ معجز آفریں ہی خامۂ مریم شکم میرا

بڑھا شرم گنہ سے اسقدر گردن کا خم میرا
کہ مثل حلقۂ پرکار ہی سر پر قدم میرا

گناہ عشق کی رنگت نے دلکو اور رونق دی
سیہ پوشی سے کعبہ بنگیا بیت الصنم میرا

وہ میکش ہوں بجز انگور کچھ پیدا نہو زاہد
جو تیری کشت پر برسے سحاب چشم نم میرا

مشرف ہو نہیں تشریف حیات جلوہ والی
وجود ظاہری کرتا ہی اثبات عدم میرا

بنا ہی کیا انہیں حرف تسلی مثل قفل ابجد وہ
لب حاسد کو صابر کھولتا ہی حرف ذم میرا

انداز ہی کچھ ایسا رفتار نازنین کا
لب پہ صدائی پائے ہی جوش آفریں کا

ہر شے ہی اُسکے تن میں تعریف سے مرکب
ابرو بھی نون گویا ہی لفظ آفریں کا

ہی سست اعتقادی اتنی گراں بتونکی
انپر سے ہی اُٹھانا مشکل ہمیں یقیں کا

گستاخیوں نے میری اچھی مصوری کی
نقشہ نیا بنایا اُس چشم سرمگیں کا

تجرد کی ہی شہادت اثبات راستی کا
کھدتا ہی حرف اُلٹا ہر سے نگیں کا

اُس گلبدن کے رخ سے دلبستگی ہی سبکو
ہر قطرۂ عرق ہی غنچہ دل حزیں کا

نقش قدم بنایا افتادگی نے مجھکو
میں زندگی میں صابر پیوند ہوں زمیں کا

شعلۂ حسن اُنکا بڑھ بڑھ کر نہاں ہوجائیگا
سبزۂ خط جلکے چہرے پر دھواں ہوجائیگا

گر غبار دل بلند ای جان جاں ہوجائیگا
آپ تو اپنی نگاہوں سے نہاں ہوجائیگا

نقل کرتا ہی ہماری دشت وحشت راندل
دیکھنا اک دن بھلا ہمزباں ہوجائیگا

روز بڑھتا ہی عدو سے بے حجابی کا خیال
وہی پردہ اُنکے میرے درمیاں ہوجائیگا

یاروں کے ہوں سراغ دور اور شکستہ پر
ہوں بلبلان باغ سے دور اور شکستہ پر

ہوں مرغ نیم ذبح تری صیدگاہ میں
مضطر ہوں کوہ و راغ سے دور اور شکستہ پر

قامت تمہارا الفرقہ انداز ہے غضب
قمری ہے سرو باغ سے دور اور شکستہ پر

اے گل ترے فراق میں یہ عندلیب دل
ہے گلشن فراغ سے دور اور شکستہ پر

صابر ہے مجھسے ضد ہے کہ مرغ شمیم گل
ہے اسطرح دماغ سے دور اور شکستہ پر

تو نہ جا انجمن وصل سے ترساں ہوکر
راہ پاؤں سے لپٹ جائیگی داماں ہوکر

گر یہی کثرت اعدا ہے تو گھبرا کے کبھی
اپنے در پر تمہیں بیٹھے گی نگہبان ہوکر

آپ جاتے ہیں تو قسمت کی سیاہی مری
پھیل جاتی ہے سواد شب ہجراں ہوکر

میرے انداز محبت کے وہ دیوانے ہیں
اٹھ جاتی ہیں نگاہیں مری بریاں ہوکر

ہوگئی رخ کی چمک پردہ چشم اغیار
صبر ٹلتا ہے مرا آپکا احسان ہوکر

اسقدر خوش ہوئے اُسکو جو صبا پر جاکر
جیسے آباد ہوا ہو کوئی ویراں ہوکر

کچھ اضطراب دل سے نہ اپنی جان پر
پر حرف آرزو نہیں آتا زبان پر

ہم ناتواں چڑھ نہ سکے اسکے دہیان پر
تہمت فرامشی کی ہے اس بدگمان پر

ایسا یہ ہے کہ سر نہ اٹھائے دیار سے
رکھتے ہوا سلئے نظر اس ناتوان پر

اللہ ری ضد کہ بیٹھے جو ہم اسکے در کے پاس
الٹا چڑھا مکان کا سایہ مکان پر

صابر ہماری زیست ہے تصویر موت کی
مرتے ہیں رونا بہت ایک نوجوان پر

یوں ضعف میں نکلی تہ ہو رنجور کی آواز
اڑتی سی کوئی جیسے سنے دور کی آواز

عشق ہو میں ابھی حضرت موسیٰ اسے سنکر
ہے شعلہ طور اس بت مغرور کی آواز

کیا مجھ ہی جو غش میں کوئی مارتے کے دم
ہوجاتی ہے قفل دہن اس حور کی آواز

یوں لشکر الفت میں ہوں خاموش کہ گویا
ہوجائے گرہ حلق میں مخمور کی آواز

شب گون وہ نالاں تھا نہ کریم آس
ملتی تھی بہت صابر مغفور کی آواز

رخ کی تابش سے ہے زلفوں کی شکن میں آتش
سنتے اعجاز سے مانند ہے سوسن پیراہن آتش

ذات میں ہی ہے حسینوں کو خدا نے زینت
پہنے پیراہن گل رنگ ہے تن میں آتش

زیر لب برق تبسم ہے تیرے سوخت ہے یہ
کہ نہ پھر جائے کہیں چاہ ذقن میں آتش
بات کرتے ہو عجب ڈھب سے کہ جی جلتا ہے
کس طرح کتنے بھری ملتے سخن میں آتش
اپنی آتش قدمی کا یہ اثر ہے صابر
کہ جہاں چاہیئے ہمراہ ہے ہمیں آتش

کب چھپا سکتا ہے نور رخ زیبا برقع
پردۂ دیدۂ بینا ہے تمہارا برقع
غنچہ و گل سے مشابہ ہوئے خوشبو میں حباب
دھولے دریا پہ جو آیا ترا میلا برقع
رخ پر اسکے کوئی برقع ہے نہ چادر نہ نقاب
ہے فقط یار کی غفلت سے کتنا یا برقع
چشم حق بیں سے جو عالم پہ نظر کی ہمنے
ایک عارض پہ نظر آتا ہے صد ہا برقع
وصف کس پردہ نشیں کا یہ لکھا ہے صابر
کہ معانی نے بھی الفاظ کا اوڑھا برقع

یہ نہ سمجھو تم کہ صابر ہم ہیں ناکام قلق
صبر تم سمجھے ہو جسکو وہ ہے انجام قلق
سیکڑوں طائر پھنسے اور ہو گئے لاکھوں رہا
ہم تڑپتے رہ گئے یوں ہی تہ دام قلق
گنبد گردوں کی ہر گردش میں ہے رنگت نئی
کیوں بسر ہوتے نہیں یہ اپنے ایام قلق
کب تلک اے چرخ یہ روباہ بازی کب تلک
صبح عشرت غیر دیکھیں اور ہم شام قلق
تو برا ہی کہہ پہ کچھ منھ سے لیے جا صاحبا
اس سے کچھ تسکین سی مجھے ہوتی ہے ہنگام قلق

ذکر بتانے حسن بڑھایا وصال میں
مہتاب انکے منھ پہ چھپی انفعال میں
سب کی نظر ہے سرو قد خوش جمال پر
آنکھیں لگیں ثمر کی جگہ اس نہال میں
کیونکر نہ روئیں یاد کمر میں مدام ہم
اک بال پڑ گیا ہے یہ چشم خیال میں
وہ ہی کہیں نہ دل ہو کہ پہلو میں تنگ ہے
ذرا کچھ جھلکتا ہے گرد ملال میں
آشفتہ زلف و چشم مریض و تن نحیف
ہم اور تم شریک ہوئے ایک حال میں
ہے مثل سایہ پاؤں پہ اس ہر دم سر
کیا میں ہی مستند ہوں نماز زوال میں
یوسف کہا انہیں تو کہا وجہ شبہ کیا
صابر ہوا آپنے غلطی کی مثال میں

پائیں گر تیرے مرقع کے کچھ اوراق آنکھیں
صفات پر دونوں رکھیں آنکھ پہ مشتاق آنکھیں
کتنی غارت گری دلیہ ہیں مشتاق آنکھیں
دیتا ہیں لٹنے ظالم تجھے فراق آنکھیں
ہم نہ کہتے تھے کہ آنکھیں نہ چراؤ ہر دم
حسن سرو قد ہو میں شہرۂ آفاق آنکھیں

میرزاپور میں آئے جب سے / روز دہشت میں رہا کرتے ہیں
شعر خوانی کا نہ چرچا ہی یہاں / نہ یہ خواہش شعر کہا کرتے ہیں
شاعر اچھے ہیں یہاں بس دو چار / پر وہ بے لطف چپا کرتے ہیں
نہ کہیں ہوتی ہے بزم انشاد / نہ لب نطق کو وا کرتے ہیں
نہ کبھی بزم پہ مرد قابل / جمع اک جا تو ہوا کرتے ہیں
یہاں تو وہ بھی نہیں اے بندہ نواز / روز بیکار رہا کرتے ہیں
کس کے آگے کوئی اشعار پڑھے / کس سے یہ شعر سنا کرتے ہیں
ہاں مگر سامنے ہم انور کے / سب پچھلے اشعار پڑھا کرتے ہیں
وہ سخن سنج ہیں ایسے اس جا / نکتہ رس جیسے ہوا کرتے ہیں
سن کے البتہ وہ ہر قسم کے شعر / داد کچھ ہمکو دیا کرتے ہیں
سن کے یہ میں نے کہا اے قبلہ من / آپ ارشاد بجا کرتے ہیں
پر کہیں آپ سے استاد جہاں / کبھی بے شغل رہا کرتے ہیں
سن کے فرمایا کہ اچھا سنئے / ہم جو بیہودہ بکا کرتے ہیں
اللہ اللہ زباں سے ان کی / کچھ عجب پھول جھڑا کرتے ہیں
شعر پڑھتے نہیں اپنے گویا / در فردوس کو وا کرتے ہیں

آپ ہم ان کو خفا کرتے ہیں / اور خفا ہوں تو گلا کرتے ہیں
ہم وہ بلبل ہیں کہ شل بخت / بے پر و بال اڑا کرتے ہیں
کوسوں ہو جاتی ہے غائب تاثیر / ہم اگر قصد دعا کرتے ہیں
جان دیں ان کی محبت کو کیوں ہم / آپ وہ جان لیا کرتے ہیں
اک ہی مونس تنہائی ہے / شور سے دل سے ہوا کرتے ہیں
جسکے گل پہ بہار آتی ہے / پہلے ہم جان فدا کرتے ہیں

جو دیکھو محبت کے [illegible] آتے ہو [illegible] / وہ اپنی [illegible] چھپا کرتے ہیں
ہر بات پہ اظہار شرافت ہے جناب / ثابت ہے تکلیف کی کچھ پا کر ہوتے ہیں

کچھ تم نے ہمیں دل میں سمجھ رکھا ہے سمجھو — کچھ ہم بھی تمہیں فن میں ٹھہرائے ہوئے ہیں

پھر ملنے کو جی چاہتا ہے یار کا ہم سے — ناچار ہیں غصہ میں قسم کھائے ہوئے ہیں

اللہ ری ضد کوٹھے کے چڑھنے کو کہا تک — جس روز سے ہم یار کے ہمسائے ہوئے ہیں

اب دل کو لگاتے ہیں ذرا سوچ سمجھ کر — دو چار جگہ بیٹھے جو زک پائے ہوئے ہیں

کچھ دیر چھپکلے ہوئے سمجھے ہیں جفا پر — اس بزم سے شاید کہ نکلوائے ہوئے ہیں

پہلے نہ اڑایا کسی بیکس کے جگر کو — پر مجھ نے لگائے ہیں ترے تیر نظر کو

ہے تیر نگہ بہر الم عدو میں مری جانب — غصے میں چھپایا ہے محبت کی نظر کو

کچھ بال سفید آ گئے جوانی میں نہیں ہیں — چہرے کا شب دیجور ہے نور سحر کو

کیوں آتش گل باغ میں ہے تیز کہ ہم آپ — اٹھ جائیں گے اے شبنم شاداب سحر کو

دن رات کا فرق اُن کی محبت میں ہے اتنا — وعدہ تو کیا شام کا اور آئے سحر کو

دل چیز ہی کیا جان بھی دوں عشق کو صاحب — میں نفع سمجھتا ہوں مدام ایسے ضرر کو

واں جاتے ہیں آداب سے ہم اور زیادہ — تعظیم کو اٹھتے ہیں قدم اور زیادہ

پڑتا ہے اک تیر نظر کا ترے ظالم — کچھ دور نہیں ملک عدم اور زیادہ

چلنا تری شمشیر کو بخشش کا سبب ہے — رفتار میں چڑھ جاتا ہے دم اور زیادہ

اک چھیڑ چلی جائے محبت ہو کہ رنجش — کچھ اس سے نہیں چاہتے ہم اور زیادہ

کھلی نگاہ تجھ دل [illegible] — چھپے گا اگر [illegible] زیادہ

کہتے ہیں تجھ سے یہ آداب کا دستور ہے — چار آنکھ مرے پھر لیے اندر [illegible]

یہ آئینہ پہ زلف لے پری لٹک ٹھہری — کہ خودپسند و خودآرا و خودنما ٹھہری

یہ کوٹ کوٹ کے شوخی بھری ہے ای ظالم — کہ ایک دم نہ تری آنکھ میں حیا ٹھہری

دکھائی آنکھ تو محفل میں ہم تو بول سکے — دہن کا قفل ترا چشم سرمہ سا ٹھہری

شب سیاہ میں کیا سہل اس کا پوچھے — ضیا کے عارض روشن جو رہنما ٹھہری

بہانہ جوئے اہل جفا ہے لے صبا پر — چھپایا اسے جو خلوت سے منہ حیا ٹھہری

نہ تجھ سے بات کچھ اے مطلب آشنا ٹھہری — بتاؤں کیا کہ ہر اک پوچھتا ہے کیا ٹھہری

پھرے جو ہم تو زمانے کو رزق پہونچایا
ہمارے بخت کی گردش ہی آسیا ٹھہری

پہنچ سکے تھے کیا دل اعدا کے خار رستے ہیں
کہ جان راہِ فنا میں نہ ایک جا ٹھہری

درِ قبول پہ تھا منتظر اثر لیکن
ہجوم سے نہ لبوں پر مری دعا ٹھہری

اُسے سپہر نے نظر کیا اجل کا استقبال
لبوں پہ رہتی ہی کیوں جانِ مبتلا ٹھہری

نہیں نہیں سہل کچھ اس مضطرب کی نامہ بری
کہ ایک دم نہ جہاں میں کہیں صبا ٹھہری

ملے ہیں ہم سے وہ اس شرط پر کہ پھر نہ ملیں
ہمارے صبر کی صابر یہی جزا ٹھہری

چرخ نے ظلم سے توڑے ہیں مکانِ دہلی
ہو رقم خطِ شکستہ سے بیانِ دہلی

جس طرف دیکھیے اللہ نظر آتا ہے
بڑھ گئی اور بھی بربادی سے شانِ دہلی

لوٹ سے اور بھی بازار ہوا گرم اُسکا
صاف ہے صورتِ آئینہ دکانِ دہلی

اُنکے اُٹھنے سے یہاں بیٹھنے کو جا نہ رہی
ہند میں ظلِ الٰہی سے تھے شہانِ دہلی

لوٹ سے حقِ نمک اس کا ہے سب پہ ثابت
کس سے بن میں نہ گیا نعمتِ خوانِ دہلی

رشکِ گلزار ہی زخموں سے تن اک عالم کا
بن گئی موسمِ گل فصلِ خزانِ دہلی

اہلِ دہلی کی سیہ بختی کا غم ہے صابر
کہ سیہ پوش ہیں سب حرفِ بیانِ دہلی

جو کبھی اُسنے بکا گر وہ بھی سنے بھی
آپکی مجھ پہ تو پھر کی نہ کمی میں نے بھی

شام سے جاکے مروں واں کہ رکھیں وہ جہاں
آج سوچی ہے یہ ترکیب نئی میں نے بھی

بیمدا جو اُٹھا تو رقیبوں کو بھی جینے نہ دیا
ایک ایسی ہی وہاں جاکے جڑ دی میں نے بھی

ربط اغیار کے چرچے کی قسم کیوں کھاؤں
آئی عالم کی زبان پر تو سنی میں نے بھی

بوسہ خیالِ لبِ شیریں کا تمہاری پایا
کھائی جی کھول کے یہ تل شکری میں نے بھی

کی بہت رد و بدل اُس نے جو صابر مجھ سے بھی
بات مرضی کی ہوا فوق نہ کہی میں نے

گاہ ہے گاہ ہے کی ملاقات ہے یہ بھی نہ سہی
اور کیا اسکے سوا بات ہے یہ بھی نہ سہی

شکل دکھلاتے ہو تم اک سال میں مثلِ عید
یہ بھی گر باعثِ اوقات ہے یہ بھی نہ سہی

خط کا لکھنا بھی گرانی ہے تو وہ بھی نہ لکھو
دور کی حرف و حکایات ہے یہ بھی نہ سہی

نظرِ لطف کبھی حال پہ کرتے ہو مگر
اس میں گر قصدِ مساوات ہے یہ بھی نہ سہی

# انتخاب دیوان حضرت خواجہ
## میر درد
### علیہ الرحمۃ

مقدور ہمیں کب ترے وصفوں کے رقم کا
حقا کہ خداوند ہے تو لوح و قلم کا

اس مسند عزت پہ کہ تو جلوہ نما ہے
کیا تاب گذر ہووے تعقل کے قدم کا

بستے ہیں ترے سایہ میں سب شیخ و برہمن
آباد ہے تجھسے ہی تو گھر دیر و حرم کا

ہے خوف اگر جی میں تو ہے تیرے غضب کا
اور دلمیں بھروسا ہے تو ہے تیرے کرم کا

مانند حباب آنکھ تو اے درد کھلی تھی
کھینچا نہ پر اس بحر میں عرصہ کوئی دم کا

---

مدرسہ یا دیر تھا یا کعبہ یا بتخانہ تھا
ہم سبھی مہماں تھے واں اور تو ہی صاحبخانہ تھا

وائے نادانی کہ وقت مرگ یہ ثابت ہوا
خواب تھا جو کچھ کہ دیکھا جو سنا افسانہ تھا

حیف کہتے ہیں ہوا گلزار تاراج خزاں
آشنا اپنا بھی واں اک سبزہ بیگانہ تھا

ہو گیا مہماں سرائے کثرت موہوم آہ
وہ دل خالی کہ تیرا خاص خلوت خانہ تھا

---

کبھو خوش بھی کیا ہے دل کسی رند شرابی کا
بھڑا دے منہ سے منہ ساقی ہمارا اور گلابی کا

شرار و برق کی سی بھی نہیں یاں فرصت ہستی
فلک نے ہمکو سونپا کام جو کچھ تھا شتابی کا

میں اپنا درد دل جا کر کہا جس پاس عالم میں
بیاں کرنے لگا قصہ وہ اپنی ہی خرابی کا

زمانے کی نہ دیکھی جرعہ ریزی درد کچھ تونے
ملایا مثل مینا خاک میں خوں ہر شرابی کا

---

جان پہ کھیلا ہوں میں میرا جگر دیکھنا
جی ہی رہے یا رہے مجھکو ادھر دیکھنا

گرچہ وہ خورشید رو منھ کے ہے سامنے
تو بھی میسر نہیں بھر کے نظر دیکھنا

سو کبھی نہ تو کوئی دم دیکھ سکا اے نگہ
اور تو یاں کچھ نہ تھا ایک مگر دیکھنا

ذکر وفا سے کیجئے اس سے جو واقف نہ ہو / کہتے یہ کس سے ہو تم تاک تو ادھر دیکھنا
نالۂ دل کا اثر دیکھ لیا دردؔ بس / جی میں نہ رہ جائے یہ آہ بھی کر دیکھنا

آئینے پہ یہ ہوس ہے اتنا نہ ناز کرنا / بہتر ہے کیا سے دل کا گداز کرنا
اے آنسوؤ نہ آوے کچھ دل کی بات منہ پر / لڑکے ہو تم کہیں مت افشائے راز کرنا
ہم جانتے نہیں ہیں اے دردؔ کیا ہے کعبہ / جیدھر ملے وہ ابرو اودھر نماز کرنا

مثلِ نگیں جو ہم سے ہوا کام رہ گیا / ہم روسیاہ جاتے رہے نام رہ گیا
یارب یہ دل ہے یا کوئی مہمان سرائے ہے / غم رہ گیا کبھو کبھو آرام رہ گیا
ہم کب کے چل بسے تھے پہ اے مژدۂ وصال / کچھ آج ہوتے ہوتے سرانجام رہ گیا
مدت سے وہ تپاک تو موقوف ہو گئے / اب گاہ گاہ بوسہ و پیغام رہ گیا
ازبسکہ ہمنے نام دوئی کا مٹا دیا / اے دردؔ اپنے وقت میں ابہام رہ گیا

جگ میں آکر ادھر اُدھر دیکھا / نظر آیا تو ہمی جدھر دیکھا
جان سے ہو گئے بدن خالی / جس طرف تو نے آنکھ بھر دیکھا
نالہ فریاد آہ اور زاری / آپ سے ہو سکا سو کر دیکھا
ان لبوں نے نہ کی مسیحائی / ہمنے سو سو طرح سے مر دیکھا
زور عاشق مزاج ہے کوئی / دردؔ کو قصہ مختصر دیکھا

ہمنے کس رات نالہ سر نہ کیا / پر اسے آہ کچھ اثر نہ کیا
سب کے ہاں تم ہوئے کرم فرما / اس طرف کو کبھو گذر نہ کیا
کون سا دل ہے وہ کہ جس میں آہ / خانہ آباد تو نے گھر نہ کیا
تجھسے ظالم کے سامنے آیا / جان کا میں نے کچھ خطر نہ کیا
سب کے جوہر نظر میں آئے دردؔ / بے ہنر تو نے کچھ ہنر نہ کیا

قتلِ عاشق کسی معشوق سے کچھ دور نہ تھا / پر ترے عہد کے آگے تو یہ دستور نہ تھا
رات مجلس میں ترے حسن کے شعلے کے حضور / شمع کے منہ پہ جو دیکھا تو کہیں نور نہ تھا
ذکر میرا تو وہ کرتا تھا صریحاً لیکن / میں نے پوچھا تو کہا خیر یہ مذکور نہ تھا

باوجودیکہ پروبال نہ تھے آدم کے
وہاں پہونچا کہ فرشتے کا بھی مقدور نہ تھا

پرورش غم کی ترے یاں تئیں تو کی دیکھا
کوئی بھی داغ تھا سینے پہ کہ ناسور نہ تھا

محتسب آج تو میخانہ میں تیرے ہاتھوں
دل نہ تھا کوئی کہ شیشے کیطرح چور نہ تھا

درد کے ملنے سے اے یار برا کیوں مانا
اسکو کچھ اور سوا دید کے منظور نہ تھا

تجھی کو جو یاں جلوہ فرما نہ دیکھا
برابر ہے دنیا کو دیکھا نہ دیکھا

مرا غنچۂ دل ہے وہ دل گرفتہ
کہ جسکو کسو نے کبھی وا نہ دیکھا

یگانہ ہے تو آہ بیگانگی میں
کوئی دوسرا اور ایسا نہ دیکھا

اذیت مصیبت ملامت بلائیں
ترے عشق میں ہمنے کیا کیا نہ دیکھا

کیا مجھکو داغوں نے سرو چراغاں
کبھو تو نے آکر تماشا نہ دیکھا

حجاب رخ یار تھے آپ ہی ہم
کھلی آنکھ جب کوئی پردا نہ دیکھا

شب و روز اے درد درپے ہوں اسکے
کسو نے جسے یاں نہ سمجھا نہ دیکھا

گل و گلزار خوش نہیں آتا
باغ بے یار خوش نہیں آتا

کیا جفا کو سوا تجھے کچھ اور
اے ستمگار خوش نہیں آتا

درد مجکو یہ رات دن تیرا
نالۂ زار خوش نہیں آتا

چاہیے کس واسطے اے درد میخانے کے بیچ
اور ہی لذت ہے اپنے دل کے پیمانے کے بیچ

سیر باغ و بوستاں تو ہے میسر ہر گھڑی
آ ہی ہے گاہ فقیروں کو بھی ویرانے کے بیچ

جو مزے ہیں مرگ میں [illegible]
کوئی جانے آہ کیا لذت ہے مرجانے کے بیچ

اسقدر تھا یا کرم یا ظلم ہے اب اسقدر
مہربانی اسقدر نا مہربانی اسقدر

جان کو آئے ہے لب تک نزع میں کیا بیکلی
یعنی ہے مجھسے نکرے ناتوانی اسقدر

کیا کہوں دلکا کسو سے قصۂ آوارگی
کوئی بھی بے ربط ہوتی ہے کہانی اسقدر

درد تو کرتا ہے معنی کی تئیں صورت پذیر
دسترس کہتے ہیں کب بہزاد و مانی اسقدر

کرتا رہا میں دیدۂ گریاں کی احتیاط
پر ہو سکی نہ اشک کے طوفان کی احتیاط

خار مژہ پڑے ہیں مری خاک میں ملے
اے دشت اپنے کیجیو داماں کی احتیاط

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# انتخاب دیوان میر نظام الدین ممنون سونی پتی

بے صفت و ذات میں تجھکو ظہور و خفا
چشمہ سر و چشمہ سیر [illegible] فدا

دیکھ کے نور جمال سوچ کے کنہ کمال
مائل حیرت نظر قائل حسرت ذکا

باز ہو گر راہ دید تو ہی ہر اک سو پدیا
آئینہ خانہ جہاں حسن ترا جلوہ زا

عاشق و ہم خانگی عاقل و بیگانگی
عقل برون در و عشق درون سرا

خاطر و شوق وصال دیدہ و دید جمال
صحبت سیماب و نار الفت برق و گیا

ہوس دل رہ خموش دل ہی میں کہہ دل کی جوش
اسکے جھمکڑے سے ہوش کسکے رہے ہیں بجا

دشت خودی پر فتن غول ہوا راہزن
خضر ز خود رفتگی تا [illegible] رہنما

پائے خرد آبلہ سعی بلا راحلہ
ہو صد گہ معرفت [illegible] اٹھا

[illegible] قدم و شمشیر
شوق و جنون تیز رو عقل زبون خستہ پا

خون میں طپاں سو بسو جان دو صد آرزو
ہر طرف اس دشت میں معرکہ کربلا

ترس مناجاتیاں ناز خراباتیاں
کر کے گمان غضب رکھ کے یقین عطا

اس در تیز پر خون ہو وقت گزر
جان چگون و چسان زہرہ چون و چرا

اس در ایوان تلک اس سر اماں تلک
پائے قیاسات لنگ دست حجج نارسا

سینہ کے صندوق راز نطق کرے قفل باز
ایک ہی گنج ہنر ایک خزائن کشا

واقف اسرار تو کاشف استار تو
کیا تری درگاہ میں حاجت عرض دعا

یہ جو ہے ممنون ترا بندہ دل خون ترا
تجھسے ہی چاہے تجھے کس سے کرے التجا

تجھے نقش ہستی مٹایا تو دیکھا
جو پردہ تھا حائل اٹھایا تو دیکھا

یہ سب تیرے ہی حسن کا پرتو ہے
نہ دیکھا تجھے تیرا سایہ تو دیکھا

یہاں ہر شرر شعلہ طور سا ہے
یہ جلوہ جو دل کو جلایا تو دیکھا

برا مانئے مت مرے دیکھنے سے
تمہیں حق نے ایسا بنایا تو دیکھا

آہ کسکا دل زخمی ہی تہ خاک ہنوز
کہ نکلتے ہیں لیے گل جگر چاک ہنوز

کیوں کریں ہاتھ سوے منعم مغرور دراز
پاؤں بیٹھے ہیں کیے ہم طرف گور دراز

زلف سے مانگ تلک مانگ سے تا جعد قصد
دل کو آیا ہی سفر پیش عجب دور دراز

دل خروشاں یہاں لب خاموش
خم سربستہ ساں بھرے ہیں جوش

کون محفل میں آج ہوا ساقی
ہر طرف سے ہی بانگ نوشا نوش

واہ طرز کلام ممنون واہ
کس قدر ہی پسند صاحب ہوش

دیکھو نہ اس وادی میں ہو مجنوں شیدا اک طرف
بانگ درائے ناقہ پر نالہ سا اٹھا اک طرف

کیا عشق کی ہی صیدگہ یاں نیم زخم ناز کو
بیتاب سا اک جانب خضر مضطر مسیحا اک طرف

زلفیں کہیں آیا جو وہ کیا کیا گری ہی ٹوٹ کر
تسبیح زاہد اک طرف زنار ترسا اک طرف

ہی وصل کل گذرا ہی دے ساقی بہی ہی شیشہ کی
پی لے آج زاہد جام تو رکھ نہ فکر فردا اک طرف

ساتھ اپنے گر گیا دل بیتاب زیر خاک
تو ہو چکا نصیب مجھے خواب زیر خاک

اے برق بس الجھ کے نہ اڑ جائیں دھجیاں
دامن اٹھا کے آئیو اس آشیاں تلک

خرام ناز سے یوں تو قیامت آجواں کب تک
زمیں پر فتنہ برپا کیجیے گا ہر زماں کب تک

ترے بیمار پر ہونی تھی ہو سو ہو چکی ظالم
تردد میں دل احباب و جان دوستاں کب تک

نکہت کو تجھسے لی ہی صبا اور صبا سے ہم
لے عطر تیرے تن سے قبا اور قبا سے ہم

ہے تیرے بوئے عطر گریباں سے مست گل
گل سے چمن چمن سے ہوا اور ہوا سے ہم

بیعت پذیر سلسلۂ پیچ و تاب ہیں
شانہ سے مو مو سے بلا اور بلا سے ہم

آئینہ اس لقا سے کرے اکتساب نور
دل آئینہ سے دل سے صفا اور صفا سے ہم

حیران غمزۂ قدر انداز سے ترے
حیران قدر قدر سے قضا اور قضا سے ہم

مضطرب ہی تیرے لب ہیں مے بیخودی مگر
ہونٹوں سے تیرے مست صدا اور صدا سے ہم

ممنون کہی عجیب غزل اسکی بیچ سے
تھا جیسا اس بیاں سے تنا اور تنا سے ہم

ہونے پایا مرے قاصد کا نہ پیغام تمام
تھا سخن لب پہ کہ قاتل نے کیا کام تمام

طپش دل نے نہ چھوڑا کہ کبھی ہم اک بار
لا سکیں تسکیں کیلئے لب پہ ترا نام تمام

# انتخاب کلیات ملک الشعرا مہدی علی
## ذکی مرادآبادی معاصر شیخ ناسخ

واہ واصل علی رتبہ جناب پاک کا
جسکے حسن جلوہ پر نازاں شرف لولاک کا

جلوہ کرتا ہے دوبالا دلبر چالاک کا
چینی رنگت پہ عالم چینی پوشاک کا

خون کا دریا تھا سینہ میں لپٹے موج زن
تیر کر نکلا خدنگ ناز اس سفاک کا

ناز معشوقانہ کو زیبندہ ہے شایاں حجاب
لن ترانی گو ہے جلوہ شاہ بیباک کا

ریختہ میں بوئے معنی ہے پیدا کی ذکی
سرزمین ہند میں کیا عطر کھینچا خاک کا

---

دلوں میں جلوۂ دیدار سے دیکھا اثر پیدا
نقاب لن ترانی گرچہ تھا پیش نظر پیدا

شب تاریک میں برق تجلی جلوہ گر ہووے
جو مشکین جعد میں اس سیمتن کی ہو کمر پیدا

بگولے کی طرح اٹھتا ہوں میں صحرانوردی کو
کیا ہے بسر و پائی میں کیا پائے سفر پیدا

گل زخم جگر کا رنگ ہو ہر داغ سے روشن
جو اپنی خاک سے ہو لالۂ خونیں جگر پیدا

تن وجاں کی نہیں اصلا خبر آشفتہ حالوں کو
ہوئے ہیں بیخودی کے واسطے ہم بیخبر پیدا

ذکی جوں شمع اپنی زندگی جلنے ہی کٹتی ہے
کیا ہے سوز دل کے واسطے ہم کو مگر پیدا

---

رمز سوال ہے نہ اشارہ جواب کا
خانہ خراب عالم شرم و حجاب کا

کیونکر نہ خون ہو مری حسرت بھری نگاہ
آنکھوں میں کٹ گیا ہے زمانہ شباب کا

ساقی رہا نہ بزم خرابات نہ حریف
افسانہ رہ گیا ہے حال خراب کا

بے لطف زندگی کی بہاریں ہیں شیخ بن
عیش و طرب کے ساتھ مزا ہے شباب کا

اس بحر سے ہوا شد خاطر ہو اے ذکی
مشتاق شوق ہی غزل انتخاب کا

---

سنکو عبث ہے وحشت خانہ خراب کا
م عرصہ ہے فصل گل کا زمانہ شباب کا

اہل نظر کو مرگ سے ہرگز نہیں پناہ
دیکھو آب زندگی میں تماشا حباب کا

چھینٹیں اڑیں جو خون شہید بہار کی
دیکھا ہوا کے تخت میں تختہ گلاب کا

وحشت ہے آشکار زلیخا کے حال سے
آنکھیں بیان کرتی ہیں افسانہ خواب کا

یہاں شب تار لحد میں شغل تنہائی ذکی
صبح محشر تک زباں پر زلف کا افسانہ تھا

قاصد کے ہوش گم تھے یہ طرفہ ماجرا تھا
کہتا تھا کچھ زبانی اور خط میں کچھ لکھا تھا

شکل حباب کیا کیا آنکھوں سے رنگ دیکھے
کیا چشم تر کا ساغر جام جہاں نما تھا

وہ پنجۂ نگاریں اٹھا کہ آنکھ جھپکی
تھی طور کی تجلی یا شعلۂ حنا تھا

اک بات پر تمہاری سوجی ہے ہم تو قربان
کچھ بات اب شبہ ہو جو کیا جانیئے وہ کیا تھا

سن سکو جو غزل ذکی سے اے سست نظر شاد
خاموش کیوں ہوا تو گر دل میں حوصلا تھا

شب طرفہ اختلاط ہم دلستاں سے تھا
دل سے تپاک حرف شکایت زباں سے تھا

لانا نہ تھا رقیب کے آگے زبان پر
شکوہ جو دل میں اس بت نامہرباں سے تھا

افسردگی نے حیف کہ یکسر مٹا دیا
چرچا جو حشر کا مری شور و فغاں سے تھا

حالت میں اپنی گرم فغاں تھا میں ہمصفیر
شکوہ بہار سے نہ گلہ باغباں سے تھا

آتش قدم جو برق سے بھی ہوتے بیش
ہمرحلہ بلند گرد رہ کارواں سے تھا

پہنچے وہیں وقت مرگ ہم اپنے جہاں تلک
کچھ بھی خبر نہیں کہ علاقہ جہاں سے تھا

عمر وفا نے آگے کیں جو یہاں شدتیں ذکی
معلوم ہم کو کچھ ہوا کہ اشارہ کہاں سے تھا

شیشہ ساں ہمکو جگر غم سے لہو کرنا تھا
نالۂ حسرت سے گرہ بند گلو کرنا تھا

بد دماغی سے ہوا خاطر صبا دو کو رنج
ہم صفیران چمن کو نہ غلو کرنا تھا

رشتۂ جاں سے زلیخا کو حیا کی خاطر
چاک پیراہن یوسف کو رفو کرنا تھا

شب وصل گزر گئی تو سحر کو اپنا یہ حال تھا
دل و دیدہ حیرت غم میں تھے کہ یہ خواب تھا کہ خیال تھا

تھی بہت خوب بھی زندگی کہ ہماری انکی بھی دو
نہیں پیام حد سے زیادہ تھی ہمیں ذوق شوق کمال تھا

گئے دن گذر جو شباب کے تو مزے جہاں کے مٹ گئے
جو نگاہ کرتے تھے غور سے تو یہ کچھ زمانہ کا حال تھا

نہ وہ اختلاط کی گھات تھی نہ وہ انبساط کی بات تھی
نہ تو دن وہ تھا نہ وہ رات تھی نہ وہ ماہ تھا نہ وہ سال تھا

ہے حال زار پہ کی نظر تو رہی نہ اسکو بھی کچھ خبر
ہوئیں حیرتیں جو ادھر ادھر تو جواب تھا نہ سوال تھا

یہ کہا کہ تم دل میں سارے مگر اپنی طبع نہ تھی ہی
لکھیں اس زمیں میں غزل ذکی ہمیں مدتوں سے خیال تھا

رہ گزر اس چشم شہرگیں کا کہ خون ہو دل غزال چین کا
وہ جلوہ افشاں حسن جبیں کا کہ ماند ہو چاند چودھویں کا

نہفتہ غمزہ سے رمزپائی کہاں تغافل سے کج ادائی
کہ آفت جاں شناسائی حجاب ہے چشم شرمگیں کا

کہو نہیں اس ستمگر سے دہن سے کہ رنگ اڑایا تری پھبن نے
جو خندہ شمع انجمن سے مزا ٹپکتا ہے انگبیں کا

زماں ہمنشیں کا ماجرا ہے کہ عبرت افزا یہ بر ملا ہے
زبان پیمانہ یار دل کے رنگیا ہے جو ذکر باقی نہیں کہیں کا

نمایاں خط ہے گلگاں سے باہر کہ آئینہ ہے وہ روئے انور
دھواں سا ہے شعلہ وار منہ پہ عکس گیسوئے عنبریں کا

اگرچہ ملبوس میں زری کے دکھائے انداز دلبری کے
تو اڑ چلے ہیں سب ہیں پہ کے کہ تمغہ اس شوخ نازنیں کا

ہوا یہ روشن سخن کا جوہر کہ ہر سخنور کی ہے زباں پر
کیا ہے پھر فلک سے برتر ذکی نے مرزدہ اس زمیں کا

تا مرگ درد عشق نہ مجھ سے جدا ہوا
زیر کفن بھی ہاتھ ہی دل پہ دھرا ہوا

نالہ ضعیف رستے کہاں آئے لب تلک
منزل بڑی ہے اور مسافر تھکا ہوا

کیا کیا مجنوں میں اٹھائیں مصیبتیں
کس کس کا آشنا دل درد آشنا ہوا

اب تک فغاں بلند ہے سیلاب کوہ سے
شیریں جو کوہ کن کو نہ روئی تو کیا ہوا

اچھا ہوا کہ عشق کی رسوائیاں ہوئیں
کچھ ہم سے آشنا تو وہ نا آشنا ہوا

غریب واقعہ ہا ذکاف نہ ہوا
پہاڑ ٹوٹ پڑا موت کا بہانہ نہ ہوا

بہار تازہ دکھائی خزاں کی آتش نے
کہ لالہ زار خس و خار آشیانہ نہ ہوا

بسے ہوئے تھے دلوں میں ہزارہا نیرنگ
طلسم ہستی موہوم اک بہانہ نہ ہوا

یہ جوہر ابر بہار سخن کے دیکھ ذکی
قلم سے گرتے ہی نکتہ دریگانہ نہ ہوا

پھر تھیلا شور جنوں تازہ دم ہوا
پھر آفتاب حشر کا تیغا علم ہوا

لے رشک حور دیکھ کہ اشکوں کے داغ سے
شہر چراغ دامن باغ ارم ہوا

طوفاں اٹھیں گے انجمن حسن و عشق میں
تر دامن نگاہ گرا جو چشم نم ہوا

دل کے دھوئیں سے قیس کا سینہ ہوا سیاہ
لیلے کا خیمہ گاہ سواد حرم ہوا

مضموں سیاہ مست نکلنے لگے ذکی
گویا قلم شراب کی اپنا قلم ہوا

گل ہوئے داغ یہاں جب پرپرواز ہوا
کانٹے پیدا ہوئے کیونکر جب آغاز ہوا

ہر قدم ہونے لگی نغمہ سے پیدا تحریر
جلوہ آرا جو وہاں شعلہ آواز ہوا

خط سے منہ پر ترے آئینہ ہوئی طرز صفا
صاف مضموں کدورت قلم انداز ہوا

خاک سے کشتہ لب کے ہے چمن میں یہ اثر
خون ٹپکا دہن غنچہ اگر باز ہوا

ہم صفیر اپنا گلستاں معانی میں ذکی
کوئی پیدا نہ بجز بلبل شیراز ہوا

یہاں تپش سے مطلب سرگشتگی حاصل ہوا
شعلۂ جوالہ بیتابی سے داغ دل ہوا

جلوہ گر چشم سے حال دل بیتاب ہوا
یاں عیاں آئینہ سے جوہر سیماب ہوا

چھپ گیا دل کی کدورت سے طبیعت کا فروغ
لکۂ ابر نقاب رخ مہتاب ہوا

سجدۂ قبلہ ابرو نہیں زاہد را قبول
قد جو پیری میں دوتا صورت محراب ہوا

دور ہستی میں خرابی کے جو دیکھے ساماں
دل خورشید سحر ساغر خوناب ہوا

باغ معنی کی بہار اب ہے زمانہ میں ذکی
فیض سلطاں ہنرور سے جو شاداب ہوا

مذکور حسن و عشق اب افسانہ ہوگیا
خواب و خیال جلسۂ یارانہ ہوگیا

ہم ہیں کہ تجھپہ مرتے ہیں اے شوخ بیوفا
دل ہے کہ جان بوجھ کے دیوانہ ہوگیا

اب چشم و دل سے کام حریفانہ لے ذکی
انجام دور شیشہ و پیمانہ ہوگیا

جب ترے شہیدوں کا کہو لکر کفن دیکھا
سینہ ہم کے داغوں سے غیرت چمن دیکھا

برق طیش سے جب جھکی اس نگاہ جادو سے
زرد ماہتابی سا رنگ انجمن دیکھا

صبح شعلۂ فانوس گل ہو کہ اس گل سا
شبنمی دوپٹے میں پھول سا بدن دیکھا

کسقدر چمن آرا داغ دل ہے بلبل کا
آفتاب محشر کو شمع انجمن دیکھا

آنکھ میں سمائی ہے جو لطافت اس تن کی
خون دل ذکی ہمنے عطر یاسمن دیکھا

یہاں تپش سے شور محشر آشکارا ہوگیا
داغ دل صبح قیامت کا ستارا ہوگیا

برچھیاں ترچھی لگیں دلبر نگاہ یار کی
غمزۂ کافر کا جب پنہاں اشارا ہوگیا

شوق آنکھوں سے دکھاتا ہے بہار بیخزاں
لالۂ باغ ارم داغ تمنا ہوگیا

تو ہوا گرم سخن اور کھل گیا راز نہاں
تو ہنسا اور غنچۂ تصویر گویا ہوگیا

آہ سوزاں ہر دل دانا کو شمع راہ ہے
رہنمائے کارواں شوق زلیخا ہوگیا

شب جو پالے میں در گوش مہتا را دیکھا
چاند کے ہالۂ آغوش میں تارا دیکھا

شمع ساں داغ ہوا رشک سے اپنا دل زار
اس پری کو جو کہیں انجمن آرا دیکھا

دور جہاں میں اب ہیں قیامت خرامیاں — نہ وہ زمیں رہی ہے نہ وہ آسماں رہا

عالم میں فیض لطف طبیعت سے اے ذکی — جوں بوے گل عزیز رہا میں جہاں رہا

شب فراق جمیں گرم انتظار رہا — دل ستم زدہ پہلو میں بیقرار رہا

مزا نہ زیست کا اے جان بیقرار رہا — کہ یہاں وہ دل نہ وہاں عالم بہار رہا

مزا ہیں جو گلستاں میں چار دن مہماں — مسافروں کی طرح موسم بہار رہا

کسی نے بھی مری افتادگی پہ کی نہ نگاہ — عدم کے قافلہ والوں کو میں پکار رہا

ذکی فراق کی تاثیر سے موئے پر بھی — چمن سے دور مرا سبزۂ مزار رہا

چمن میں جا کے فغاں سے ہمنے بار بار کیا — ہم ہزار کیا وا ہم بہار کیا

مثال شمع یہ کی اشک و آہ کی خاطر — کہ سر کا طرہ بنایا گلے کا ہار کیا

ٹپک کے اشک گرے چشم تر کے دامن پر — جو خندۂ لب ساغر نے شرمسار کیا

کیا جو ہمنے دل خستہ جاں کو شوق سے داغ — نگہ کو سوختہ برق انتظار کیا

شرر گرا کے مضامیں سوز دل سے ذکی — قلم نے صفحۂ مکتوب زرنگار کیا

کیا کہا میں نے کہ جھڑکی کا سزاوار ہوا — بات کیا منہ سے نکالی کہ گنہگار ہوا

بھیگے بالوں کو جو ہاتھوں سے نچوڑا اسنے — شعلہ رنگ حنا زور دھواں دھار ہوا

ہر سخن میں تجھے رہتا ہے تکلف کا خیال — بات کہنا ہی ترے سامنے دشوار ہوا

اک جہاں ہی کہ نہیں لطف نگہ سے آگاہ — ایک میں ہوں کہ ترا کشتۂ دیدار ہوا

بلبل نغمہ سرا تھا چمنستاں میں ذکی — آکے کوچہ میں تری صورت دیوار ہوا

جس وقت شور اپنے دم سرد کا اٹھا — خورشید صبح حشر دہن ہر ترا اٹھا

اٹکھیلیوں سے اسنے بجائیں جو تالیاں — شعلہ سا نکلے طائر رنگ حنا اٹھا

ضبط نفس نے فرصت شور و فغاں نہ دی — دل میں تو اپنے درد نہاں بار ہا اٹھا

دل سیر ہو گیا ہے زمانے کی سیر سے — یہ طائر خیال جہاں سے اٹھا اٹھا

یا خوں کی چاشنی لب حسرت سے لی ذکی — یا بوسۂ لب نمکیں کا مزا اٹھا

ہمنے کیا جو چشم تصور میں گلستاں — خانہ آئینہ میں شہر چراغاں باندھا

صبح محشر سے ہوئی سفینۂ صد چاک کی شرط
چشم نے نوح کے طوفان سے داماں باندھا

کیا کہیں قتل پر عشاق کے باندھی ہے کمر
خیر ہے آپ نے کیوں گوشۂ داماں باندھا

ہمنے چاک جگر و داغ دزدیکا مضموں
مثل خورشید و سحر دست و گریباں باندھا

شوخ مضموں ہو ذکی زلف سخن کا پابند
دام تصویر میں آہوے بیاباں باندھا

طرز سخن مرقع نیرنگ ہو گیا
کاغذ طلسم خانۂ ارژنگ ہو گیا

جب آفتاب داغ تمنا ہوا طلوع
دریائے چشم تر شفقی رنگ ہو گیا

کیا لطف زندگی تھا بہار شباب میں
ہستی کی انجمن میں عجب رنگ ہو گیا

شادی میں حسن و عشق کی ٹھہریں جو نسبتیں
وحشت سے نامزد دل بے ننگ ہو گیا

مجھسے نگاہ یار جو ترچھی ہوئی ذکی
نالہ مرا نوائے کج آہنگ ہو گیا

یہ بزم دہر میں ہے احترام شیشے کا
کہ جلوہ گاہ پری ہے مقام شیشے کا

یہ اہل دلکو ہے مستانہ وجد لے صوفی
کہ دیکھتے ہیں قعود و قیام شیشے کا

جابجا گرم ہے چرچا دل سودائی کا
ہر زباں پہ ہے سخن عشق کی رسوائی کا

عشق ہو رنگ حنا کو کہ یہ کس خوبی سے
بوسہ لیتا ہے ترے ہاتھ کی زیبائی کا

حسن کی سیر ہی منظور تو رکھئے ہر آن
آئینہ پیش نظر چشم تماشائی کا

وحشت آباد جنوں میں، جو بگولے دیکھے
لے اڑا شوق ہمیں بادیہ پیمائی کا

عالم حشر میں دل کسکا بہلتا ہے ذکی
کہ اٹھایا ہے مزا قبر میں تنہائی کا

سودے کا رشتہ زلف گرہ گیر سے ہوا
چارگی جنوں کا سلسلہ زنجیر سے ہوا

پروا نہ کہیں تری دل کی کدورتیں
مطلب عیاں لپیٹ کی تقریر سے ہوا

یکجا ہوے جو منزل وحشت میں حسن و عشق
طفل خیال کا مقابلہ زنجیر سے ہوا

دریا میں پیچ و تاب در آیا جو وہ نگار
نیرنگ طرفہ جلوۂ تصویر سے ہوا

پایا سواد نقش جبیں سے کہ لے ذکی
طغرائے غم رقم ید تقدیر سے ہوا

آج تو نشہ کچھ اور بہت رعنا اترا
انکھڑیاں بھی ہیں چڑھی چہرہ کا اوترا اترا

بوسہ عارض کا لیا ہمنے بلائیں لیکر
کس تکلف سے ترے حسن کا صدقہ اترا

یہ بھی دل میں ذکی آ باغ مضامیں کی ہوا
کہ نگاہوں سے پرستاں کا تماشا اُترا

چل بسے اہل جنوں خالی بیاباں ہو گیا
جا بجا الجھا ہوا کانٹوں میں داماں رہ گیا

ہنسی کے لطف اُٹھے جو غضب میں یار آیا
ملی جو بوسہ پہ گالی تو اور پیار آیا

جنوں کے ساتھ ہیں گو چونیں لف جانے کے
ادھر ادھر دل گم گشتہ کو پکار آیا

نگاہ دیکھیے برگشتگی نصیبوں کی
کہ انتظار میں ہم مر گئے تو یار آیا

ہوائے غم سے ہوئے تازہ دل میں داغ کہن
یہ گل کھلے کہ یہاں موسم بہار آیا

شفق عیاں ہے جو صبح شب فراق کی ہے
نظر میں خون ہوا لطف انتظار آیا

جو زرد پوش کوئی رشک آفتاب آیا
شکستہ رنگی مہتاب کو حجاب آیا

گر یہی دل ہے تو ہوتی ہے تمنا کیا کیا
یہی آنکھیں ہیں تو دیکھیں گے تماشا کیا کیا

جلوہ حسن بتاں شورش خونابہ فشاں
موجزن چشم کے کوزے میں ہیں دریا کیا کیا

صورتیں دیدہ و دل سے تو نمایاں ہیں ہوں
دیکھیں اب ٹوٹ کے ہوں ساغر و مینا کیا کیا

کر دیئے داغ نہاں رنگ کی زردی نے عیاں
حال پوشیدہ ہوئے آہ سے پیدا کیا کیا

عاشق سخن اب تک ہے جو عالم میں ذکی
دیکھیے آگے زمانے میں ہو چرچا کیا کیا

دیوانہ اس گلی میں دل زار ہو گیا
سایہ پری کا سایۂ دیوار ہو گیا

قامت سے دلبر کی قیامت ہوئی بپا
فتنہ خرام ناز سے بیدار ہو گیا

تاریک شب میں جلوہ رخ یار نے کیا
مشعل کا کام آتش دیدار نے کیا

پھر لائیں دل کو جوش پر اب گرم جوشیاں
سودا جو تازہ گرمی بازار نے کیا

ثابت بنا سے صبح بنا گوش نے گہر
بجلی کو برق جلوۂ رخسار نے کیا

فضل و کرم ہے اس کے بہ ہنگام بازپرس
کیا وجہ بندگان گنہگار نے کیا

پرساں حال پہنچو سے حیف ہم غیر
نالہ ہزار رحم گرفتار نے کیا

جو خط میں نام کو سوز نہاں عیاں ہوتا
تو جائے نقش نگیں داغ کا نشاں ہوتا

ابھی تو ہنسی میں کیا ستم نہ ہم دل تازہ
نمک چھڑکتے تو ایسا مزا کہاں ہوتا

شب وصال نہ تڑپا یہ دل تو خوب ہوا
کہ ہم تو جان سے جاتے وہ بدگماں ہوتا

نگاہ تند نے بھڑکائی آگ دل میں کی
وہ شوخ پیار میں آتا تو میں کہاں ہوتا

غفلت میں کام دل نہیں جستجو ملا
اپنی تلاش تھی کہ نصیبوں سے تو ملا

ہر طرح جور و ظلم روا رکھے پر ستم
یوں دل کو خاک میں نہ ہر سے دو پہر ملا

گذرے جو بعد برہمی بزم ہم وہاں ق
ہو کا مقام عرصہ گہ پاسے و ہو ملا

ٹوٹے ہوئے کچھ آئے نظر کاسہ پیالے
شیشہ ملا نہ جام ملا نہ سبو ملا

تحریر حال گریہ ہے منظور تو نے کی
پانی کی جا مداد میں دل کا لہو ملا

تو نے کیا ہم سے علاقہ بت نادان چھوڑا
ہم ہی چوکے جو ترا گوشہ داماں چھوڑا

آسماں تازہ کرے ڈھنگ دل آزاری کا
زہر نے ورد اسے جو ترے جامہ زنگاری کا

اک بوسے کے طلب پر یہ گراں ہو خاطر
اور پھر حوصلہ ہے دل کی خریداری کا

خواب غفلت کا خیال آئے تجھے میں کیا
لطف اٹھایا ہے شب وصل کو بیداری کا

آنکھوں رشک سے زنہار نصیب دشمن
نام لوں گر میں غم عشق کی بیماری کا

کیوں ہوے کشمکش عشق سے دل تنگ ذکی
حوصلہ رکھتے تھے گر شرط وفاداری کا

غمزہ بیباک مشتاق دل آرائی ہوا
مژدہ لے شور جنوں سامان رسوائی ہوا

جان کے جانے کا ہجر یار میں کچھ غم نہیں
مجھے چھٹنا یہ غضب لے رنج تنہائی ہوا

گرم پڑتی ہے ترے نظارہ بازو پہ نظر
جلوہ آرائی میں کیا شوق دل آرائی ہوا

جب سے دیکھیں انکھڑیاں متوالیاں اس شوخ کی
لطف از خود رفتگی کا میں تمنائی ہوا

بیٹے تماشے ہمنے دیکھا جلوہ حسن لے ذکی
جب وہ مست ناز مصروف خود آرائی ہوا

وہاں لے تو گیا نامہ و پیغام ہمارا
پر لے نہ سکا نامہ رساں نام ہمارا

بیخود جمال ساقی سرشار نے کیا
کار شراب شربت دیدار نے کیا

قتل میں بسملوں کے پر چہرہ شکستہ رنگ
یہ کھیت گہنگے چاند سے رخسار نے کیا

گذرے جو گرم بندوں کے قافلے
طعنہ چمن پہ وادی پر خار نے کیا

اس گل نے جھٹکنے سے جو پائی مراد دل
روشن چراغ روزن دیوار نے کیا

چمکا جو دل کا داغ گریباں میں اے ذکی
کار شعاع مہر سر تار نے کیا

کبھی تو دن یہ ہمیں بھی نصیب ہو یارب　　کہ دل سے دوست ہمارا حبیب ہو یارب
زباں حال سے وحشت میں شور ہو کیتک　　کوئی تو اپنے سخن کا مجیب ہو یارب
یہ آرزو ہے کہ اس سے کروں میں رفع حجاب　　کبھی جو نشہ میں وہ دلفریب ہو یارب
عطا کیا اپنے کرم سے وہ خاطر ہموار　　کہ ایک حال فراز و نشیب ہو یارب
شب فراق میں ہر دم یہ ہے دعا ذکی کی　　وصال وصل صنم میں نصیب ہو یارب

---

دل ہے فروغ آتش دیدار کا سبب　　میں ہوں کسی کی گرمی بازار کا سبب
آنکھیں چرا کے شرم سے نیچی نگاہ کی　　سمجھے وہ حیرت دل بیمار کا سبب
آتا ہے ننگ اسکو محبت کے نام سے　　اے دل یہی ہوا غضب یار کا سبب
بیمار چشم یار سے معلوم کیجیئے　　مجھسے نہ پوچھیے مرے آزار کا سبب
حسن سخن سے رمز یہ پائی کہ اے ذکی　　خوبوں کا عشق خوبی اشعار کا سبب

---

آشکارا ہے لب ساقی سے پیمانے کی بات　　انکھڑیاں متوالیاں کہتی ہیں میخانے کی بات
طور پر کیوں اشتیاق جلوہ دیدار سے　　یاد ہو گی وادی ایمن کی ویرانے کی بات
تم کہو قصہ ہمارا بزم حسن و عشق میں　　گل کہے روداد بلبل شمع پروانے کی بات
ہم اکیلے روتے ہیں ہر ہم ہے کی بزم نشاط　　حسرت اے شمع سحر ہے یہ تو مر جانے کی بات
غمزہ خونریز نے پیدا کیا دل سے تپاک　　سیکھ کر برق تبسم سے تڑپ جانے کی بات
ہر گل نو رستہ کا دل خوں ہوتا ہے ذکی　　سنکے بلبل کی زباں سے اپنے غم کھانے کی بات

---

ہاتھ سے چھوڑوں نہ شب بھر دامن گیسوے دوست　　تا سحر آنکھوں سے دیکھوں آفتاب روے دوست
ہو گئی برباد شاید واں ہماری مشت خاک　　کچھ غبار آلودہ آتی ہے نسیم کوے دوست
خاک ہونے سے مرے ہے اسکی خاطر پر غبار　　عکس دل ہے جلوہ گر آئینہ سے پہلوے دوست
زخم دل کی شکل چشم منتظر ہی دیکھیے　　اور کیا کیا گل کھلاوے نرگس جادوے دوست
طاق نسیاں پر اسے کیونکر کوئی رکھے ذکی　　مطلع دیواں اگر ہو مطلع ابروے دوست

---

آشفتگی ہے مرغ چمن کی سخن میں آج　　ہے طرہ بہار پریشاں چمن میں آج
یاد آگئی بہار جو سینہ عشق کی　　شعلے ہر ایک اٹھے میرے داغ کہن میں آج

لالہ رویونکا جگر غم سے مرے داغ ہوا
اپنی قسمت سے یہاں مینہ ہوئی ہو نایاب
تشنہ تھا خار بیاباں کا زبانی پیغام
سخن اپنا جو نمک شور جنوں ہی تو ذکی

اک شور تازہ ہو طپش دل کو دیکھکر
بھڑک گئے غزال بیابان قدس کے
ہنس ہنس کے چٹکیوں میں اوڑاتی ہی کیا بہا
مقصود کا مقام بہت دور ہے ابھی
معشوق چاہتے ہیں کہ چاہیں ہمیں ذکی

دہوئیں اوڑائے اُن آنکھوں نے سرمہ سا ہوکر
یہ کیا ستم ہی کہ دیتے ہو بہار میں گالی
بہتے ہی یہ دکھتے کنج قفس میں ہم تو ذکی

کہتے ہیں صیاد کو پہونچاے فرمان بہار
چمن حیرت میں یا مگر نرگس کے پیرایہ میں ہم
جلوہ افشا تھا عرق اسکی جبیں پر دیکھکر
لالہ زار ابکے برس گر ہو بیاباں ای نسیم
خوبرویونکو ہے پابندی غرور حسن کی
آشیاں بلبل کا پھولوں سے بنائینگے ضرور
خاک جنبیدیکو کیا گلگشت خوباں کا مقام

عشق کی ہمت ہزاروں سے لگا لی ہی بہا
کھیلے داغوں سے جگر پر ہیں نشاں باقی ہنوز
آہ دو فصل خزاں کی دہوم سے گلزار میں
جام گل سے گرتے ہیں شبنم کے قطرہ خاک پر

تازہ گل باغ محبت میں کھلا میرے بعد
ڈھونڈتا درد محبت کی دوا میرے بعد
وہاں سے آیا نہ کوئی آبلہ پا میرے بعد
یار پڑھ پڑھ کے اٹھائینگے مزا میرے بعد

محشر تڑپ اُٹھے ترے بسمل کو دیکھکر
آوارگان عشق کی منزل کو دیکھکر
نالاں ہوا ہے گل میں عنادل کو دیکھکر
پھرتے ہیں یار پہلی ہی منزل کو دیکھکر
پریوں نے غش کیا ہی مرے دلکو دیکھکر

نگاہ برق ہی غمزہ آشنا ہوکر
یہ کیا غضب ہی کہ جلتے ہو تم خفا ہوکر
کہ عصفیر چلے قید سے رہا ہوکر

قیدیونکو چھوڑئے کر کرکے قربان بہار
اُنکی آنکھوں سے تماشا لاتے ہیں قربان بہار
چاندنی نہیں ہی ایسی گوہر افشان بہار
مشہد مجنوں یہ روشن کر چراغان بہار
یوسف گل کے لیے موزوں ہی زندان بہار
آگئے ہم اے باغباں پھر سامان بہار
تا قیامت ہوا کی گردن پہ احسان بہار

چٹکیوں میں خندہ گل کو اوڑاتی ہے بہار
دیکھئے اگلی برس کیا گل کھلاتی ہے بہار
پھر کہیں جی روئیے آخر تو جاتی ہے بہار
پھول سے ٹکڑے ہزاروں پر بناتی ہے بہار

کس جگرسوزی سے داغ عشق مٹتا ذکی | کیا گریباں چاک ہوتے ہیں جو آتی ہے ہنسا
شمع دلسوز نے گل کھائے ہیں پروانے پر | مرچکی ہے عاشق جانباز کے جل جانے پر
ہوئے ساقی سے خجل ادہری کم ظرفی دل | بوسۂ لب کی طلب پیتے ہی پیمانے پر
اب یہ سوچے کہ بناوٹ کی لگاوٹ تھی تجھے | مدتوں بھولے رہے ہم ترے یارانے پر
داغ ہوتا ہے اسی غم سے دل زار کہ ہائے | شمع ہنس دیتی ہے پروانے کے جل جانے پر
کھچ گیا عرصۂ صحبت اب وہ مزا دور گیا | جان کیوں شمع سحر دیتی ہے پروانے پر

قسمت نے کیا ہمیں بھی گرفتار اوڑا کر | صیاد نے چھوڑا انہیں سو بار اوڑا کر
اس شوخ جفاکار کی معشوق نگاہیں | لیجاتی ہیں آنکھوں میں دل زار اوڑا کر
جھپکانے لگی برق بھی سورج کی نظر کو | انداز نگہ بت خونخوار اوڑا کر
معنی ہے جو بیگانہ ذکی اپنے سخن میں | مضمون لیے جاتے ہیں اغیار اوڑا کر

غش ہے نگاہ شوخئ انداز ناز پر | جی لوٹتا ہے غمزۂ عاشق نواز پر
گردش یہی تو قیامت بپا ہوئی | پھیلا رہے تو ٹھہرے جان نیاز پر
مژگاں کی ہو قلم سے جمال بہار کی | کھینچیں شبیہ دیدۂ نظارہ باز پر
ہم دلپہ کھینچتے ہیں وہ کاغذ یہ شکل دوست | ہم ہیں حقیقتوں پہ تو مائل مجاز پر
دل کو ہوشیاں تماشا تو کیجیے | فرمائیں زمانہ نیرنگ ساز پر
مضمون سوز دل کا اثر دیکھنا ذکی | خوں ہے زبان خامۂ معنی طراز پر

پامالی غم کی اس کف پا کو نہ ہو خبر | دل خون ہو اور رنگ حنا کو نہ ہو خبر
چوری سے بوسہ لیجیے پلسے نگار کا | اس رنگ سے کہ دزد حنا کو نہ ہو خبر
پردے میں آنکھ لڑتی ہے اس شوخ سے | پر ڈر یہ ہے کہ شرم و حیا کو نہ ہو خبر
دل بستگان الفت صیاد ہیں اسیر | یارب کہیں چمن کی ہوا کو نہ ہو خبر
پنہاں شمیم گل کو اوڑا لائیے ذکی | اس رنگ سے کہ باد صبا کو نہ ہو خبر

دیکھے جو صفائے لب تقریر کے انداز | آئینہ ہوئے جوہر شمشیر کے انداز
حیرت زدہ آنکھوں میں جو اشک شفق میں | ہیں پتلی نظر شفقۂ تصویر کے انداز

تعظیم کے پردے میں بناتے ہیں سبھی آپ
کی دید جو آئی تو رہا محو تماشا
باتوں میں لگا لینے کے ہیں تجربے سب یاد

جلوہ گر صبح کا تارا ہو شب تار کے پاس
سامنے یار کے کیا جائے خالی ہاتھوں
برق جانسوز ہے اے شوخ تری گرمی حسن
عالم نور تصور کا تماشا ہے ذکی

نالہ ہے جوش پر دل آزردہ جاں خموش
اشکوں کے ساتھ آہ نکلتی ہے بے صدا
مجنوں ناتواں کو نہیں تاب انتظار
استاد عشق طوطی دل سے یہ حرف زن
طرز سخن سے لطف اٹھائے ہیں آ ذکی

تیز ہو شعلہ زبانی سے دہن میں آتش
داغ دل یار ازل ہے جگر افگاروں کو
سرخی پان سے ہوئی پھر تبسم کی بہار
ظاہرا شعلہ نشاں ہیں سخن گرم ذکی

وہ سبز پوش کرے جب اٹھا کے دامن رقص

ہے گفتگو میں یار کی تکرار سے غرض
بیتاب غم کو ہے سر سودائے انتظار
صحرا میں دیکھتا ہے تماشائے لالہ زار

جیت کر تیغ ادا سے بت بے پیر سے شرط
سرمہ چشم غزالاں ہوئی گرد صحرا
جلوہ آرا ہو فروغ دل سوزاں تو ذکی

میں خوب سمجھتا ہوں یہ توقیر کے انداز
ہم پا گئے قاصد تری تاخیر کے انداز
سمجھا میں ذکی آپ کی تقریر کے انداز

وہ در گوش ہے یا طرہ طرار کے پاس
اب تو دل بھی نہ رہا شایق دیدار کے پاس
خون ہو جائے نگہ شعلہ رخسار کے پاس
عمر گذری ہے جو خوبان طرحدار کے پاس

مہماں تو گرم شکوہ ہے اور میزباں خموش
ہوتا ہے زنگ قافلہ بے نشاں خموش
نالہ ہے لاگ پر جرس کارواں خموش
اور ہیں ہم آئینہ کی طرح درمیاں خموش
محفل میں بیٹھتے ہیں کہیں نکتہ داں خموش

پھونک دے شعلہ آواز سخن میں آتش
ساتھ لایا گل نوبستہ گلشن میں آتش
اور بھڑکی چمن برق فگن میں آتش
جوں حنا رہتی ہے پنہاں مرے تن میں آتش

مرنے میں آ کے دیکھائی بہار گلشن رقص

انکار سے نہ کام نہ اقرار سے غرض
محشر سے کچھ نہ وعدہ دیدار سے غرض
یہ آبلوں کو ہے خلش خار سے غرض

خندہ زخم کرے برق کی شمشیر سے شرط
خاک مجنوں نے بھی کی ہے مری تقدیر سے شرط
جوہر طبع کرے جوہر شمشیر سے شرط

خیال اسکے دل میں ہمارا نہ گذرا ۔ سدا اپنے جی سے گذرتے رہے ہم
ذکی تذکرہ شب جو تھا راہِ فنا کا ۔ تو دلکو بہت یاد کرتے رہے ہم

دل تڑپ جائے کنارے جو ہوں یاد دیے ہم ۔ پھر آجائے جو غافل ہوں تری یاد دیے ہم
رنج و راحت سے عدم میں کبھی آگاہ نہ تھے ۔ لیجئے تازہ مزہ عالم ایجاد دیے ہم
ہمصفیر ونکو مبارک ہو تماشائے بہار ۔ گل کھلاتے ہیں قفس میں لب فریاد دیے ہم
جو ہم قافلہ گمشدہ ہم سے پوچھو ۔ چلے آتے ہیں ابھی دشت غم آباد سے ہم
کوئی ہم درد ذکی عالم فرقت میں نہیں ۔ کیونکر الفت نہ کریں پھر دل ناشاد سے ہم

کس شوق سے رہتے ہیں غم عشق سے باہم ۔ کیا دل کے تڑپنے کا اٹھاتے ہیں مزا ہم
باطن میں تو ہر آن تصور سے ہیں باہم ۔ ظاہر میں رہیں گو تری خاطر سے جدا ہم
ہاں سچ ہے کہ الطاف کے لائق تو ہیں اغیار ۔ جھڑکی کے سزاوار گنہگار و فنا ہم
کہتے نہیں کچھ منہ سے تو ہوتا ہے جگر خون ۔ شرمندہ وہ ہوتا ہے جو کرتے ہیں گلا ہم
فریاد و فغاں آہ و بکا نالہ و زاری ۔ سامان پریشانی دل سے ہیں خدا ہم
غربت کی محبت میں عزیزونکو بھلایا ۔ ہاں سچ ہے وطن میں ہیں ذکی گھر سے سوا ہم

تری نگاہ کا ساقی امیدوار ہوں میں ۔ کہ چور نشہ میں آلودۂ خمار ہوں میں
لکھا قضا نے کہ سرگرم انتظار ہوں میں ۔ پیام حشر ہے مجھکو کہ بیقرار ہوں میں
زبان حال سے کرتا ہوں بے صدا فریاد ۔ ہنفتہ راز محبت کا یا سدا رہوں میں
ہزار شکر کہ ہوں خاکسار عشق مگر ۔ ہزار حیف کہ دل کا ترے غبار ہوں میں
چمن میں آن کا مہمان ہوں ذکی گویا ۔ کہ ہوش باختہ رنگ رخسار ہوں میں

ہمیشہ ناخن غم دلخراش رکھتے ہیں ۔ یہ غم نہیں کہ جگر پاش پاش رکھتے ہیں
ہزار رنگ سے مرغ چمن گلستاں میں ۔ بلند زمزمۂ دور باش رکھتے ہیں
جہاں کے رنج سے کچھ غم نہیں ذکی ہمکو ۔ سخن سا ہم نفس غم تراش رکھتے ہیں

جلوہ دست نگاریں جو لبھا آنکھوں میں ۔ شمع فانوس ہوا رنگ حنا آنکھوں میں
بو ہے غنچوں میں نہاں یا ترے ہونٹوں میں ہنسی ۔ قید شیشہ میں پری ہے کہ حیا آنکھوں میں

مجھکو ڈر ہی کہ پری بنکے نہ اوڑجائے کہیں
عنبریں طرہ پریشاں ہی رخ لیلے پر

یوں حسن سادہ پہ ہوئی آمد شباب کی
آئی صبح رنگ پہ سرخی شراب کی
دیکھو شکستہ رنگی عشاق کا کمال
جوہر تو مجھ میں تھے ملکوتی صفات کے
کس زندگی پہ کیجئے ساماں بزم عیش
دیوان میں ذکی کے ورق داغ کے لیے

چاندنی میں تری پوشاک زری کا سایہ
کیا پڑا قیس کی شوریدہ سر کا سایہ

جوں ہو نمود وقت سحر آفتاب کی
مہتاب پر شبیہ کہی آفتاب کی
چادر ہی اپنے گور پہ تھی ماہتاب کی +
انساں بنا کے کیوں مری مٹی خراب کی
مہمان چار دل ہیں بہاریں شباب کی
سرخی بنائیں ہم شفق آفتاب کی

ایک ذرا تیغ نگہ کو جو اشارا ہوجائے
نکہت زلف جو لیجائے وہاں موج نسیم
شب کو آجائے جو محفل میں وہ رشک خورشید
جلوۂ نور معانی کا اثر ہو تو ذکی +

آپکا نام ہوا ورکا ہم ہمارا ہوجائے
خاک صحرا سے جنوں عنبر سارا ہوجائے
چاندنی دہوپ ہو سارا رنگ گذرا ہوجائے
حرف خامے سے نکلتے ہی ستارا ہوجائے

بدلی اوٹھی ہے موج ہوا سے بہار سے
شاید چلی ہی جنبش داماں یار سے
جب یہ سنا کہ پاؤں کو مہندی لگی ہی دہا
تیرے ہی دل میں ہمسے کدورت ہی ورنہ یار
کیا گل کہلائے دیکھئے اسکا خرام ناز
تاریک شب میں کیا ہی تجلی ہی نور کی
طرز سخن سے رنگ ٹپکتا ہی اے ذکی

بجلی چمک رہی ہے فغاں ہزار سے
آتی ہے بوے ناز نسیم بہار سے
شعلہ بہڑک اٹہا نگہ انتظار سے
آئینے صاف ہوتے ہیں اپنے غبار سے
مہندی ملی ہی پاؤں کو خوں بہار سے
طرہ کے تار الجھے ہیں گیسوئے یار سے
گویا زباں دہوئی گئی خون بہار سے

نہ وہ عاشق نوازی ہی نہ شوق لنترانی ہی
پریشاں طرہ مشکیں ہی آنکھوں پہ تری بیماری
نہ انداز خود آرائی نہ ناز جلوہ پیرائی
ذرا سوچو تو معشوق ایسے ہی حالوں سے رہتے ہیں

نہ وہ باتیں نہ وہ گہاتیں نہ وہ لطف نہانی ہی
بدنکی چمپی رنگت بہار زعفرانی ہے
نہ شوق خود نمائی نے غرور لن ترانی ہے
طلبگار ونکو اپنے تمکو یہ صورت دکہانی ہے

مری آنکھوں کے آئینے میں اپنے منہ کو تو دیکھو
اگر دیکھو تو اس محبوب کو دیکھو جو تم سا ہو
بھلا یوں بھی سہی جو عاشقانہ وضع خوش آئے
ذکی کا حال دیکھو عشق سے اے جان باز آؤ

قیامت منہ چھپانے میں مرے دلستانی ہے
نہ قاصد ہی نہ نامہ ہے نہ پیغام زبانی ہے
یہ حسن سبزہ ہی زہر ہلاہل خستہ جانوں کو
بہار حسن سبزہ سے ہوئی آخر کہ کہتے ہیں
ذکی اس لعل لب سے ہم سخن ہو کر مزا پایا

درد پنہاں سے مرے یار خبردار ہوئے
واہ کیا شوق رہائی سے فراغت پائی
جان ہی بار گراں عشق کے دریا میں کی

قربانی نگہ کے سزاوار ہم ہوئے
رہتے ہمیشہ خاک نشیں کوئے یار میں
دیکھو ذکی کہ اب وہ پھرانے لگے نگاہ

دھوئیں آہوں کے اٹھے عشق کے ویرانوں سے
کوچ کی سنکے خبر عشق کے دیوانوں سے
کیجئے رفع حجاب آئے اگر عید بہار
گرم ہوا ہے برس لالۂ خودرو کی بہار
اڑتے ہیں خوبوں کی ٹھوکر سے جو منہ گام خرام

یہ تکلف ہی تو کب عمدہ برآئی ہو گی
جلوہ ہی اس گل رعنا کا جو نیرنگ نما
عید کی شب غم دوری سے ہی دل خوں کر رہا

بھلا زیبندہ اس گلشن کو یہ رنگ خزانی ہے
لیے جاہو جسے منظور سیر جانفشانی ہے
بہت بہتر کہ یہ بھی ایک طرز دلستانی ہے
غزل تازہ سنو ہمسے جو شوق شعر خوانی ہو

غرور حسن کو زیبندہ ناز لن ترانی ہے
پھر اسیر دل کا لگتا نا بلائے ناگہانی ہے
یہ زنگاری ڈوپٹہ اور پھر آسمانی ہے
خط عارض کسوف آفتاب دلستانی ہے
عجب رنگیں بیانی ہی عجب شیریں بیانی ہے

سر سودا کے تماشے سر بازار ہوئے
بے پر و بال جو ہم غم کے گرفتار ہوئے
دیکھ ڈوبے ہوئے جی کہوکے سبکسار ہوئے

آنکھوں سے دیکھنے کے گنہگار ہم ہوئے
صد حیف کیوں نہ سایۂ دیوار ہم ہوئے
آنکھوں کو جن کے دیکھ کے بیمار ہم ہوئے

کالی آندھی چلی آتی ہے بیابانوں سے
نکہت گل نکل آتی ہی گلستانوں سے
کہ ملا دیجئے ہاتھوں کو گریبانوں سے
بوئے داغ جگر آتی ہے بیابانوں سے
فتنہ انگیز ہوا آتی ہے دامانوں سے

یہ کدورت ہی تو کیا خاک صفائی ہو گی
چاندنی عکس کف پا سے حنائی ہو گی
کسنے مہندی ترے پاؤں میں لگائی ہو گی

طرح نظارہ خوش آیندی آنکھوں میں ذکی / خو تماشا نگاہوں سے کہیں آنکھ لڑائی ہوگی

زمیں سے لالہ نکلتا ہے داغ کھائے ہوئے / بہار عشق سے ہیں ہم بھی گل کھلائے ہوئے

کسے ہے حشر میں کچھ ہوش کہنے سننے کا / حواس باختہ ہیں نیند سے جگائے ہوئے

روانہ ہے پس محمل غبار وادی نجد / کہ پیچھے سے صبا بیڑیاں پہنائے ہوئے

ہوائے شوق نے شورش کو پر لگائے ہیں / جو بوئے گل کو تھامے لے چلی اڑائے ہوئے

ذکی مرے دل وحشی کو مثل طائر رنگ / ہوائے شوق لیے جائے ہے اُڑائے ہوئے

رات دیوانگی شمع بھی ہم دیکھ چکے / گریہ و خندۂ جانسوز بھی ہم دیکھ چکے

جی ہی چاہتا ہے پھر بھی کہ دیکھا ہی کریں / لاکھ بار کیا تجھے سر تا بقدم دیکھ چکے

پیری و عہد شباب آہ خرابی میں کٹے / شب غم دیکھ چکے صبح الم دیکھ چکے

اب بھی ہو جاتا ہے پیمان وفا میں دھوکا / ہو سو بار ترے قول و قسم دیکھ چکے

اب ہوس کیا ہے کہ آغوش تصور میں کی / لب بلب سینہ بسینہ لئے ہم دیکھ چکے

شمع ساں داغ جگر پیش نظر دیکھ چکے / شبنم کو صورت خورشید سحر دیکھ چکے

اب یہ خطرہ ہے کہ اغیار کہیں دیکھ نہ پائیں / کچھ دنوں ہم انہیں بے خوف و خطر دیکھ چکے

کہیں واشد کا تماشا نظر آیا نہ ذکی / خوب چاک جگر و دیدۂ تر دیکھ چکے

کہو کہ بار سفر روح جلد تر باندھے / کھڑا ہے قاصد عمر رواں کمر باندھے

جدا بہار سے ہوں تو ہوائے غم ہے نصیب / چھٹیں چمن سے تو صیاد بال و پر باندھے

بندھا رہا جو تری زلف و رخ کا مجھ کو خیال / ہزاروں شام سے مضمون تا سحر باندھے

بہت ہیں صحبت غربت سے تنگ آیا ہوں / یہاں سے جلد مگر قاصد سفر باندھے

ذکی مسافر ملک فنا کو بھی لازم / کہ بار دوش پہ باندھے تو مختصر باندھے

جو کوئی رنگ چلے شب کو گھبراتا ہے / قاصد عمر رواں آٹھ پہر جاتا ہے

میں تڑپتا ہوں پڑا تیر نگہ کا مشتاق / لے مری جان کہ دشمن ترا مرتا ہے

آبرو عشق کی منظور نہ ہے تو ذکی / گوہر اشک نگاہوں سے اُتر جاتا ہے

کبھی ہوگا کہ گلستان وطن دیکھ سکے / ہم اسیران قفس پھر بھی چمن دیکھیں گے

پہ ہیں خار زبان جو نکلے ہوئے انہیں تشنہ جگر کوئی لہو پیکے — کہ تڑپتے ہیں تشنہ جنوں میں پڑے کسی آبلہ پا کے قدم چھٹے
یہ ہجر میں درد طپش سے بہم ہے وصل میں الم ہو یہی رہ ستم — ذکی آفت جاں ہی عشق کا غم کہ خوشی سے چھٹے نہ الم چھٹے

قصیدہ [illegible]

یہ حسن معنی روشن ہے شمع بزم شعور — کہ ہے فروغ سخن آفتاب عالم نور
فروغ معنی روشن اگر ہو جلوہ نما — زبان خامہ بنے ہمزبان شعلۂ طور
نہاں ہے شمع تجلی حجاب معنی میں — دکھائے جلوہ اگر نہاں سخن میں ظہور
جو لطف معنی روشن نہ ہو سیاہی میں — سواد خط سے نہ آئے شمیم طرۂ حور
سواد خط میں ہے نور معانی براق — کہ جیسے ستارہ روشن ہے وہ شب دیجور
کنایت ظلمات و برق سے روشن — سواد خط میں فروغ سخن سے حسن شعور
زبان شعلہ ہے گویا مرے سخن کی زبان — مری سخن کی تجلی ہے شمع محفل نور
بیاض صفحہ ہے آئینہ دار صبح امید — بنا ہے چاک قلم مطلع ستارۂ نور
ہزار شکر الٰہی کہ جس نے عاجز کو — دیا ہے جوہر ادراک سے کمال شعور
کریم و قادر و خلاق و رازق و جاں بخش — رحیم و عادل و غفار و کردگار غفور
ذکی شفیع قیامت کی اب رقم کر مدح — کہ بعد حمد الٰہی ہے نعت کا دستور

قصیدہ در نعت [illegible]

سخن میں پائے جو مضمون آب و تاب قلم — ہو آب خضر سے ظلمات میں کامیاب قلم
سواد خط سے تجلی ہو نور کی پیدا — اٹھائے چہرۂ مطلب سے گر نقاب قلم
ہماری شعلہ زبانی کا سیکھکر انداز — زبان شمع کو دینے لگا جواب قلم
وہ کس طرح نہ چلے سرنگوں کہ لیتا ہے — ہمارے بخت سے تعلیم انقلاب قلم
چھپا ہوا ہے یہ مضمون کہ لکھ نہ سکے — جناب پاک کی تصویر بے نقاب قلم
لکھے جو نعت شہ انبیا میں تازہ سخن — تو لائے ڈھونڈھ کے مضمون انتخاب قلم
ستارہ ہا نبوت کا تو ہے ناسخ نور — کہ تیری ذات کو لکھتا ہے آفتاب قلم
عقل ہے بعد نبی رہنمائے خلق جہاں — کہ اسکے وصف میں ہے گرم اضطراب قلم
پڑھوں قصیدہ کی تاریخ فارسی و غزل — کہ سمجھے عقل کے دیوانگا انتخاب قلم
ہر ایک مصرعہ برجستہ ہو جدا تاریخ — کرے شمار تو ہو دل سے کامیاب قلم

۸۸۶

# دیوان واجد علیشاہ اختر

## مرحوم بادشاہ اودہ

آلہی عشق ترا میرے دل سے دور نہوگا — گنہگار ہوں پر اب کبھی قصور نہوگا

شراب ساقی کوثر بھری ہے آنکھیں لبالب — ہزار شیشۂ دل توڑیں چور چور نہوگا

کرشمے لاکھ بدل کر دکھائی وہ رخ رنگین — ترے نظارے کی قابل جمال حور نہوگا

غرور ہے تجھے زیبا کہ تو ہی مالک عالم — کلام بے ادبانہ ترے حضور نہوگا

لوای حمد کا سایہ جو چاہتا ہے تو اختر — تو سر پہ سایۂ بال ہما ضرور نہوگا

ابرو کا کوئی مجھ پر اب وار نہ ٹھہریگا — وہ ترک بھی عاری ہے زنہار نہ ٹھہریگا

بدہی یہ دل مجنوں گیسو سا پریشان ہے — ہاروں میں جو الجھیگا زنہار نہ ٹھہریگا

مجھکو بھی دکھا دینا آج اپنا رخ رنگیں — فردائے قیامت پھر دیدار نہ ٹھہریگا

آنکھوں میں دم اٹکا ہے اکدم میں رواں ہوگا — اس نرگس شہلا کا بیمار نہ ٹھہریگا

ٹٹ پونجیونکا اختر میخانہ میں ہے آئی — دکان اٹھا ڈالو بازار نہ ٹھہریگا

کیا عشق بجنک لائے خریدار تمہارا — دکاں نہیں سماتا نہیں بازار تمہارا

بلبل کی رہائی سے ہوا طائر دل صید — تڑپا قفس تن میں گرفتار تمہارا

ہیں موج می تا لبی شیشے تہ و بالا — کم ظرف ہے اس دور میں سرشار تمہارا

اس چشم کو دیدار اگر مد نظر ہو — سوئے نہ کبھی دیدۂ بیدار تمہارا

ہیں طائر دل آج اڑاؤنگا ہوا پر — شہباز نظر ہو رہے طیار تمہارا

کچھ حسن بھی رکھتے ہو اگر عشق فزوں ہے — سوجو دہی اختر سا خریدار تمہارا

پھر باد نکہ اسکو ذرا ہاتھ پہ دھر لا — اے باد صبا خاک در یار ادھر لا

لیجا دل بیتاب نشانی مری قاصد
سیمابی ہے مرتبہ عشق خبر لا

میخانے میں روتا ہے مرا شیشۂ دل بھی
نالوں سے اسے خشک کروں دیدۂ تر لا

منقار سے ٹوٹا کرے یہ آتش گل کو
امید دل بلبل نالاں کہیں بر لا

حسرت ہی کہیں حسرت دل اسکی نکالے
اس اختر غمگیں کے لیے دیدۂ تر لا

میں خار خار ہوں میری بہار لیتا جا
چھپا کے برگ میں اے گلعذار لیتا جا

ہوا کیطرح دکھاتا ہے سحر مٹی پر
یہ چار نقش بھی اے شہسوار لیتا جا

گلابی تجھ پہ گلا کاٹے اب رند ہے تو
مجھے بھی مستی سے اے بادہ خوار لیتا جا

دلا شراب کے وہ نشہ سے ہیں مست بہت
کھلیں ہیں نرگسی آنکھیں خمار لیتا جا

شروع ابر ہے ساقی بنا ہمیں بطے
ہمارا دکش صبا پر شکار لیتا جا

یہ نذر ہی گل داغ جنون کی ای اختر
چمن میں آیا تو کچھ گلعذار لیتا جا

زلف کی یاد سے مضمون رسا کھل جاتا
فکر رخسار سے مشتاق لقا کھل جاتا

بستگی ہوتی جو قبضہ میں تیرے ای قاتل
خنجر ناز سے خون شہدا کھل جاتا

نام تیرا جو نگین پر ترے کندہ ہوتا
میرے ہر داغ پہ یہ نقش وفا کھل جاتا

ناتواں ایسا ہو سنگدلا الفت میں
کہربا سے یہ غم ہوش ربا کھل جاتا

تاب نظارۂ جمال رخ روشن کی کہاں
چشم پوشی سے اگر روے خدا کھل جاتا

حسن اختر سی جو ای عشق کبھی تو لڑتا
ہجر و تیرا وہیں ذہن و ذکا کھل جاتا

پریاں تو اڑ گئیں دل دیوانہ رہ گیا
شعلہ تنک ہو گیا پروانہ رہ گیا

بت خدا پرست سے تنہا نہ رہ گیا
عشق زلال نوش سے پیمانہ رہ گیا

پر کے نرگس سیگوں کا مست ہے
ساغر کا دور ہو گیا مستانہ رہ گیا

پامال ہم ہوئے تھے جو گلشن میں اسکے ساتھ
اپنا سمجھ کے سبزہ بیگانہ رہ گیا

[illegible] کسی رند مست ہے
لبریز اشک چشم کا پیمانہ رہ گیا

تصویر یار دل میں ہے گو منھ سیدہ نہیں
اختر خدا کا شکر صنم خانہ رہ گیا

مشکل ہوا ہے اب تو جینا یا رب
کیا سہل ہے موت کا مرنا یا رب

پھر مصحف رخ دکھائی مجھکو وہ ماہ — آتا ہے رجب کا پھر مہینا یارب
دیوان رہے میرا تا قیامت باقی — سوئے پہ کیا ہے یہی مینا یارب
ساقی کی جدائی کیوں نہ بہکائے مجھے — توڑوں کیونکر نہ جام و مینا یارب
احمد کا ہے دھیان دل میں اختر ہر دم — سینہ کیونکر نہو مدینہ یارب

---

دل خونبار نے اشکو نہیں دکھایا خوناب — عوض تار نظر آنکھ میں پایا خوناب
جب سنا وصف لب لعل صنم کا بیٹھے — پیشوائی کو وہیں آنکھ میں آیا خوناب
ہاتھ تو ٹوٹ چکے آنکھ بھی کھوئیگی ضرور — الفت یار میں اختر نے بہایا خوناب

---

وہ وطن یاد ہے غربت میں وہ سارے احباب — ہائے کب ہے مجھے ملیں گی مرے پیارے احباب

---

جو تیغ سے ہیں گل زخمہائے تن شاداب — کمال اس گل تر سے ہوا چمن شاداب
کھنچے تار نظر سے بڑی ہی مسلمانی — ہوا نہ رشتۂ زنار برہمن شاداب
سمجھ تو آتش گل کا کھلا ہے راز نہاں — کہ شمع بزم سے ہے سارے انجمن شاداب
گلوں کا نشو و نما ہے مجھی سے اے بلبل — سحاب اشک سے کیونکر نہو چمن شاداب
مسی ہے اسکو نہ سوسن نمط سیاہ کرو — کبھی تو پان کی سرخی سے ہو دہن شاداب
گلو کہیں خط ریحان بھی صاف کرواؤ — صلاح اختر زنگیں سے ہو چمن شاداب

---

شمع عریاں کی طرح دل نہ جلاؤ صاحب — اپنے جامے سے نہ باہر ہوئے جاؤ صاحب
حلقۂ چشم کو پابوسی کی حسرت ہے بہت — آنکھ میں بھی مری پاؤں سماؤ صاحب
کہیں تار نظر بدنہ نزاکت پہ پڑے — بال کی اوٹ میں جاتے ہو تو جاؤ صاحب
چشم پوشی نکرو باغ میں ہو پیش نظر — آنکھ نرگس کی ہے چھپانا ہو تو جاؤ صاحب
ماہ رو سر پہ چڑھایا نکرو اختر کو — آسماں پر سے زمیں پر تو بلاؤ صا[حب]

---

گلشن بہار پر ہے بنا ہے قسم گلاب — تو ڑے نہ زمین شعر کیونکر نہ ہم گلاب
گلشن میں روئی طائر رنگ پریدہ ہوں — سمجھا ہی خوب اپنا وجود و عدم گلاب
آئینے آتشیں سے گرانی ہے خود مجھے — پھر مرہم عشق تو ہوتا ہے سم گلاب
مینو تہی ہوئیں شیشہ دل میرا بھر گیا — ساقی کے ہاتھ بھی ہیں سحاب کرم گلاب

اختر جا ہے تختے پہ جسطرح سے قلم
پہولی زمین شعر میں سطرح کہ گلاب

سنگہاؤں سینہ سی ساقی کو آج لو ہی کباب
شراب خانے میں لازم ہی جستجوے کباب

جلے ہوؤں کو جلا کر سیاہ کرتے ہو
نگاہ مہر سے کیوں دیکہتے ہو سوے کباب

شکار اب بطا ہی کا ضرور ہو ساقی
شراب پیتے ہیں رندونکو آرزوی کباب

ہوئنگے دور میں سیخ کباب لازم ہے
خدا جلائے اسیکو جو ہو عدوی کباب

گلوں سے بلبل شیدا کا دل جلاتا ہے
چمن میں آئی ہے اختر کو آج بو کباب

چمن سے پہینک دیا میرا آشیاں کیا خوب
نہال مجکو کیا آکے باغباں کیا خوب

خبر ہے اپنے بہی رخسار زرد کی اسکو
یہ ہمسے ہنستی ہی کہل کہل کے زعفراں کیا خوب

بڑا ہی پہیر ہے محبت نہ درمیاں لاؤ
کمر کو لپٹے ہو ہمسے لے میاں کیا خوب

تلکہوٹا مسی پہ اٹہے غضب جما یا ہے
اٹہا ہے آتش بیدا دسے دہواں کیا خوب

تری غزل پہ ہلالی نثار ہے اختر
اگر پڑہے تو کہی سنکے شعر خواں کیا خوب

پسند آگیا اس بادہ خوار کا اسلوب
وہ اسکی نشہ کی آنکہیں خمار کا اسلوب

ہمیں تو آنکہ لڑانے سے شرم ہے اے برق
دکہا سحاب دل اشکبار کا اسلوب

شرارتیں نکروا ای بتو خدا سے ڈرو
دکہایا سنگ میں تمنے شرار کا اسلوب

ہزار نرگس شہلا بہی زرد ہوتی ہے
چمن میں پاتی ہے کب چشم یار کا اسلوب

کیا ہے اختر بےپر کو سنے کبہی قید
کہیں بہی ہوتا ہے ایسا شکار کا اسلوب

تیرہ بخت کیا پائیں تیرا روی عالمتاب
لکہدے خط عارض مرا بنا موی عالمتاب

شعر پیری کب چہکے مثل حضرت آتش
کب چکور نے پائی ہے سے خوی عالمتاب

قلم سے مرا ہر شعر موتیوں کا مالا ہے
کیا عرس مضمون ہی کیا گلوی عالمتاب

تاثیر گر نجانے بلبل کو خار الفت
ہے حسن گلرخاں تک ساری بہار الفت

کس کس کے در پہ رکہتے پہرتے ہیں اپنا سر ہم
خانہ خراب تیرا اے روزگار الفت

اس مہروش کو دلمیں اپنے اگر جگہ دوں
مجہ ہو میرا سینہ روشن ہو نار الفت

اسکا گلے لپٹنا تربت میں یاد آیا
ڈسنے لگی زمیں بہی مجکو فشار الفت

اختر یہ میری ہمدم میں غمگسار اُسکا

الفت نثار مجھ پر اور میں نثار الفت

غنچہ سان ہم بند ہیں اُس گل کی تقریرونکے بیچ
سب نکلے سب آزاد اُسکے دام گیسو سے ہوئی
ابرووں نے قتل کرتا ہی تو کافر قتل کر
کر سکوں میں کیا ترے روئے کتابی کی صفت
چشم وحدت بیں سے جب دیکھا مرقع دہر کا
چپکے سہتے ہیں ستم ہم اُف بھی کر سکتے نہیں
خواب دیکھے ہیں تری زلف کے بار ہا

سلسلۂ دل اب بیان کرتے ہیں تحریرونکے بیچ
ایک ہم باقی رہی ہیں سلسلے زنجیرونکے بیچ
اک مسلمان گھر گیا ہے دُہری شمشیرونکے بیچ
شرح ہے اس مصحف ناطق کی تفسیرونکے بیچ
اک اُسیکی شکل ہے ان ساری تصویرونکے بیچ
آہ کی طاقت کہاں ہے ہم سے دلگیرونکے بیچ
کیوں دل اختر نہ اُلجھے اسکی تعبیرونکے بیچ

آنکھوں سے گرا شیشۂ بلور سے گلے پر
کافر پہ گلا کاٹتا ہے اپنا مسلمان
بوسہ ترا آنکھوں سے تو لے تو بجا ہے

میں ساغر دل کیوں نہ کروں چور گلے پر
ہے نور خدا اے بت پر نور گلے پر
اختر کی لبوں کا نہیں مقدور گلے پر

بتوں کی ذات سے کیا کیا شرارتیں پائیں
ہمارے سینہ کو درگاہ پر چڑھی گل داغ
خیال یار میسر ہوا تصور میں
جمال یار کو سارا بدن ترستا ہے
ترے نصیب کی گردش حقیر کرتی ہے

جو پائی پائی یہ سنگین عمارتیں پائیں
بتوں نے روضۂ دل کی زیارتیں پائیں
شروع خواب میں دل نے بشارتیں پائیں
ہر ایک داغ نے تن پر بصارتیں پائیں
جو مہ کے ہاتھ سے اختر حقارتیں پائیں

ہم نمازو نہیں جو بیباک کھڑے رہتے ہیں
بیقراری کو مری دیکھ کے اے شاہ سوار
صبح محشر سے کہاں کم ہے شب ہجر صنم
بیخبر دکون ہے اس صید گہ الفت میں
بار گیسو کے ہوس ہمکو انہیں خواہش ہے
شمع مہتاب بھی عریانی بھی ہے عین بنا
اختر اغیار سے کرتے ہیں جو وہ عشق غلط

سامنے یہ بت سفاک کھڑے رہتے ہیں
با ادب توسن چالاک کھڑے رہتے ہیں
ہم گریبان جو کئے چاک کھڑے رہتے ہیں
بہا گئیں کیا لائق فتراک کھڑے رہتے ہیں
ہم پہ فتنۂ تریاک کھڑے رہتے ہیں
پہنے وہ نور کی پوشاک کھڑے رہتے ہیں
ہم چھپائے نگہ پاک کھڑے رہتے ہیں

باغ عالم میں پیا گل مضموں کا ہو جوش اندلوں — سر جھکائے بلبلیں بیٹھی ہیں خاموش اندلوں
داغ سودا سے کھلا ہونکا شگوفہ ہو کیا — آبلوں کی پاؤں میں پہنی ہی پاپوش اندلوں
سر مرا خالی کیا اے بلبلو چہکار کے — ہمسر یاد بہاریں کیا ہی میرا دوش اندلوں
صورت معشوق حقیقی کا چمن مشتاق ہی — ہر گلستاں نے پھیلائے پھول کی آغوش اندلوں
پھر گلستاں بھی مقابل روی گلرو سی ہوا — صورت بلبل پہ اُڑاتی ہی مری ہوش اندلوں
تیری مواہی سے سیہ طاق ابرو کھل گئے — فرق کیا سمجیں ہوا کعبہ سیہ پوش اندلوں
چھوڑ دیگا کو یہ جانا لگا یہ اختر بھی ضرور — یاد کیا مجکو کرے وہ خود فراموش اندلوں

ایکو انواب صنعتی ہی بہاری اندلوں — پوشاک دیتی ہی ہمیں یاد بہاری اندلوں
طائر مضموں کو وحشت پر لگاتی ہے وہیں — نیند کو لے اُڑتی ہی میری بیقراری اندلوں
زخم کے تقاضے سے کب بھتی ہی ہمدم جوشِ خون — موج تیغ یار کا مشہور ہی جاری اندلوں
سر تیرے مقتول کہیں سینہ میں سینے بیشتر — جھر تو بس بہتی ہی کیسی یاری ماری اندلوں
وہ تو ایک ماہ سریع السیر سے ہے مبتلا — کون اختر کی کرے اب غم کساری اندلوں

وہ حسن جو مشہور ہی اخباروں میں — میں بھی بیکار نہیں نام ہے ہرکاروں میں
گل کا عاشق ہوں کبوتر نکرے جیسے غرور — بلبلیں لائینگی نامہ مرا منقاروں میں
جیوہ تو مہ پارہ ہی زہرہ سی ہی مراد طلب — اختر زار کہڑا ہو نہ گنہگاروں میں

بلبل کی جو جی میں میرا جی ہو — پھر گل سے وصال بھی ابھی ہو
اُتری نہیں یار کی سبطا ہی — ور دی کہیں شام کی نبھی ہو
غنچوں سے نہ کج کلاہ اینٹھیں — تن پیرہ جو قبا سے گل سجے ہو
تاسخ کی غزل سجی ہے اختر — یہ دو دلیں سے ابھی ہو

جگر عاشق دل سوز جلا لے تو نہ چلو — شمع کو خفر غیرت میں رُلا لے تو نہ چلو
سم رفتار سی مرد کو جلاتے نہ چلو — سوتے فتنہ کو تم اے یار جگاتے نہ چلو
تفص تن میں مرا طائر دل بھڑکے گا — چٹکیوں میں گل و بلبل کو اڑاتے نہ چلو
موج گل سے تو گیا لا ہی نسیم سحری — قد و بالا سی تو یوں خاک اُڑاتے نہ چلو

اپنی آنکھوں میں رکھ مجھے صیاد — کیوں شکار آشکار کرتا ہے
باغ پر کیوں نہ بلبلیں پھولیں — داغ کو لالہ زار کرتا ہے
ذرۂ خاک سے بھی کمتر ہوں — کون اختر شمار کرتا ہے

میرا صحرائے جنوں اسدرجہ درد آمیز ہے — جو بگولا خاک کا اٹھتا ہے شور انگیز ہے
تیر مژگاں کا گذر ہوگا نہ لے ناوک فگن — رونگٹا ہر ایک میرے تن پہ تیغ تیز ہے
گیسوی شبگوں میں اے دل مہر لٹکا پا نکر — ہے رقیب روسیہ یا مرغ شب آویز ہے

عارضی رنگین نہیں اس دور میں اے میکشو — کاسۂ چینی شراب سرخ سے لبریز ہے
جو تجھ پونچھے کہ یانہ آگے دیکھا نیو — یہ زمین صاف اس اختر کی آفت خیز ہے

خونکا تمھیں جوش ہے آہ کا بھی خروش ہے — دل مرا سرخ پوش ہے اور وداع ہوش ہے
داغ جو میرے لے سکی ہار دیئیں تیرے گوندھ کے — پھول سمجھ کے کھینچ لے اسکو جو گل فروش ہے
سلیے میری چشم نے کی تل آنسو نسی ذرا تو دل — سد سکندری ہے دل سینہ میں ایسا جوش ہے
سرو چمن ہے مثل دار کسکی ہے قد کا انتظار — یا غنچہ گل کھلیں ہزار تیرا دہن خموش ہے
مصرع تر یہ درد کا اختر زار ہے بجا — حسن بلائے چشم ہے نغمہ بلائے گوش ہے

رخ روشن جو دیکھا صبحگاہی — دل خورشید میں آئی سیاہی
بنی سد سکندر موج گیسو — سفینہ پر مرے آئی تباہی
پڑھی تحریر خط عارض یار — لکھوں خواہی نخواہی عذر خواہی
بدل جائے شریعت قاضیو نکی — زبانیں کاٹتے ہیں بے گواہی
بتونکا عشق چھوڑو آئی پیری — کرو اختر بس اب یاد الٰہی

اے کعبۂ دل تیرے سینہ میں خرابی ہے — معشوق جو رہتا ہے اسمیں وہ شرابی ہے
قمری کی خرابی ہے ہر سرو شرابی ہے — ہر غنچۂ دلبستہ بلبل کی گلابی ہے
تنا قفس سے جو ماتم سے لیلی کا سیہ خیمہ — گردون کی مرے غم سے پوشاک بھی آبی ہے
نوروز کی رنگینی بلبل کو اڑاتے کی — پھر پھولونکا گلشن میں جانا جو گلابی ہے
دیکھا نہیں بلبل نے اختر کا جو میخانہ — ہر شعر ہے دیوان میں گویا وہ گلابی ہے

فقط

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# انتخاب دیوان مولوی سید علیحیدر صاحب طباطبائی نظم لکھنوی

نظر آتا ہے ابر آسا گزرنا کوہساروں کا
کہ عالم عالم اجسام میں ہے بیقراروں کا

کیا ہے دستگیری کا جو وعدہ تیری چتون نے
کلیجہ ہاتھ بھر کا ہو گیا امیدواروں کا

گلستاں ہو کہ خارستاں ہو دونوں جا عبرت کے ہیں
یہ مقتل نیزہ بازوں کا وہ مدفن تاجداروں کا

نہیں ہی شرک سجدہ کی جہت مشرق ہو یا مغرب
سمجھتا ہی اگر تو ایک مرجع سب اشاروں کا

کرم ادنی پہ اعلی سے زیادہ ہی تعالی اللہ
گلوں سے بیشتر نشو و نما ہوتا ہی خاروں کا

نہ شوخی اے صبا کر وضع میں اب فرق آتا ہی
غبار اونچا نہ ہو جائے کہیں ہم خاکساروں کا

ضلالت میں گھرے ہیں اور علائق مانع عرفاں
شب تاریک ہی اور کاٹنا ہی کوہساروں کا

ہوا میں انکے ذرے ہوں تو ہوں جو نامور گزرے
پتہ روئے زمیں پر تو نہیں ملتا مزاروں کا

کھلا دیتی ہے سرمہ کیا نگاہ شرمگیں تیری
کہ اف کرتا نہیں مارا ہوا تیرے اشاروں کا

---

تجمل دیکھکر تیرے شہیدان محبت کا
مسیحا و خضر پڑھنے لگے کلمہ شہادت کا

فرشتہ کی طرح سے پاک دامن ہو تو کیونکر ہو
کہ دل رکھتا ہی انسان ور دل ہی ایک آفت کا

ذرا سن تو یہی کیا شور ہی شہر خموشاں میں
جو عاقل ہیں یہاں آکر سبق لیتے ہیں عبرت کا

شباب اس طرح سے گزرا کہ اب معلوم ہوتا ہے
وہ باتیں اک زمانہ کی ہیں قصہ ایک مدت کا

فغاں آبشار و اشک ابر و گریہ شبنم
جدھر دیکھو ادھر رونا ہی اپنی قسمت کا

---

مٹا دی آپنے ہستی [illegible] کو اگر الٹا
عدم کا اٹھ گیا پردہ جو دامن تا کمر الٹا

نگاہ ناز آئینہ میں رکھتی ہے اثر الٹا
ادھر دیکھو قیامت ہو گی یہ جادو اگر الٹا

بہار آئی اٹھے بادل چلے صحرا کو دیوانے
ہوئی الجھن بڑھا آزار دل الٹا جگر الٹا

نہ ہوینگی کبھی وہ خلوتیں وہ وصل کی راتیں
کہ پردہ شام سے چھوڑا تو ہنگام سحر الٹا

مؤذن نے اذاں مغرب کی دی صبح شب فرقت
وہ بل کھا کر اٹھے ہیں قتل کرنیکو میں ڈرتا ہوں
صبا کی شوخیوں پر رشک کیسا مجھکو آتا ہے
چلے ہیں غیر گھر کیا کیا وہ جو خلوت سے مری نکلے
جواب آیا نہ مرغان چمن سے میرے نالوں کا
بہار باغ دونی ہو گئی ہے مینہ برسنے سے
جو سچی بات ہو لے نظم وہ پہلو نہیں کہتی
جفا و جور کی حد ہو گئی سمجھیں گے ہم اچھا
نگہ میں نوک اچھی ہے ترے ابرو میں خم اچھا
نہ دیکھو انداز آئینہ میں اپنا پوچھ لے ہم سے
جواب صاف دیکر تو نے کیوں ... دل کو
رہے گمراہ مسلماں منزل مقصد سے بیگانہ
نفس دزدیدہ جاتا خواب گاہ میں حسینوں کی
لحاظ اتنا ابھی تک حضرت ناصح کا باقی ہے
نہ پایا شعر ہم نے دفتروں میں ورنہ کیا کیا
روانی کو کلام نظم کی انصاف سے دیکھیں
اداہیں سادگی میں لگتی چوٹی ڈھیلی ڈالا
کھلے دو پھول نیلوفر کے آنکھیں تو نے جب کھولیں
نہ اگلی سی محبت ہے نہ اگلی سی مروت ہے
فلک کو دیکھ کر شکوہ کریں ہم کیا ارادہ تھا
جدا کیجئے پاؤں سے زنجیر پھر دوری کے رستے
ملی ہے آج مسی اب بھلا کیوں نہ لگے کرنے
طلایوں میں پہنسا نمیوں جلوہ گاہ قدسی

بجا ہیں نوبتی نے وردیاں الٹیں گھبرا لیا
مجھی پر کچھ نہ کچھ الزام دہر دے کے ٹھہرا لیا
کہ آنچل اسکا یوں سوتے میں بے خوف و خطر الٹا
پریشاں بانکر جو زادو پٹہ اوڑھ کر الٹا
گلے کو کستدے ہیں ... زباں کو کسقدر الٹا
نظر آنے لگا ہر ایک تماشے میں ٹھہر الٹا
نظر آتا ہے یکساں کو ہو سیدھا یا کہ الٹا
ستائے جاؤ تم اچھا کئے جاؤ ستم اچھا
یہ تیغ جاں ستاں ہی خوب یہ تیر ستم اچھا
زمانہ بھر سے اچھا اور سب سے ہر کی قسم اچھا
تجمل پسند ... دل ابھی سمجھے لا و تم اچھا
ملا یہ راہ میں ... حرم اچھا
بکالا سیر کا وقت ملے نسیم سحر ہم اچھا
وہ جو کچھ حکم فرماتے ہیں کہہ دیتے ہیں ہم اچھا
زباں اچھی مضامیں خوب ہاتھ اچھا قلم اچھا
نکل جائے کہ ہی تلوار اچھی یا قلم اچھا
شکن ماتھے پہ ابرو میں گرہ گیسو میں بل ڈالا
ستم کیسا کیا شرما کے ہاتھوں سے ... ڈالا
الٰہی خیر وہ انداز ہی اب تو بدل ڈالا
کہا جھک کر فلک نے سر اٹھایا اور بدل ڈالا
رقیباں ... میں تفرقہ خوب سے اجل ڈالا
تعلی بڑھ گئی مو باف جو پہلے بل ڈالا
بتا اے نظم آخر بعد میں کیوں تو نے بدل ڈالا

آپ کی محفل میں آکر دل مکدر لیچلا
آئینہ لایا تھا میں سے سکندر لیچلا

دیدۂ تر لیچلا اشکوں کی چادر لیچلا
میں جدھر اٹھا بیابان موج نشتر لیچلا

آگے بیٹھا نہ میں ہم مستوں کو پہلو سے ملے
کسطرف او ابر دریا بار لشکر لیچلا

میں گلے لپٹا تو ہچکی ہچکیاں لینے لگی
بوسہ مجھسے چھین کر بندے کا گوہر لیچلا

میں تو سمجھا تھا عدم سابق ہے لاحق ہی
ہائے پیرہستی کی تہمت کیوں لگا کر لیچلا

کاروان گل چلا آخر ہوئی فصل بہار
سبزۂ خود رو چمن سے اپنا بستر لیچلا

وقت آخر آشکارا ہو گئے سب کے داغ
خود میں اپنے قبر پر پہلو کی چادر لیچلا

دیکھنا یوں یار کی نظروں سے آنا ہی گئے
آنکھ جس سے لڑ گئی ساتھ اسکو حیدر لیچلا

کون سا اس عشق بازی میں نہ ہم نے فن کیا
آہ کی فریاد کی نالہ کیا شیون کیا

جھوٹ کہیں تیر اسکی شوخی سے یہ دیتا ہی صدا
آفریں۔ کیا کام تو نے اے ستمگار افگن کیا

گھل کے کاجل نے کیا آنکھوں کو نیلوفر کا پھول
جسم کے مسی نے بدن کو غیرت سوسن کیا

جس زمیں پر شعر سے لیٹی مری فکر بلند
اس زمیں نے اطلس گردوں کو پیراہن کیا

جنبش ابرو فقط کافی تھی میرے قتل کو
اس قدر جلاد پر ایسے ترک کیوں قدغن کیا

ہے ستم مرغ چمن شور مچانا تیرا
زخم دل پر ہے نمک ریز ترانا تیرا

حوصلہ رہ گیا اے فصل جوانی افسوس
ولولے دل کے سوا کم ہے زمانہ تیرا

یوں نگہ پھیر لے وہ آنکھ ملا کر مجھسے
اے اجل خوب سمجھتا ہوں بہانہ تیرا

بے مروت کوئی پھر تجھ سے ملے کس لیے
آج تک یاد ہے وہ دل کا دکھانا تیرا

اے جنوں سچ ہے گلا کاٹ کے مرجانا تھا
خوب رسوا ہوئے کہنا جو نہ مانا تیرا

حسرت تیر انہیں ہی ہے جو ہیں پر و بال
جب سے دیکھا ہے نشانہ کو اڑانا تیرا

ہائے کے سوتے لیے ہے جگا تو یہ فرماتے ہیں
ہے کہیں اور بھی کم بخت ٹھکانا تیرا

دل مشتاق نے کروٹ نہ انہیں لینے دی
وہ بھی کہتے رہے دیکھ جائے گا نشانہ تیرا

تیر لگتا ہے کلیجہ پہ کبھی دل پہ کبھی
ٹھیک پڑتا ہے نشانہ پہ نشانہ تیرا

تا کجا شرح غم و درد خدارا حیدر
ہچکیاں لگ گئیں سن سن کے فسانہ تیرا

جہاں کہیں ہوئی کثرت رہا میں آپ سے دور
جہاں ملی مجھے خلوت ظہور میں نے کیا

رہوں میں سر بگریباں یہ امر تھا دشوار
یہ سہل تھا کہ گریباں کو دور میں نے کیا

خدا نے منہ میں زباں دی تھی باتیں لطف سخن
اس ایک بات پہ کتنا غرور میں نے کیا

جو مجھ سے کہتے ہیں اے نظم حسن ظن احباب
تو میں سمجھتا ہوں کچھ مکر و زور میں نے کیا

---

میں پا کے اس سے عفو کا پروانہ چھوٹ گیا
اہل خرد دہر سے گئے دیوانہ چھوٹ گیا

کیا حال پر ملال شب غم بیاں کروں
ظلمت وہ تھی کہ شمع سے پروانہ چھوٹ گیا

آئی تھی اب مزے پہ کہانی شباب کی
کس لطف کے مقام سے افسانہ چھوٹ گیا

کس راستے سے ناقہ لیلیٰ کو لے چلا
اے ساربان قیس کا ویرانہ چھوٹ گیا

مستی میں ایک کو نہ رہی ایک کی خبر
شیشہ سے بزم عیش میں پیمانہ چھوٹ گیا

کاجل لگا کے لاش پہ رونے کو آئے تھے
اشکوں سے رنگ نرگس مستانہ چھوٹ گیا

ہو اضطراب شوق ہی نکلا حریف بزم
چشمک میں آ کے شمع کی پروانہ چھوٹ گیا

قابو سے نفس کو نکلنے کبھی نہ دے
پھر شیر ہے جو یہ سگ دیوانہ چھوٹ گیا

دیکھا فریب حیرت بزم وصال کا
دست مزہ سے [illegible] چھوٹ گیا

[illegible] آ کے گیا تھا کس نے حیرت فزا شجر
ہر شاخ گل کے ہاتھ سے پیمانہ چھوٹ گیا

تھا وصل [illegible] تن نقش ہوا اپنے میں ملک
دم بھر میں ایک عمر کا یارانہ چھوٹ گیا

احساں پہ کیا عرق انفعال نے
دامن سے داغ گریہ مستانہ چھوٹ گیا

واعظ تھا مجھ کو یہ کس کی نظر لگی
پیمانوں تک آ کے ہاتھ سے پیمانہ چھوٹ گیا

زاہد جو شہر چھوڑ کے صحرا میں آ رہا
اس کو یہی قلق ہے کہ میخانہ چھوٹ گیا

رکھا ہی کیا وطن میں اب اپنے نظم خستہ حال
ہو اس لیے اداس کہ ویرانہ چھوٹ گیا

---

سر ہی یہاں نہیں ہے تو سامان ہو تو کیا
داماں ہو تو کیا جو گریباں نہ ہو تو کیا

مشکل یہ ہے کہ ہاتھ رکے سے قسم کھا گئے ہیں وہ
پر عہد کے لگے ہیں جو قرآں نہ ہو تو کیا

لایا ہے کوئی ساتھ نہ لیوے گا کوئی
دولت ہوا اور عادت احساں نہ ہو تو کیا

تالو سے جب زباں نہیں لگتی شتاب کی
ناصح بھلا دماغ پریشاں نہ ہو تو کیا

لے نظم عجب لطف ہے دیوانہ دلی میں ہاں ترک کبھی عشق پری زادہ نہ کرنا

کبھی تیوری چڑہاکے دیکھ لیا اور کبھی مسکرا کے دیکھ لیا

دیکھ سکتے تھے آنکھ سے نہ جسے اسکو دل میں چھپاکے دیکھ لیا

پہول سے ہیں سبک قدم انکے میں نے آنکھیں بچھاکے دیکھ لیا

حال اس شوخ نے مرے دل کا کیا نظر میں سماکے دیکھ لیا

مرگیا میں سمجھ کے سچ اسکو کیوں بہانہ بناکے دیکھ لیا

ایک ہی ہاتھ کا تھا سارا جہاں ہاتھ ہم نے اٹھاکے دیکھ لیا

دل کی چوری ہی کھل گئی سب پا آنکھ تم نے چرا کے دیکھ لیا

نظم داغ کا جواب اے نظم طبع کو آزما کے دیکھ لیا

---

دم گیا شوق جستجو نہ گیا دل گیا داغ آرزو نہ گیا

لے اوڑا مرغ نامہ بر خط شوق دل بیتاب سا [illegible] تو نہ گیا

اڑ رہا ہوں غبار ہو ہو کر زور پرواز جستجو نہ گیا

تھا جو تجھکو لحاظ قاتل کا اڑکے دامن تلک لہو نہ گیا

نظم اس سال بھی زیارت کو جا نہ سکا ایسے لوگ تو گیا

---

لٹنا ہے اختیار سے کا داغ التجا سے کب اودہر دہ کا رنگ پہلی سی ہوا سے کب

سختی کو جھیل جا تو سعادت شکار ہے خالی ہے اس پہاڑ کی چوٹی ہما سے کب

ہرگز گھٹا نہ عشق رہ مستقیم کا سرکا یہ آفتاب خط استوا سے کب

کب ہوگا بر طرف مرا اندوہ اے کریم پانی سفید برسے گا کالی گھٹا سے کب

تو بھی تو ہم رکاب تھا لے شوق کوئے یار پیچھے میں رہ گیا ہوں جدا در اسے کب

نکلیگا دل سے نظم کسی کیونکر غم حسین جاتا ہے رنگ لعل سے سرخی حنا سے کب

---

یار نے پہیلا ہے ہیں داماں کی طرح ہاتھ پہنچا ہے گریباں کی طرح

تیرے عاشق کا یہ دل تھا ظالم توڑ ڈالا جسے پیماں کی طرح

سر جھکا کر شہ اٹھایا ہم نے تیغ آئی تری احساں کی طرح

پر کدورت سے ہے مرا دل ایسا
نظم کسکے پاس تھا کیا دل کے سوا

---

چھپے نگاہ نہ کیوں رُخ سے یار کے تل پر
تولے ہے شادی و غم دونوں کو یہ دشمن تیز
کیا تھا ہیں نے ابھی سے طے نہ وادی غربت
ملی نہ غمکدۂ دہر میں جگہ اتنی
طواف شوق کو سیکھو انہیں پتنگوں سے
ملا طریق وفا میں کوئی جو سنگ گراں
کجا وہ جلوہ گہ ناز تو کجا اے نظم

---

کوچہ کوئی نکلے جو رگ جاں کے قریں اور
اللہ رے ساقی کا بجد ہو کے بلانا
اس چھیڑ میں کوئی جو نہ مرتا ہو تو مر جائے
اوڑنے میں لپکنے میں ہے شعلہ پیراہن
خوشبو سے یونہیں ہوش یاد وصل کی شب کی
وہ محفل ارباب صفا ہوگئی برہم

---

احسان لے نہ ہمت مردانہ چھوڑ کر
مرنے کے بعد پھر نہیں کوئی شریک حال
طول امل پہ دل نہ لگانا کہ اہل بزم
پھروں ہمارا آپ میں آنا محال ہے
توبہ تو کی ہے نظم نبھا ہوگے کس طرح

---

بت کھینچتے ہیں کبھی ایسی تصویر دیکھکر
پہلو سے دو گھڑی جو سرکتے نہ تھے کبھی
سایہ کے ساتھ دھوپ بھی شرما کے ہٹ گئی

---

خاک اوڑتی ہے بیاباں کی طرح
کھو دیا اسکو بھی ایماں کی طرح

---

چمک رہا ہے ستارا سا ماہ کامل پر
کہ پس گیا گل نغمہ کف جلاجل پر
کہ پہونچی شام غریباں سواد منزل پر
کہ رو رو بیٹھ گئے ہیں نامرادی دل پر
تڑپ رہی ہیں جو گر گر کے شمع محفل پر
اٹھا کے راہ سے ہم نے جو رکھ لیا دل پر
پھر آرزو تجھے اس حوصلہ پہ اس دل پر

---

اس گنبد بے در سے نکل جائیے کہیں اور
کہتا ہوں میں بس بس تو وہ کہتا ہی نہیں اور
وعدہ ہے کہیں اور ارادہ ہے کہیں اور
رہ رہ کے تھرکہ دیتا ہے ہوا دامن زیں اور
گیسو ہوئے برہم تو کھلا نافہ چیں اور
ان لوگوں میں باقی ہے اب اک نظم حزیں اور

---

رستہ بھی چل تو سبزہ بیگانہ نہ چھوڑ کر
جاتا ہے شمع کشتہ کو پروانہ چھوڑ کر
جائیں گے ناتمام یہ افسانہ چھوڑ کر
کوسوں نکل گیا دل دیوانہ چھوڑ کر
کیونکر جیو گے مشرب رندانہ چھوڑ کر

---

سوجھی ہے دل لگی مجھے دلگیر دیکھکر
گھبرا گئے وہ دفن میں تاخیر دیکھکر
زلفوں میں روئے یار کی تنویر دیکھکر

جواب کی مینائے مے کو توڑا چلیگی تلوار محتسب سے
لہو بہی رندوں کا دیکھہ لینا بہا ہے لالہ رنگ ہو کر

اٹھے تھے تلوار کھینچ کر تم تو پھر تامل نہ چاہیے تہا
کہ رہ گئی میرے دل کی حسرت شہید تیغ دو رنگ ہو کر

بہت دنوں بعد مجھکو حیدر پتہ ملا ہی دل و جگر کا
وہ نکلا پتھر سے آگ بنکر یہ ٹپکا مہندی سے رنگ ہو کر

---

خار حسرت کو ہے جگر کی تلاش
گل داغ جنوں کو سر کی تلاش

عشق میں تیرے ہے جہاں بیمار
چارہ گر کو ہے چارہ گر کی تلاش

اپنے دل میں خدا کو ڈھونڈھ لیا
حد سے اب بڑھ گئی بشر کی تلاش

ہیں دعا مانگتا ہوں محشر کی
ہے جو ایک شوخ فتنہ گر کی تلاش

میکدے کو ہمارے ڈھونڈھ لیا
گئی خالی نہ ابر تر کی تلاش

ایڑیوں تک پہنچ کے ٹہری زلف
مصرع قد تمام اتر کی تلاش

دوپہر تک تہا انتظار اس کا
دوپہر تک رہی سحر کی تلاش

ترچھی نظروں سے دیکھہ لے اک بار
رگ جاں کو ہے نشتر کی تلاش

مل گئی قبر کی جگہ اسے نظم
ہوگئی ختم عمر بھر کی تلاش

---

کچھہ ابر نے اوڑتی ہوئی دی ہی خبر فیض
ساقی نظر فیض ہو ساقی نظر فیض

کانٹوں پہ ہی وہ راہ تو آنکھوں پہ ہے رستہ
اک وادی اسراف ہی اک رہگذر فیض

آتا نہیں دریا کی روانی میں کبھی فرق
تھمتے نہیں رکتے نہیں شوریدہ سر فیض

طوبی لکم اے اہل کرم واہ ری رفعت
لے اڑتے ہیں طوبی کی طرف بال و پر فیض

کیا اہل قناعت کو غرض اہل غنی سے
ہمکو نہ سر فیض نہ ہے درد سر فیض

زاہد تجھے کیا اس کی کرمی سے عجب ہے
توبہ کا ہو در بند تو کھل جائے در فیض

---

نظر شوق کبھی ہے در جاناں کی طرف
کبھی حسرت کی نظر دیدہ درباں کی طرف

دیکھنا لالہ خودرو کا لپکنا ساقی
کوہ سے دوڑ گئی آگ بیاباں کی طرف

بات چھپتی نہیں۔ پڑتی ہیں نگاہیں سب کی
اسکے دامن کی طرف میرے گریباں کی طرف

سینکڑوں داغ کہنہ دہو گئے رحمت تیری
کیا گھٹا جھوم کے آئی گلستاں کی طرف

میری جانب نگہ غیظ کبھی کرتے ہیں
دیکھہ لیتے ہیں کبھی خنجر براں کی طرف

سر جھکائے ہوئے نظم بسان خامہ
سمت سجدہ کی ہے تیرے خط فرماں کی طرف

نہ پا سکے گل مقصود اس بہار سے ہم
اٹھا کے داغ چلے باغ روزگار سے ہم

اثر سے رونے کے یوں اک ہمارے حسن اسیر
شکار کھیلتے ہیں دام آبشار سے ہم

فنا ہوں یوں کہ ملے بعد اسکے عمر ابد
نکالیں آب بقا ظلمت مزار سے ہم

چلیں گے صورت نقش پا نہ راہ ہستی میں
پیادہ ہو کے نکل جائیں گے سوار سے ہم

وہ آئے ہیں مگر ایسی ہے بے خبری
کہ دیکھتے ہیں انہیں چشم انتظار سے ہم

جو چل بسے کہیں انکا پتہ جہاں میں نہیں
نشان نقش قدم خاک رفتگاں میں نہیں

وہ ہو کے اٹھے ہیں کسکو مجال عرض نیاز
مزاج پوچھیے یہ جرات مزاج داں میں نہیں

وہاں خمار تغافل سے سر گرانی ہے
یہاں شراب اثر شیشۂ فغاں میں نہیں

فلک کو رشک ہے اسکے طراز دامن پر
ستارے ایسے یہ تحریر کہکشاں میں نہیں

وہ کاش سائل دیدار کو جلا دیتا
کوئی شرار ترے سنگ آستاں میں نہیں

برا نہ مان جو پہنچے کسی سے رنج اے نظم
کہ ہوشیار کوئی دور آسماں میں نہیں

کسی سے لیکہ امید کشود کار نہیں
تجھے اجل کے بھی آنے کا اعتبار نہیں

جواب نامہ کا قاصد مزار پر لایا
کہ جا چکا تھا لیے تاب انتظار نہیں

یہ کہہ کے اٹھ گئی بالیں سے میری شمع سحر
تمام ہو گئی شب اور تجھے قرار نہیں

جو تو ہو پاس تو حور و قصور سب کچھ ہو
جو تو نہیں تو نہیں بلکہ نو بہار نہیں

عدم کا قافلہ کیا جانیے کس طرف کو گیا
ذرا بھی گرد نہیں راہ میں غبار نہیں

خزاں کے آنے سے پہلے ہی تھا مجھے معلوم
کہ رنگ و بوئے چمن کا کچھ اعتبار نہیں

غزل کہی ہے کہ موتی پروئے ہیں اے نظم
وہ کون شعر ہے جو دُر شاہوار نہیں

جو دل کو بیچ سکے ہیں تو آرزو نکریں
جو پاؤں کاٹ کے بیٹھیں تو جستجو نہ کریں

کہیں ہزار ہیں حق - ہم وہ تیغ عریاں ہیں
کسی کا منہ نہ کریں پاس آبرو نکریں

جناب شیخ کے زہد و ورع کو دیکھ لیا
کٹیں یہ ہاتھ جو بیعت سبو نہ کریں

گلہ میں کیا کروں وہ لب سے لب ملاتے ہیں
دہن پہ مہر یہ کی ہے کہ گفتگو نہ کریں

نکل گیا کسی صحرا میں نظم آخر کار
جو یوں گیا اسے جانے دیں جستجو نہ کریں

ہے داغ سجدہ پہ چاند جبیں نیاز میں
چھلکی ہے چاندنی سے دل پاکباز میں

آتی تھی بوئے ناز جو عرض نیاز میں
خاموش مثل شمع ہوں سوز و گداز میں

کچھ کھل گئے ہیں پہلو تہی باخواب ناز میں
نقد وصال ہے گرہ نیم باز میں

پھانسی لگا رہی ہے اجل کیا بری طرح
الجھا گئے ہیں رشتہ ہائے امید دراز میں

وہ صید پر شکستہ ہوں پالی ہے پرورش
بیں نے ہوئے بال پریشانیاں ہیں

ٹھوکر قدم قدم پہ لگے آئے جاتے ہیں
اور دل کے ولولے ہیں کہ دوڑے آجاتے ہیں

وہ آئے بزم میں کہ ستاروں میں آفتاب
جتنے حسین ہیں سب پہ وہی چھائے جاتے ہیں

باریک ہی جو بال سے درپیش ہے وہ راہ
اور پاؤں مارے خوف کے تھرائے جاتے ہیں

سب قافلہ نکل گیا اے نظم اتو چونک
ایسے میں کچھ نشان قدم پائے جاتے ہیں

صبح فرقت کی شعاعیں نشتر سے کم نہیں
چاک داماں سحر چاک جگر سے کم نہیں

یاس و امید اس طرح سے ہے خاطر دلگیر میں
ہو اندھیرا اور اجالا جس طرح تصویر میں

سر جو ٹکرایا تو دیواروں کو رنگیں کر دیا
ایڑیاں رگڑیں تو صیقل ہو گئی زنجیر میں

ماتمی پوشاک میں رخت عروسی کا ہے حسن
لاکھ زیور کا مزہ ہلکی سی اک زنجیر میں

کھل گیا جوڑا تو سنبھلا کیا مصیبت ہو گیا
زلف ہائے مشکل میں کبھی الجھی کبھی زنجیر میں

وہ دل سے عشق کی بے نبض دل کی ہوائی نہیں
یوں چمک اٹھتی ہے جس میں روشنی ہوتی نہیں

ہو کے اٹھنے کا ترے کچھ اور ہی انداز کی
اس طرح خورشید کی تیوری چڑھی آتی نہیں

جلنے والے جل کے رہ جاتے ہیں کیسا دیکھکر
صبح کو ہوشیہ جب شب کی مستی ہوتی نہیں

شکوہ بیداد پر کیا ہو تلافی کی امید
ناز ہوتا ہے اسے شرمندگی ہوتی نہیں

دولت کونین ملتی ہے جو طالب ہو الٰہی
اپنی ہمت ہے کہ اتنی بھی طلب ہوتی نہیں

آسیا ہے چرخ سے مدت سے اور عشق عظیم
قسمت اجزا ابھی تک ملتی ہوتی نہیں

اس زمیں میں اور کچھ اشعار رندانہ سنا
نظم اہل ذوق کو سیری ابھی ہوتی نہیں

آپ کو میرے دل زار سے کچھ کام نہیں
خیر یونہیں سہی تکرار سے کچھ کام نہیں

وعظ کہنے کو چلے آرہے ہیں میخواروں میں
شیخ کو خانۂ خمار سے کچھ کام نہیں

سوختہ شمع نہیں ہوں میں ہوں دامانِ نسیم
مجھکو خارِ سرِ دیوار سے کچھ کام نہیں

کہتا ہے رازِ نہاں آتشِ جاں سوز ہوں میں
اور زباں کہتی ہے اظہار سے کچھ کام نہیں

تیغ کھینچے ہوئے رہتی ہے ادا ہر لحظہ
ہے ستم یہ کہ گنہگار سے کچھ کام نہیں

اسکے جاتے ہی چلی چاندنی بھی گھر سے مرے
کہہ کے مجھسے اب در و دیوار سے کچھ کام نہیں

نیند آتی ہے تو یہ کہہ کے چلی جاتی ہے
کہہ کے مجھسے دیدۂ بیدار سے کچھ کام نہیں

ہیں جگر بند پیمبر کا ہوں شیدائے نظم
پسرِ ہند جگرخوار سے کچھ کام نہیں

---

کچھ غبارِ دلِ شیدا کی خبر ہے کہ نہیں
نظر او آئینہ پرداز ادھر ہے کہ نہیں

بزمِ عشرت سے ترے ساتھ سفر ہی میرا
دیکھنا رات کچھ اے شمعِ سحر ہے کہ نہیں

ہی شبِ وصل کے ماتم میں فلک سوگ نشیں
دیکھ لو چاکِ گریباں سحر ہے کہ نہیں

ہائے افسوس نہ کہتا مرا مانا حیدر
یار کیوں مہر و محبت میں ضرر ہے کہ نہیں

---

خمِ گیسو میں دلِ زار کو ہم دیکھتے ہیں
اس شکنجہ میں گنہگار کو ہم دیکھتے ہیں

لچک گئے نہ کیونکر کمرِ نازک ہیں
ہر طرف حسن کے انبار کو ہم دیکھتے ہیں

گھر بغیر اسکے جو سنسان نظر آتا ہے
کس نظر سے در و دیوار کو ہم دیکھتے ہیں

نظم اب ترکِ محبت کا زمانہ ہے قریب
اور جانب نگہ یار کو ہم دیکھتے ہیں

---

قفس کے ساتھ آنکھیں دیدہ و دیدہ ہا کر لیں
بند پاہی تا بہ جبتک تماشا تیلیاں کر لیں

اسیری میں بہار آئی ہے فریاد و فغاں کر لیں
قفس کو خوں فشاں کر لیں قفس کو بوستاں کر لیں

حسینوں کی بہارِ حسن ہے مہمان دو روزہ
ہوا ہیں گرمیاں کر لیں نگاہیں شوخ خیاں کر لیں

غرض ہی کب عرفاں مجھکو منجانب آئینہ سے
جنہیں طوفاں اٹھانا ہو وہ جو چاہیں کیا کر لیں

جواب نامہ لکھنے میں کوئی مضمون نہ بجائے
مناسب ہی قلمبند آپ بیلے گالیاں کر لیں

نہ آنا اے اجل تجھکو قسم ہے وقتِ آخر تک
ابھی کچھ عمر باقی ہے اسے بھی رائگاں کر لیں

ہمارے ضبط کی گر پردہ داری دیکھنا چاہے
تو آ اے برق تجھکو آشیاں میں ہم نہاں کر لیں

عجب کیا گر نہیں ملتا مرے سینہ میں تیر اُسکا
تو ناوک سے بر قیاس معنی خاطر نشاں کر لیں

سمجھتے ہیں کہ جینا نزع کی حالت میں ہی اچھا
جو بس ہو تو اجل کو کچھ دنوں ہم میہماں کر لیں
خزاں کے خوف میں مر جیئے یہ آرزو نظمؔ بہتر ہے
تماشائے گل ریحان باغ و بوستاں کر لیں

ہر اک سو ڈھونڈتے اپنا دل مضطر نکلتے ہیں
جو اس محفل میں آتے ہیں وہ کچھ کھو کر نکلتے ہیں
بہار آئی اٹھا ہی جوش خونِ لالہ و گل میں
رگ سودا میں کیا کیا ڈوب کر نشتر نکلتے ہیں
کسی کے مطلع ابرو کو ہم نے پڑھ کے دیکھا ہے
عجب انداز پایا ہے عجب تیور نکلتے ہیں
مری فریاد اور الٹی گلا میرا دباتی ہے
مرے نالے مجھی پر کھینچ کر خنجر نکلتے ہیں
بنائے جاتے ہیں کاجل کے دنبالے وقت تحریر
الٰہی خیر ہو تیر نگہ کے پر نکلتے ہیں
متاع صبر و ہوش اے نظمؔ تو بیٹھا تو ہی لیکر
خبر بھی ہے کہ اس بستی سے غارتگر نکلتے ہیں

ثنائے ساقیِ کوثر میں شعر تر نکلتے ہیں
زمین شعر سے بھی چشمۂ کوثر نکلتے ہیں
ہوائے دید لے اڑتی ہے محشر ہو کہ کوثر ہو
انہیں میلوں میں ہم تخت سلیماں پر نکلتے ہیں
صدائے چنگ سے مجھکو یہی آواز آتی ہے
یہ کہتا ہے کوئی پردے سے ہم باہر نکلتے ہیں
اٹھائے ہیں جہاں میں داغ جو ہرگز نہ بھولیگا
یہ تیرے چند درہم اے فلک مجھ پر نکلتے ہیں
گزر جاتے ہیں یوں روز سیہ ارباب ہمت پر
ستارے جیسے بادل میں چھپ چھپ کر نکلتے ہیں
دل بے آرزو جیسے ملا اے نظمؔ حیراں ہوں
کسی کے منہ سے حرف آرزو کیونکر نکلتے ہیں

ہوئی یہ کثرت نشو و نما فصل بہاری میں
کہ بیلیں دوڑتی ہیں نکہت گل کی سواری میں
حباب بحر ہیں ہم یا سراب دشت کچھ ہیں تو
کہ بوئے اعتبار آتی ہے اپنی بے اعتباری میں
پشیماں ہوں کہ تجھکو شاہ خوباں کیوں کہا میں نے
نہ کی پھر بات ہی تجھ سے غرور شہریاری میں
ستا کر جاتے ہو لوگوں کے دل کیا لطف پایا
کہ گزری خانہ بر دوشی پریشاں روزگاری میں
ہے اس سفاک کا بھی سامنا محشر میں اے نظمؔ
خدا جانے کہوں کیا عالم بے اختیاری میں

اندیشہ ہی رہزن کا ہی ہر راہ گذر میں
اس طرح سے غافل کوئی سوتا ہے سفر میں
آنکھیں مری یوں تھیں تماشائی و نو لب
دو دل سے تھے گویا پڑھا دس نظر میں
افسانہ رہا محفل عشرت کا ہمیشہ
وہ شمع کا جلوہ نہ رہا رات بھر میں
میں شہر خموشاں میں کسے جا کے پکاروں
در ہے مگر آواز نہیں حلقۂ در میں

کس طرح عنادل کے گلے میں اثر آئے
نغمے تھے نہاں پردۂ برگ گل تر میں

ہے اس کی ادا قاتل عالم دم رفتار
تلوار لگادی ہے نزاکت نے کمر میں

بنایا ناتوانی نے سلیمان زماں مجھکو
اڑا کر لے چلی موج نسیم بوستاں مجھکو

مری باتوں میں کیا معلوم کب سو وہ کب جاگے
سرہانے سے اس لیے کہنی پڑی یہ داستاں مجھکو

لحد سے عرصہ محشر تک آیا ناتواں ہو کر
کہاں سے حسرت دیدار لے آئی کہاں مجھکو

یہ آہ بے اثر کیا ہو یہ تحمل بے ثمر کیا ہو
نہ جب درد ہی یا رب تو دل کیا ہو جگر کیا ہو

بغل گیر آرزو سے ہیں مرادیں آرزو مجھسے
یہاں اسوقت تو اک عید ہے تم جلوہ گر کیا ہو

مقدر میں یہ لکھا ہے کٹے گی عمر مر مر کر
ابھی سے مر گئے ہم دیکھئے اب عمر بھر کیا ہو

مروت سے ہو بیگانہ وفا سے دور ہو کوسوں
یہ سچ ہے نازنیں ہو خوبصورت ہو مگر کیا ہو

لگا کر زخم میں ٹانکے قضا تیری نہ آجائے
جو وہ ہنگامہ سن پائے تبلا سے چارہ گر کیا ہو

قیامت سے کے بکھیڑے پڑ گئے آتے ہی دنیا میں
یہ مانا ہم نے مر جانا تو ممکن ہے مگر کیا ہو

کہا میں نے کہ نظم مبتلا مرتا ہے حسرت میں
کہا اس نے اگر مر جائے تو میرا ضرر کیا ہو

کہا میں نے کہ ہے سوز جگر اور اف نہیں کرتا
کہا اس کی اجازت ہی نہیں پھر نوحہ گر کیا ہو

کہا میں نے کہ دے اسکو اجازت آہ کرنیکی
کہا اس نے بھڑک اٹھے اگر سوز جگر کیا ہو

کہا میں نے کہ آنسو آنکھ کا لیکن نہیں تھمتا
کہا آنکھیں کوئی تلووں سے مل ڈالے اگر کیا ہو

کہا میں نے قدم بھر پر ہے وہ صورت دکھاؤ
کہا منہ پھیر کر اتنا کسی کو دردسر کیا ہو

کہا میں نے اثر مطلق نہیں کیا سنگدل ہے تو
کہا جب دل ہو پتھر کا تو پتھر پر اثر کیا ہو

کہا میں نے جو مر جائے تو کیا ہو سوچ تو دل میں
کہا نا عاقبت اندیش نے کچھ سوچ کر کیا ہو

کہا میں نے خبر بھی ہے کہ دی جان اسنے گھٹ گھٹ کر
کہا مر جائے چپکے سے تو پھر مجھکو خبر کیا ہو

مجھکو سمجھو یادگار رفتگان لکھنؤ
ہوں قدآدم غبار کاروان لکھنؤ

خون حسرت کہہ رہا ہے داستان لکھنؤ
رہ گیا ہے اب یہی رنگیں بیان لکھنؤ

میرے ہر آنسو میں ایک آئینہ تصویر ہے
میرے ہر نالہ میں ہے طرز فغان لکھنؤ

لکھنؤ جن سے عبارت تھی ہوئے وہ ناپدید
ہے نشان لکھنؤ باقی نہ نشان لکھنؤ

اب نظر آتا نہیں وہ مجمع اہل کمال
کہاں گئے ان کو زمیں و آسمان لکھنؤ

پہلے تھا اہل زباں کا دور اب گردش میں ہیں
چاہیئے سچی تیغ اردو کو فسان لکھنؤ

مرثیہ گو کتنے یکتائے زمانہ تھے یہاں
کوئی تو ان میں ہوتا نوحہ خوان لکھنؤ

پھر غبار ناتواں خاکستر پروانہ ہے
خاندان اپنا تھا شمع دودمان لکھنؤ

گھٹنیوں چلتا تھا جب اپنے یہاں طفل صنیع
سجدہ کرتے تھے اسے گردن کشان لکھنؤ

عہد پیرانہ سری میں کیوں نہ شیریں ہو سخن
بچپنے میں ہیں نے چوسی ہے زبان لکھنؤ

بو ہے انس آتی ہے حیدر خاک نٹھیا برج سے
جمع ہیں اک جا وطن آوارگان لکھنؤ

انگڑائیوں میں پھیلتے ہیں بار بار ہاتھ
شیشہ کی سمت بڑھتے ہیں بے اختیار ہاتھ

ڈوبے ہیں ترک سعی سے افسوس تو یہ ہے
ساحل تھا ہاتھ بھر پہ لگاتے جو چار ہاتھ

مٹتا نہیں نوشتۂ قسمت کسی طرح
پتھر سے سر کو پھوڑ کر زانو پہ مار ہاتھ

ساقی سنبھالنا کہ ہے لبریز جام مے
لغزش ہے میرے پاؤں میں اور رعشہ دار ہاتھ

ہیں اور ہوں علایق دنیا کے دام میں
پیرانہ ایک ہاتھ نہ اسکے ہزار ہاتھ

آئی بہار اور خفقانی جہان کے
جب گل میں پیرہن سے کے گئے [illegible] جان کے

کوندا یہ کہہ رہا ہے کہ ہے فوج گل قریب
آسمان تک پہنچ گئے ہاتھی نشان کے

اب تک میں سن رہا ہوں صدائے الست کو
گویا حجاب قدس یہ پڑے ہیں کان کے

احسان سر پہ لے تو کسی باوقار کا
ٹھہرے اگر تو سایہ میں اونچے مکان کے

بہتر ہے تو ہی اے نفس واپسیں نہ آ
کب تک اٹھاؤں ضعف میں صدمے تکان کے

حیدر شب وصال میں بسمل میں ہو گیا
خنجر کی طرح چل گئے فقرے اذان کے

اس بات کا خیال محبت میں چاہیئے
یعنی جو چاہیئے تو حقیقت میں چاہیئے

نکلا حریم قدس رگ جاں کے متصل
ایسی طناب پردۂ قدرت میں چاہیئے

مرقد میں دادخواہ کریں کب تک انتظار
عرصہ طلوع صبح قیامت میں چاہیئے

حسرت سہی امید سہی آرزو سہی
مونس تو کوئی عالم وحشت میں چاہیئے

آنکھوں میں پڑ کے کہتی ہے یہ خاک [illegible]
سرمہ ضرور دیدۂ عبرت میں چاہیئے

پہلو میں دل ہے آرزوئے یار کے لئے
آنکھیں ملی ہیں حسرت دیدار کے لیے

سب موئے تن کھڑے ہیں قیامت کے خوف سے
شاید ہیں بال بال گنہگار کے لیے

اب کے عجب نہیں ہے ہوائے بہار سے
اُتریں مسیح نرگس بیمار کے لیے

اللہ رے ذوق دید کہ خود آپ آئینہ
لہرا رہا ہے سبزۂ زنگار کے لیے

صحرا کی آرزو میں رگڑتے ہیں ایڑیاں
زنداں میں سر پٹکتے ہیں کہسار کے لئے

یاد آ گئی ہے ہوا تیرے کوچہ کی خلد میں
دل لوٹتا ہے سایۂ دیوار کے لیے

بیدار کو سلسلہ تھا نہ ان گیسوؤں سے کچھ
لیکن الجھ پڑے ہیں وہ بیکار کے لیے

---

نشہ میں سوجھتی ہے مجھے دور دور کی
ندی وہ سامنے ہے شراب طہور کی

اٹھے اگر تو سیکڑوں فتنے اٹھا کے آپ
بیٹھے اگر کہیں تو شرارت ضرور کی

پڑھتے ہیں سب سے پیرے خط کے ہی اسکو جہاں میں
آنکھیں کھلی ہوئی ہیں جو بین السطور کی

کشتی مری تہ سے ہے بیٹھے پانی میں ادھر رواں
گرداب غم کی فکر نہ موج سرور کی

سجدہ بلا بتوں کو میں کرتا تھا لا
تصویر ہے کھچی ہوئی تیرے غرور کی

لو اسکے سامنے ہی ہیں بتیا بیاں وہی
نکلے گی آج لاش دل ناصبور کی

سمجھا ہیں آئینہ سے جو ہوتے ہیں منہ سے
بیٹھے ہوئے بنائیں باتیں فتور کی

خون کر دیا ہے فندق رنگیں نے لعل کو
ساعد نے پھیر دی ہے کلائی بلور کی

گلشن کو دیکھتا ہوں میں نرگس کی آنکھ سے
سنتا ہوں گوش گل سے کہانی طیور کی

مجھ کو یہ آسماں کی دورنگی سے ہے یقین
دن آ رہے ہیں عیش کے ایام سور کی

اس سال کربلا کی جو رخصت ملے مجھے
حج کا ثواب نذر کرونگا حضور کی

سنے نظم دیکھیے لیجیے کا ہم جو کہتے ہیں
پھر اس سے بات آپ کی اور غرور کی

---

حسرت سے دیکھنے پہ وہ ایسا بدل گئے
آخر نہ قتل کر کے ہی تیوری سے ٹل گئے

کتنی ہیں مہر و ماہ کی جلوہ فروشیاں
کھوٹے درم بھی عالم فانی میں چل گئے

ہم دل جلوں کے حال کا پروانہ ہے گواہ
پہنچے قریب شمع سراسر کے کہ جل گئے

کیا ڈر ہے کیا بتاں عمل کا نہیں سار ہیں
ساقی وہ رات بدل گئی پہرے بدل گئے

صورت عتاب کی یہ بنائی ہوئی سی ہے
او حیلہ گر ہنسی تجھے آئی ہوئی سی ہے
شاہان سرفراز کا اتنا تو ہے نشان
کچھ گرد آسمان پہ چھائی ہوئی سی ہے
رنگیں ہے میرے قتل سے دامن بھی یار کا
تلوار بھی لہو میں نہائی ہوئی سی ہے
اس بت کی دید کو نظر پاک ہی ہے شرط
اور آنکھ آئینہ کی لگائی ہوئی سی ہے
آسان ہے نظمؔ ترک ملاقات خلق سے
لیکن بری یہ دل میں سمائی ہوئی سی ہے

تنہا نہیں ہوں گر دل دیوانہ ساتھ ہے
وہ ہرزہ گرد ہوں کہ پری خانہ ساتھ ہے
ہنگامہ اس پری کی سواری کا دیکھنا
کیا دھوم ہے کہ سینکڑوں دیوانہ ساتھ ہے
دل میں لاکھ طرح کے حیلے بھرے ہوئے
پھر مشورہ کو آئینہ و شانہ ساتھ ہے
جو بے بصر ہیں ڈھونڈتے پھرتے ہیں دور دور
اور ہر قدم پہ جلوۂ جانانہ ساتھ ہے
سیکھا ہوں میکدہ میں طریق فروتنی
جب تک کہ سر ہے سجدۂ شکرانہ ساتھ ہے

خاموش ہیں فغاں سے لب آشنا نہیں ہے
اس کارواں میں ہیں ہم جسمیں درا نہیں ہے
حیرت کا میری باعث جلوہ ہے خود تمہارا
تم آئینہ سے پوچھو میری خطا نہیں ہے
نظمؔ آج ڈھونڈھنے کو اسکے چلا تھا گھر سے
کھویا گیا خود ایسا جسکا پتا نہیں ہے

نہ اترے بام سے جب تک نہ دو پہر گذرے
ہم ایسے سایۂ دیوار سے بھی در گذرے
کمند آہ کو پھینکوں میں بام گردوں پر
جو گیسوے شب ہجر تا کمر گذرے
ہمارے غنچۂ دل سے وہ پھول ہی اچھے
جنہیں ترے خم گیسو میں رات بھر گذرے
گہر سمجھ کے اٹھا لیتے خاک سے ہم کو
نہ اس طرف سے کبھی صاحب نظر گذرے
مجھے بھروسا ہے اے نظمؔ انکی رحمت پر
یقیں ہے میرے گناہوں سے وہ بھی درگذرے

نگہ کے چلتے ہیں تیر اور صدا نہیں آتی
یہ سنتے آئے ہیں لیکن قضا نہیں آتی
یہ کس ادا سے پریشاں ہوئے ترے گیسو
کہ جب سے ہوش میں باد صبا نہیں آتی
بلا کشان غم عشق لو مبارک ہو
کہ درد دل کی کسی کو دوا نہیں آتی
جواب صاف ملا ہر طرف سے قاصد کو
اجل بھی ناز سے کہتی ہے جا نہیں آتی
جو منع ہوتیں سیہ مستیاں بہار میں نظمؔ
تو جھوم جھوم کے کالی گھٹا نہیں آتی

جو بزم انس میں ہیں تجھ سے لو لگائے ہوئے ۔ تمام خلق سے بیٹھے ہیں منہ پھرائے ہوئے
لٹک پڑا اترا آنچل تو سیکڑوں فتنے ۔ اُٹھیں گے دامن محشر میں منہ چھپائے ہوئے
کہیں چھپائے چھپتی ہے شب کی بیخوابی ۔ نگاہیں کہتی ہیں جادو ہیں یہ جگائے ہوئے
خبر کرے کوئی ان کو مری اسیری کی ۔ جو ہیں ہوائے چمن کا فریب کھائے ہوئے
حساب ہم سے بروز شمار کیسا ہوگا ۔ کہ چند روز ہیں وہی سے گنہ کمائے ہوئے
جنوں نے دیر کا رکھا ہمیں نہ کعبہ کا ۔ ٹھکانے چھوٹ گئے سب لگے لگائے ہوئے
انہیں ہے رشک حسینوں میں دیکھکر مجکو ۔ لگی ہے آگ کہ چہرے ہیں تلملائے ہوئے
بروز حشر میں انکا مزاج پوچھوں گا ۔ ترے جو وعدہ پہ ہیں اعتبار لائے ہوئے
پیالہ پینے کو بیٹھے ہو کر تو ہاں رندو ۔ نظر سے پیر مغاں کی نظر لائے ہوئے
چلے ہو نظم کہاں کشمکش میں یاروں کی ۔ بغل میں شیشۂ دل ہی ذرا بچائے ہوئے

حسیں ہو کے تبختر ضرور ہوتا ہے ۔ ادا میں فتنہ نگہ میں فتور ہوتا ہے
ہر اک قطرہ میں دریا ہے کوئی کیا جانے ۔ وہی سمجھتے ہیں جن کو عبور ہوتا ہے
وہ ظلم اور بھی کرتا ہے مہرباں ہو کر ۔ ستم کا جوش کرم کا وفور ہوتا ہے
چبھیں نہ نیزۂ مینا کی طرح کیوں مژگاں ۔ کوئی بھی نشہ میں اسطرح چور ہوتا ہے
سہا ہے دہر میں ہی کون آشنا کس کا ۔ کہ صبح و شام ورود و صدور ہوتا ہے
جنوں نے کھینچا ہے دامن مرا اودھر اے نظم ۔ ہر ایک خار جہاں تجلی طور ہوتا ہے

کھسکنے سے ذرا پاس آکے بیٹھ گئے ۔ نگاہ پھیر کے تیوری چڑھا کے بیٹھ گئے
یہ بزم بادہ کشوں کی ہے حضرت واعظ ۔ غضب کیا یہ کہاں آپ آکے بیٹھ گئے
فلک سے کیا طلب مدعا کرے کوئی ۔ در قبول پہ پہرے قضا کے بیٹھ گئے
وہ اب کہاں ہیں جو پہلے تھا نظم پر عالم ۔ کہ سر پہ بار مصائب اٹھا کے بیٹھ گئے

میں تو صید تازہ تھا چوکا مگر صیاد بھی ۔ پلکیں ٹانکی ہیں تو سی دیتا لب فریاد بھی
اب تو قائل ہی وفا کا وہ ستم ایجاد بھی ۔ ظلم بھی ہے رحم بھی ہے داد بھی بیداد بھی
کم نگاہی اسقدر بے التفاتی اس قدر ۔ اک نگہ پر ہم بکے بھی ہو گئے آزاد بھی

یہ سمجھ کر سہرہ ہم نے بنایا ہے مزار
تم کبھی تو نکل آؤ گے ٹہلنے کے لیے

ہے یہ بالوں کی سفیدی خبر مرگ زوال
دھوپ چڑھتی ہے سر کو یہ ڈھلنے کیلئے

---

مژدہ عیش لیے باد صبا آتی ہے
ساغر گل میں سے ہوش ربا آتی ہے

رات دن قافلہ عمر ہے سرگرم سفر
دل دھڑکتا ہے تو آواز درا آتی ہے

انگلیاں کانوں میں رکھئے تو صدا آتی ہے
شور کرتی ہوئی اک سیل فنا آتی ہے

موسم گل میں یہ جامہ میں سمانا مشکل
ٹھیک آتا ہے گریباں تو قبا آتی ہے

تشنہ ہو تو کوئی شوق تو ہو منزل کا
سینکڑوں کوس سے آواز درا آتی ہے

دشت غربت سے پلٹنے کا جو ہوتا ہے خیال
سامنے حسرت نقش کف پا آتی ہے

بے حجابی نہ کرو خانہ برانداز چمن
کنج گلشن سے دہائی کی صدا آتی ہے

وہ چلا گور غریباں کو۔ خدا خیر کرے
لو قیامت سر خاک شہدا آتی ہے

آنکھ جب پڑتی ہے دنیا پہ تو ڈرتی ہے بہت
جب دریچہ کوئی کھلتا ہے ہوا آتی ہے

نظر آزاد ہے اب اور وہ کنج گلشن
باد صرصر نہ جہاں باد صبا آتی ہے

---

پاک کر اشک نہ لے شاہد خوش خو میرے
ہاتھ نازک ہیں ترے گرم ہیں آنسو میرے

بد حیا مار کے او درد جگر چاک نکر
پردہ دار حرم شوق ہیں پہلو میرے

جب بڑھے وقت دعا جانب ساقی ازل
بھر گئے بادہ مقصود سے چلو میرے

نظر اس بزم میں ہیں شاعر و صاحب دل ہوں
دل سے خالی نہیں مصرع گیسو میرے

---

رنگ خوں اشک میں گہرا نظر آتا ہے مجھے
آج دامن پہ کلیجا نظر آتا ہے مجھے

شوخیاں کیا ہوئیں او خانہ برانداز حجاب
اب تو پردا ترا گہرا نظر آتا ہے مجھے

اس کی رحمت کا ہے جوش اپنے گنہ کا بھی ہجوم
ایک میلا لب دریا نظر آتا ہے مجھے

کچھ عجب حال ہے دیکھی جو ہے اسکی تصویر
نہ اندھیرا نہ اجالا نظر آتا ہے مجھے

کشتی بادہ لگا دے لب جو اے ساقی
آج کے ابر میں دریا نظر آتا ہے مجھے

آج وہ اوڑھ کے نکلے ہیں دوپٹہ آبی
آسماں رنگ بدلتا نظر آتا ہے مجھے

سن نہ لے وہ نفس بازپسیں کی آواز
جان دینے میں بھی کھٹکا نظر آتا ہے مجھے

وہ آئی فوج گل وہ برق چلی
نہ دیکھنے سے نقش پا ان شوخیوں کو
فلک دکھلا رہا ہے لالہ و گل
سے مجھے عشق میں پڑا رہنا ہے بہتر
ہمارے دور میں بھی ہے وہی جام
عطا چھپ جائے تو چھپ جائے لیکن
حذر لازم ہے بد گویوں کو اے نظم
میں ہوں نیدوں میں اسکے جو محبت کی نظر
سکھاتا ہے غرور حسن یوں عاشق کشی اسکو
دبستان وفا سے پڑھ کے یہ دو حرف میں نکلا
بہت سے دلیں ہیں مضمون جو اسیا دا کی جا ہیں
فدح کش نظم ہے لیکن نہیں ایسا ہی ہے واعظ
مروت آئے ظالم کو نہ کچھ شرم و حجاب آئے
گزار عمر دیکھا وادی ہستی میں سیل آسا
میں کیا جانوں گنہ لے کاتب اعمال کتنے ہیں
عناں گیر اسکے توسن کا ہو جذب شوق اتنا تو
تلون کی بھی حد ہے اک نگہ اتنے کرشمے ہوں
ترے کہنے سے میں توبہ تو کر لیتا ہوں اے واعظ
ہوا سے سرد مہری چل رہی ہے سارے عالم میں
فسانہ کی عوض اے داستاں گو پڑھ کوئی افسوں
ملانا آنکھ پھر منہ پھیر کر تیوری چڑھا لینا
نگاہ شوق کے چلتے گیا صبر و قرار آخر
نہ آئے وہ ستمگر اور بہار اس طرح سے گزرے

وہ اڑتی آتی ہے بیرق علم کی
تری آنکھوں میں خاک اس کے قدم کی
یہ لاشیں ہیں شہیدان ستم کی
ہوا ہے گرم دامان کرم کی
خرابی کی ہے جس نے ملک جم کی
ادا چھپتی نہیں اہل کرم کی
کہی کالی زبان میرے قلم کی
میں احسان عمر بھر مانوں وہ احسان بھر کے
زمیں پہ پاؤں کیوں رکھو کہ وہ قدموں پہ سر رکھے
کسی کا ہو رہے خود یا کسی کو اپنا کر رکھے
مناسب ہے مجھے بھی ساتھ اپنے نامہ بر رکھے
شراب کبر و نخوت شیشہ تو بہ میں بھر رکھے
جو کچھ کہئے تو سیدھی بات کا الٹا جواب آئے
حباب و موج کے مانند ہم پا در رکاب آئے
یہ جھگڑے اس سے کر جسکو حساب اکتساب آئے
غبار ناتواں تا حلقۂ چشم رکاب آئے
حیا آئے حجاب آئے غضب آئے عتاب آئے
رہا جاتا نہیں پھر جھوم کر جسدم سحاب آئے
نہ ٹھہرا تا ہوا وقت سحر کیوں آفتاب آئے
اتر آئے پری شیشہ میں گر آنکھوں میں خواب آئے
یہ مطلب ہے چھری وہ مارئے جسکو ثواب آئے
اسی رستہ سے شاید کاروان اضطراب آئے
تڑپ کر برق رہ جائے گھر گھر کر سحاب آئے

گزرتا ہے کچھ اس انداز سے لشکر حوادث کا — کہ اڑ کر سر پہ گردوں کے غبار انقلاب آئے
بقدر یک نگہ مہلت نہ دے جب انتظار اُنکا — تو مشکل ہی بقدر یک مژہ آنکھوں میں خواب آئے
بہت اصرار کرنے سے اٹھائی تو ہی آنکھ انکی — مگر چتون یہ کہتی ہے کہ آئے اور حجاب آئے

---

پھنسا دینگے غزالانِ حرم اپنا گلا پہلے — وہ پھینکیں تو کمندِ طرۂ زلف رسا پہلے
طبیعت میں کہاں تھا خودپرستی کا مزا پہلے — بھلا آئینہ کب تھا قبلۂ ناز و ادا پہلے
نہ تھے ہم پیشتر ازیں آگاہ حال عشق بازی سے — نہ تھا معلوم دل آتا ہے پہلے یا قضا پہلے
بہار آئی ابھی میں نغمۂ بلبل نہیں سنتا — مبارکباد کی دے شیشۂ توبہ صدا پہلے
تہیہ اے جنوں اپنا ہی کوہ و بیابان کا — چلے ہم بھی۔ نکل جانے دے یہ کالی گھٹا پہلے
انہیں بیٹھا ہوں سنے اسکے کوچہ سے نکلوایا — کہ جاتے ہی اٹھایا پردۂ دولت سرا پہلے
حجاب آئے اسے کیونکر نہ شبنم کے دوپٹہ میں — کسی کی آنکھ پڑتی تھی نہ چھپ کر رہا بیجا پہلے

---

اڑا کر کاگ شیشہ سے مے گلگوں نکلتی ہے — شرابی جمع ہیں میخانہ میں ٹوپی اچھلتی ہے
بہار میکشی آئی چمن کی رُت بدلتی ہے — گھٹا مستانہ اٹھتی ہے ہوا مستانہ چلتی ہے
وہ دیوانہ ہے جو اس فصل میں فصدیں نہ کھلوائے — رگِ ہر شاخ گل سے خون کی ندی ابلتی ہے
قرار اک دم نہیں آتا ہے خونِ بیگنہ پی کر — کہ اب تو خودبخود تلوار رہ رہ کر اگلتی ہے
بیا جا شغل وحشت میں نکالا تو نے اے حیدر — گریباں میں الجھنے سے طبیعت تو بہلتی ہے

---

ہوں جو مہمان رات بھر کے لیے — حشر برپا کریں سحر کے لیے
جتنے عشوے تھے چشم ساقی میں — اٹھ گئے ساغر حباب کر کے لیے
کیوں لگائی ہے ڈاب کافی تھا — ایک بیلا تری کمر کے لیے
نزع میں میں نے ہر طرف دیکھا — آپ آئے نہ لحظہ بھر کے لیے
نگہ التفات جس کی ہو — اس کا بندہ ہوں عمر بھر کے لیے
ہجر کی رات ہے یہ رات اے نظم — منتیں مانئے سحر کے لیے

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# انتخاب دیوان شاکی

میر محیؒ معاصر غالب

---

جب رہنمائے خلق رسولِ عرب ہوا / آئی ندا کمال نبوت کا اب ہوا

رنگین رخ جناب سے رنگیں ہے روئے گل / شیریں لبوں سے شاہ کے شیریں طلب ہوا

اُس کے قضا نے جب ورقِ دفترِ وجود / سو بار لاکھ بار وہی منتخب ہوا

کس شانِ واحتشام سے کس دھوم دھام سے / معشوق پیشِ عاشقِ صادق طلب ہوا

خاصانِ غلاموں کو تشویش بازخواست / پر بھی نہ ہوگی ان کو خبر حشر کب ہوا

سبطین کیلئے اسے شربد دکھائیے / شاکی وگرنہ مفت ہیں جاں بلب ہوا

---

ہوتا نہیں سرگرم اقامت سفر اپنا ہے / موج شررستاں ہے یہ سب شور و شر اپنا

کیوں تہنیت مرگ کو ہیں دوست فراہم / آتا ہے مگر نامہ بر خوش خبر اپنا

اب رو بقضا ہیں غلط انداز نگاہیں / سر پیٹ لے اے شوق پریشاں نظر اپنا

غمزے کو ملا حکم دل آشوبیِ عالم / اور وعدۂ انصاف رہا حشر پر اپنا

کیا کہیے بدآموزیِ غماز کا شکوہ / سچ یوں ہے مٹانا ہی تھا مدنظر اپنا

دوزخ کفِ خاکستر و جنت ثمرِ خام / ڈھونڈتے ہیں نشیمن دل بے بال و پر اپنا

پہلی ہی نظر سلسلہ جنبانِ جنوں تھی / کیا سوچتے آغاز ہیں نفع و ضرر اپنا

اس لطف سے دیکھوں کہ انہیں سے انہیں دیکھوں / احسان نہ رکھے میرے سر پر بصر اپنا

مطلوب سمجھتے ہیں سبھی آپ کو شاکی / از بسکہ پھرا پائے طلب در بدر اپنا

---

دیوانہ اسیرِ غمِ دنیا نہیں ہوتا / محتاجِ رفو دامنِ صحرا نہیں ہوتا

کیسا کیا ستم عشق ہوا کیا نہیں ہوتا / پر دل وہ بلا ہے کہ شکیبا نہیں ہوتا

محجوبیت حرماں سے تصور بھی ہوا محو / آغوش میں ہم آغوش تنہا نہیں ہوتا

تشویش ابھی ہے کہ نہیں لب بلب جام
جب پی گئے اندیشۂ فردا نہیں ہوتا

درد اُٹھتا ہے سینہ میں پر ایسا نہیں اٹھتا
ہوتا ہے جگر چاک پر اتنا نہیں ہوتا

شاکی مجھے بدگو کی شکایت نہیں یعنی
جو آپ کو اچھا کہے اچھا نہیں ہوتا

---

بزورِ فلک سمجھ کے نہ محو طرب ہوا
یا تنگ تمہارے ملنے کا مجکو عجب ہوا

بے قصد گھر غریبوں کے آتے نہیں ولے
ایسے مرے نصیب کہاں کیا سبب ہوا

واں الوداع ناز یہاں الفراق شوق
کب ہوشیار سرخوشِ جام طلب ہوا

شایاں التفات ہے افتادگی مری
محجوب درگہِ فلک بے ادب ہوا

لو حالِ دل نشیں گئے وہ دشمن کے سامنے
ہم کو تو یہ خوشی تھی کہ خنجر طلب ہوا

اصلی تھیں غمزدوں کی ترے سینہ کوبیاں
ماتم کدے میں عالم بزم طرب ہوا

ہوگی لبقدر ربط بدآموزی رقیب
آنا تو قہر تھا مرا جانا غضب ہوا

ناکامیوں کے ساتھ تھا انبوہِ آرزو
افسردہ دل نہ وصل میں محو طرب ہوا

شاکی کے انتقال کی کیا پوچھتا ہے تو
دو دن میں چار دن میں [illegible] ہوا

---

نہ داد جور نہ فریاد خو نبھا لایا
ترے شہید کو محشر عبث اٹھا لایا

کچھ ان کی زلف کی تہمت کچھ آہ دل کی کشش
عجب طرح سے انھیں بخت نارسا لایا

ستمگری کا برا ہو کہ میرے قتل کا حکم
ملا رقیب کو تسلیم میں بجا لایا

جواب آتے ہیں یوں بھی کہیں خلائی ہیں
خط ان کے نام کا جا کر انھیں سنا لایا

نیاز و ناز [illegible] لیکن
ترے زمانہ میں رنگ آسماں نیا لایا

ہزار شکر کہ بخت سعید شاکی کو
کشاں کشاں سوئے درگاہ مصطفےٰ لایا

---

اس طرح آ گئے [illegible]
شکر خدا کہ خون وفا رائگاں نہ تھا

پھل پھول نام کو نہیں کانٹے بچھا رہو
کیا گلشن جہاں کا کوئی باغباں نہ تھا

اک دیدۂ پُرآب کی کیا بود کیا نمود
ساغر حریف گردش چشم بتاں نہ تھا

بدتر ہے مرگ سے غم احباب خضر ہائے
رہ آشنائے زندگی جاوداں نہ تھا

کیسا بہر واں [illegible] بر خزاں گئے
جز گرد اور کوئی پس کارواں نہ تھا

کیا خوانِ روزگار پہ ہم روزہ کھولتے — شیدا کی نوالہ ایک بھی بے استخواں نہ تھا

تشنہ ہر جزو بدن ہے ترے پیکاں نوک کا — واں زباں بن ادھر ہوا وہ زباں داں نوک کا

پھرے مکاں میں سراپائے لامکاں دیکھا — کہاں کہاں تجھے ڈھونڈا کہاں کہاں دیکھا

سفینے کو ترے لطف و کرم پہ چھوڑ دیا — نہ رُخ ہوا کا نہ انداز بادباں دیکھا

گرے اسیروں کے سر خاک پر قلم ہو کر — نہالِ شوق کو آخر ثمر فشاں دیکھا

اگرچہ ڈھونڈھتے پھرتے ہیں سیکڑوں گاہک — متاعِ حسن خود آرا کو بے دُکاں دیکھا

نوید قتل سے بے صبر مر ہی جائے گا — امید جور سے شیدا کو شادماں دیکھا

بتائیں کیا نہ کیا اور کیا نثار کیا — سوائے یار جو کچھ تھا فدائے یار کیا

اس احتیاط نے سب کو ندیم یار کیا — وقار نے ہمیں دنیا میں بے وقار کیا

اگرچہ حرف ہیں دو دل کے ایک ہی لیکن — ترے ستم نے مجھے تجھ سے شرمسار کیا

بلا سے جان گئی کوہکن مگر تو نے — بنائے قصرِ محبت کو استوار کیا

چمن طراز ہے کس گل کی نکہتِ آمد — کہ صورِ حشر نے بھی نالۂ ہزار کیا

رہے نہ صبح کو تیرا نشان اے شبنم — کہ تو نے دیدۂ بلبل کو اشکبار کیا

جو لے گیا تھا کلیم خدا کو وادی میں — اُسی کرشمے نے ہمکو بھی بے دیار کیا

بدیر مشعرہ میں شیدا کی آئے خیر تو ہے — تمہارے آنے کا کیا کیا نہ انتظار کیا

اندوہِ عشق یار طرب ساز ہو گیا — انجام بھی نمونۂ آغاز ہو گیا

راتیں فراق کی نہ جفائیں رقیب کی — پروانہ کس دلیل سے جانباز ہو گیا

تذ نگاہ شوق بھی کیا تازیانہ ہے — گلگونِ اشک اور سبک تاز ہو گیا

تابِ نگاہِ گرم نہ لایا جمالِ یار — نظارۂ حسن کو پر پرواز ہو گیا

تقدیر بھی مری تری تدبیر چارہ گر — یعنی مزاج اور بھی ناساز ہو گیا

اُن کو یہ احتیاط کہ دوہری نقاب ہے — نظارہ کو بناز کہ ممتاز ہو گیا

شیدا کی فدا ہوا ترے قد پر خوش نصیب — تاریخ مرگ [illegible] فاز ہو گیا

[illegible] قد فاز فوزاً عظیما

وہ منصور کھنچا جب دار پر / وہ مردار جو تم پہ قربان نہیں
سخن قوت ثنائی حسد رزق غیر / مقدر پہ زنہار نالاں نہیں

یاقوت لب سے نسبت لعل یمن کہاں / یعنی یہ بول چال یہ طرز سخن کہاں
غربت کی شام سے مری آنکھوں کا خوں ہوا / اے آسمان سپیدۂ صبح وطن کہاں
تو یہ نہ کہہ کہ تیری عنایت کا تھا یقیں / سوئے عمل ضرور مگر سوء ظن کہاں
نے نامہ نے پیام نہ قاصد نہ گفتگو / اے نو نہال عمر وہ رسم کہن کہاں
ثنائی نہ احتراز درد دل ہو نہ کوئی دوست / پہونچا کہاں سے اُڑ کے ہمارا بدن کہاں

پردے سے انقلاب نہیں آب و تاب میں / جلوہ سے خود نقاب نہاں ہے نقاب میں
دیکھا جس اہل دید نے اُس شہسوار کو / سمجھا کہ پائے عمر ہے بیشک رکاب میں
گو فیصلہ ہوا مگر اصلا خبر نہیں / غمکش بلا میں ہیں کہ جہنم عذاب میں
تم کو نہ مجھ سے رنج نہ تم سے مجھے ولے / ہوتا ہے امتحان محبت عتاب میں
ساغر ہمارے نام کے نذر رقیب ہیں / دور فلک کا طور ہے دور شراب میں
بے جن کے نیند چشم وفا کو حرام تھی / اب دیکھنے کو اُن کے ترستے ہیں خواب میں
ثنائی کرینگے شہدا غم سے رہا تجھے / جن پانچ تن کا وصف ہے چاروں کتاب میں

دیتے نہیں رہرو حرکت پائے سفر کو / مرتے ہیں جوں شمع جلا کر تن و سر کو
پھونکا ترے جلوے نے پروبال نظر کو / توڑا تری شوخی نے تصور کی کمر کو
سرگرم فغاں ہے لب فریاد شب غم / چھڑکو مرے چھالوں پہ طباشیر سحر کو
اندیشۂ عزت کبھی اندوہ ملامت / ہوتے ہیں عجب رنج محبت میں بشر کو
اے نوح کہوں کیا برکت بے خطری کی / کشتی تری طے کر گئی گرداب خطر کو
مقطوع کیا قد نے ترے قاف قلم کو / محذوف کیا لب نے ترے کاف شکر کو
اب گرمی بازار قیامت کا ہے سودا / یاں دیکھ چکے ارزش کالائے ہنر کو
اکسیر ہے خاک در شاہنشہ یثرب / اس کحل جواہر کی تمنا ہے بصر کو
ثنائی تری کیا بات فسوں ہے کہ غزل ہے / دلبند ہے ہر قافیہ دلچسپ ہے ہر گو

سرِ محفل نقاب عارضِ تاباں اگر وا ہو — نظر پروانہ ہو پروانہ گل ہو گل تماشا ہو
اگر اعیانِ صورت میں نمایاں وہ خود آرا ہو — جہاں موسیٰ ہو موسیٰ جلوہ ہو جلوہ تجلا ہو
پریشاں ہو اگر زلفِ معنبر روے انور پر — خرد سودا ہو سودا شانہ ہو شانہ سویدا ہو
نہ ٹھکرا نعش عاشق کو مبادا اے وفا دشمن — ستم آفت ہو آفت فتنہ ہو فتنہ دوبالا ہو
تصور اُن کی افشاں کا بندھا ہاں جوش مینا — شراب آنسو ہو آنسو دانہ ہو دانہ ثریا ہو
تری فکر رسا کی تیز پو لیسے کیا عجب شاکی — قلم نشتر ہو نشتر دشنہ ہو دشنہ گزارا ہو

کسے رویئیں جن اشکوں کو تیری فرقت کا رونا ہو — کسے دیکھیں جن آنکھوں نے تری صورت کو دیکھا ہو
مرا جوشِ جنوں زنداں میں جب زنجیر فرسا ہو — اسیری دشت پیما ہو گرفتاری کو سودا ہو
بسر کی زندگی حرماں نصیبوں نے توقع میں — قیامت ہے اگر فردانہ محشر بھی تم سا ہو
الٰہی ایسی خلوت ہو کہ بے حائل اُنھیں دیکھیں — نہ طغیانِ تمنا ہو نہ طوفانِ تماشا ہو
چلے ہم لو دل ناکام لیکر خلق سے شاکی — ہمیں کیا بعد مرجانے کے غیر اُن کا ہوا یا ہو

مشام آشنا تیرے گیسو کی نکہت ہو تو کیونکر ہو — علاج دردِ بے پایاں وحشت ہو تو کیونکر ہو
مزاج شاہ سے واقف ہیں یعنی اس کی مرضی ہے — سپاہِ غم دیار دل سے رخصت ہو تو کیونکر ہو
انھیں عادت کی پابندی کہ ساتھ اعدا کے پھرتے ہیں — مجھے اس بات کا سودا کہ خجلت ہو تو کیونکر ہو
ستم ہے بعد قتلِ خلق فرمانا رقیبوں سے — بشر دنیا میں کوئی بے مروت ہو تو کیونکر ہو
خروشِ بحر پھر اتنا ڈراتا ہی جو شاکی کو — اگر لب پر ترے مہرِ نبوت ہو تو کیونکر ہو

سرِ شوریدہ پاے خُم بہ میخانہ میں بستر ہو — پھر آگے ہر جہ بادا باد پرسش ہو کہ محشر ہو
خدارا نرگسِ پرفن نے کہدو وہ نہ کچھ بولے — کہ مجکو ہو نہ ہو دل کو تری تقریر باور ہو
تکلف برطرف آؤ طفیلِ رنگ بکھر نگی — کہ ہم بتر سے بتر ہیں جو تم بہتر سے بہتر ہو
مری نالش ہے یارب بالش عرشِ تمناے — کہ اک نقطہ جو اُن کے نام لکھوں ایک دفتر ہو
ہم ایسے بادپیما ہیں کہ ذرے سے بھی کمتر ہیں — تم ایسے سرو بالا ہو کہ گیسو کے برابر ہو
خیال جنبش مژگاں سے ہی بچو اے شاکی — لگے کیا آنکھ اُس کی جس کی ہر ہر رگ میں نشتر ہو

تمنا وصل کی چھوڑی غمِ ہجراں کیوں ہو — بہار آئے نہ جس گلشن میں واں دل خزاں کیوں ہو

ہماری ناتوانی غم اُٹھانے سے غلط ٹھہری
تمہیں عذرِ نزاکت ہے تو اتنے سرگراں کیوں ہو

نمک پاش ملامت ہوں سگے زخم دل پہ بد طینت
ہمارا خون ہو لیکن لطفِ امتحاں کیوں ہو

نسیم صبح گاہی ہوں اقامت کیا سیاحت کیا
نہیں خوگر مجوسی کی عدو میرا جہاں کیوں ہو

وہ ہے اک بلبل خونیں نوائے شاخ ناکامی
لقب شاکی کا تیرے طوطیِ ہندوستاں کیوں ہو

---

ناسور مندمل نہوا عمر بھر نہو
اے چارہ گر خدا کیلئے میرے سر نہو

جائے بلا سے جان کوئی پردہ در نہو
خوش ہوں کہ شام غم کی نمایاں سحر نہو

کیا کھائیں سم بعید نہیں کارگر نہو
شاید دعا کی طرح دوا میں اثر نہو

ہے امتحان رحمت ناستحق نواز
للہ میری نعش پہ تو نوحہ گر نہو

فرصت قلیل، قتل کے لاکھوں امیدوار
قاتل بخیل ، وار کدھر ہو کدھر نہو

شب کی ہزاریں تپ غم کی حرارتیں
کیا جانے جس کی جیب قبا میں شرر نہو

شاکی کے انتقال سے کتنے وہ خوش ہوئے
پر سیر ہے اگر یہ خبر معتبر نہو

---

ایما جو تیری چشم زبوں گیر سے نہو
قصہ تمام خنجر و شمشیر سے نہو

ہے مصلحت یہی کہ جہنم میں بھیجدیں
کوئی سوال آپ کے دلگیر سے نہو

ان کو بھی آج میری طرح شوق وصل ہے
یہ بات ہی جدا ہے کہ تقدیر سے نہو

اے شوخ عیب داں ہے خدا چپ ہی کہیں
محشر میں برہمی تری تقریر سے نہو

زخم زبان خلق سے بچنا بڑا نہیں
مانا کہ اور فائدہ تدبیر سے نہو

آخر تمہیں تو چاہیے تھی اچھا احتیاط
[illegible] کی تقریر سے نہو

اندیشۂ فراق نے مجھکو ڈبو دیا
کہتا ہوں سر جدا تری شمشیر سے نہو

کرتی ہے بیخودی مری تدبیر سے [illegible]
جو کام چارہ سازی تقدیر سے نہو

شاکی اگرچہ قابل رحمت نہیں عمل
[illegible] بشیر و نذیر سے نہو

---

ہنگام ذبح قاتل طرف نقاب اُٹھائے
میں تجکو رونما دوں تو مجکو خوں بہا نے دے

اے شور نالہ دل میں معتقد ہیں قائل
یا حشر کو اٹھائے یا بخت کو جگائے

جو بات دل میں گذرے لاؤ وہی زباں پر
اے سادگان پرفن ہم آدمی ہیں سادے

اے صانع دل و جاں کب تک امیدِ حرماں
یا عشق کو اٹھا لے یا حسن کو مٹا دے

تیغِ ستم کشیدہ حلقِ حسنیں بریدہ
اٹھ کر نہ دستِ قاتل ان کو گلے ملا دے

ہو جائے کچھ یہ عالم اے لذتِ طپیدن
قاتل کو میں دعا دوں قاتل مجھے دعا دے

کیا اعتبار پایا بے اعتباریوں سے
ممکن نہیں کہ ہم کو نظروں سے تو گرا دے

ثناؔ کی یہ غزل ہے ہر حرف بے بدل ہے
نالاں عبث دعل ہے دولت جسے خدا دے

گر تو نویدِ لطف دمِ احتضار دے
کن منتوں سے جان ترا خاکسار دے

سر ہے عذابِ خنجرِ زہرآبدار دے
قاتل ثوابِ جان کے صدقہ اُتار دے

ناگاہ اور ہمیں خبرِ وصلِ یار دے
وہ آسماں کہ موت نہ بے انتظار دے

وہ آئیں حشر آئے اجل آئے صبر آئے
کوئی تو دادِ محنتِ شبہائے تار دے

اندیشے سو طرح کے ہیں قاصد کو بھیج کر
کیا جانے کیا جواب وہ نخوت شعار دے

سم بھی مضر نہیں اگر اصلاح ہو سکے
غم بھی برا نہیں جو خدا غمگسار دے

تمکین شکوہ ناز ہے لیکن نہ اس قدر
جان آرزو سے غیر میں تیرا شکار دے

ثناؔ کی اسی کے در کا ملازم ہے جو سخی
سائل کو ایک نان کے بدلے قطار دے

جس دم چلا جاتا ہوں بچے کون و مکاں سے
بے صبری دل سے کبھی بیتابی جاں سے

جورِ فلک و کاہشِ جان و غمِ جاناں
ان سب کی دوا صبر سو آئے وہ کہاں سے

ہر بات میں ہوتی ہے رقیبوں کی ترقی
پڑ جاتی ہے تقریر میں جان تیرے بیاں سے

اللہ رے گرانمایگی جنسِ محبت
بدظن ہے زیاں سود سے اور سود زیاں سے

کیا کم ہے مٹا دینے کو یہ شعبدہ ثناؔ کی
کاکل کی طرح تیغ بھی کھینچی ہے میاں سے

غرقہ آبِ دمِ تیغِ ستم گار رہو ہے
خوب سیراب ترے تشنۂ دیدار ہوئے

حسنِ مطلق سے رہا دل کو تعلق برسوں
واں سے چھٹ کر ترے گیسو میں گرفتار ہوئے

رشک ہوتا ہے محبت میں نہ اتنا لیکن
خوش وہ ہیں ہوئے ہم زیست سے بیزار ہوئے

نہ فریبِ نظرِ یار نہ بے رحمیٔ ضعف
شکوے اتنے تھے کہ مہرِ لبِ اظہار ہوئے

سچ بتاؤ ہمیں تم رات کہاں تھے ثناؔ کی
آج مذکور ہمارے سرِ بازار ہو — ے ۔

تا نہ اعجاز محبت کا یقیں دل میں رہے
گر نہ ہووے خاکساری پردۂ تر دامنی
بسکہ تھا آنکھوں میں ثنا کی کے جمال احمدی

گھر میں تھے اور کہتے ہیں غیروں کی محفل میں رہے
موج دریا بارکیوں بابوس ساحل میں رہے
شام سے تا صبح ہم ورد مزمل میں رہے

نئی چال آسمان بادپیما روز چلتا ہے
نہ صبح و شام سے نیرنگیاں اتنی عیاں ہوتیں
الٰہی وہ نہ آتے تھے نہ آتے ہیں نہ آئیں گے
محبت کی بساط خاک پر ہے مجلس افروزی
ترے لایق نہیں گرد در ثنا کی ان قوافی کو

نہ عادت اُن کی چھٹتی ہے نہ رنگ اپنا بدلتا ہے
کوئی معشوق دونو وقت پوشاکیں بدلتا ہے
پھر آنکھیں منتظر کسکی ہیں پھر دل کیوں اُچھلتا ہے
فروغ شمع گردوں سے کہاں پروانہ جلتا ہے
نکلتا ہے ٹہلتا ہے اُلکتا ہے مسلتا ہے

دونوں میں کیا کشاکش بے اختیار ہے
اپنی ہوا میں آپ ہی پروانہ جل بجھا
ثنا کی شکایتوں کا نہ لے نام شکر کر

دل ہے شان کے یار شان دل کے یار ہے
عشق ہوس فروش کا انجام نار ہے
اُسکا خیال مونس شب ہائے تار ہے

رخ لالہ گونکا خیال ہے سر زلف غالیہ فام ہے
کوئی اس نمود پہ کیا مرے کوئی اس بہار کو کیا کرے
مری نعش رشک سے گر گئی کہ خطاب جانب غیر تھا
دل شیشہ میں نظر آتی ہے ہمیں زاہد وہ جو سرخ شے
نہ طواف کعبہ کا شوق ہے نہ حریم قرب کی جستجو

یہی دین ہے یہی کفر ہے یہی صبح ہے یہی شام ہے
نہ شمیم گل کو قیام ہے نہ سرور دل کو دوام ہے
جو بنا ہو ثنا کی خوش بیاں اسی بے نصیب کا نام ہے
یہی جم کی چشم و چراغ ہے یہی روح عارف جام ہے
مرا کام خدمت میکدہ مرا نام ننگ انام ہے

صبا جو ناز کناں جا بجا نکلتی ہے
نہ حسرت دل اندوہ زا نکلتی ہے
ادا شناس سمجھتے ہیں پایۂ گفتار

کبھی کبھی ترے کوچے میں جا نکلتی ہے
نہ تن سے جان جلا آزما نکلتی ہے
سخن پہ جان سخن آشنا نکلتی ہے

شمع بجھتی ہے نمودار سحر ہوتی ہے
تیرے نظارے سے باز آئیں تو کافی جانا
سرمہ ہو جاتی ہیں آنکھوں میں نگاہیں جلکر
آشنا چاہتیں ثنا کی نہ طرفدار مجھے

حالت کشتۂ غم نوع دگر ہوتی ہے
قطع سر ہوتے ہیں پھر قطع نظر ہوتی ہے
رخ جاناں پہ کسے تاب نظر ہوتی ہے
یا علی کہتے ہی دشمن پر ظفر ہوتی ہے

قطعہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# انتخاب دیوان شمس العلما نواب سید امداد امام صاحب

## اثر عظیم آبادی

فقیری میں مجھے بخشا خدا نے اوج سلطاں کا
گدا مجھکو بنایا آستان شاہ مرداں کا

نمود شکل ہستی کن فکاں کی کارسازی ہے
ظہور ہر دو عالم ہے اشارہ تیرے فرماں کا

گنہگاروں کی آنکھیں قلزم اشک ندامت ہیں
نہیں دشوار اے زاہد چھڑانا داغ عصیاں کا

فلک آئینہ داری جور مہرویاں کی کرتا ہے
شفق ہے عکس خون آلودہ رخسار شہیداں کا

کسی کی دید پر موقوف اپنی زیست ہے ناصح
مرا آزار نظر انداز رکھتا ہے رگ جاں کا

چھپے گا دامن محشر میں خورشید قیامت بھی
غضب ہوگا عیاں ہونا ہمارے داغ پنہاں کا

نشاں نقش قدم کا بھی نہ پایا تا دم آخر
عبث ہمنے کیا پیچھا اثر عمر گریزاں کا

---

وصل بتاں میں خوف فراق بتاں نہ تھا
گویا کہ اپنے سر پہ بھی آسماں نہ تھا

پیش رقیب پرسش دل تمنے خوب کی
دشمن تھا پردہ دار نہ تھا رازداں نہ تھا

عبرت دلا چکی تھی ہماری ستم کشی
مطلق شب وصال عدو شادماں نہ تھا

بگڑے ہوئے رقیب سے وہ آئے میرے گھر
اس حسن اتفاق کا کوئی گماں نہ تھا

سرشار بیخودی تھے اثر بزم یار میں
کیا جانیں ہم رقیب کہاں تھا کہاں نہ تھا

---

تیرا پیکاں مرے سینہ سے نہ تنہا نکلا
لخت ہائے دل مجروح کو لیتا نکلا

ہم مسلماں ہیں مگر دل ہے بلا کا کافر
آنکھیں بھر آئیں جہاں ذکر بتوں کا نکلا

اپنی ہو حق سے نکر محفل رنداں برہم
تو ہی اے شیخ بڑا حق کا شناسا نکلا

شوق نے حسرتی دید بنایا کس کا
شعلہ طور مرا داغ تمنا نکلا

قتل کر رہ گئے شمشیر دو دم کیا معنی
حوصلہ اسمیں تمہارا نہ ہمارا نکلا

خلش تیر مژہ دل سے نجانے پاے
پھر کہاں لذت ایذا جو یہ کانٹا نکلا

اپنے مرنے سے عدو موردِ بیدادی اب — تجھ سے اے مرگ بڑا کام ہمارا نکلا
وائے تقدیر کہ اس دشمن ایماں کے حضور — ہیں بداندیش عدو چاہنے والا نکلا
مر گیا ہائے اثر پھوڑ کے سر پتھر سے — عشق گیسوے صنم جان کا سودا نکلا

جان دینا عاشق جانباز کو مشکل ہی کیا — لیکن اس سے بیوفا تو ہی بتا حاصل ہی کیا
مر گئے جنکو پڑی تیرے لب شیریں کی چاٹ — سچ بتا اس انگبیں میں زہر بھی شامل ہی کیا
خط میں سنتے ہیں کہ آئیں گے کہیں ہوویں نہ ہوں — اس عنایت میں مرادِ غیر بھی شامل ہی کیا
دل ہی سینہ میں کہ ہی سیماب برآتش اثر — ماہی بے آب ہی یا طائر بسمل ہی کیا

تیری جانب سے مجھے کیا نہوا — خیر گذری کہ تو خدا نہوا
کیوں ترا آشنا عدو ٹھہرے — جب ترے غم سے آشنا نہوا
مر کے اس کی گلی کی خاک ہوا — میں فنا ہوکے بھی فنا نہوا
مار ڈالا مجھے عدو کے لیے — حیف تو صبر آزما نہوا
اے اثر تجھکو پھر گلا کیا ہے — جب کسی کا وہ بیوفا نہوا

نخل الفت میں نمو دار ثمر کچھ نہوا — بار در باغ جہاں میں یہ شجر کچھ نہوا
ہجر کی شب کو شب قدر بنایا تو نے — تجھ سے میرے لیے اے رشک قمر کچھ نہوا
کر لے خونابہ فشانی بھی اگر دل چاہے — اشک ریزی سے تو اے دیدہ تر کچھ نہوا
لاکھ سمجھایا اثر کو نہ دے عشق میں جان — ناشنو تھا اسے کہنے کا اثر کچھ نہوا

جھوٹے وعدوں پہ ہمارے جائیں کیا — جانتے ہیں ہم کو دہوکا کھائیں کیا
پرسش اپنے قتل کی ہونے لگی — داورِ محشر کو ہم بتلائیں کیا
بے پشیمانی میں اقرار خطا — قتل کرکے مجھکو وہ پچھتائیں کیا
آئیں گے پھر بھی وہی عشرت کے دن — انقلاب دہر سے گھبرائیں کیا
دل کو کھوئے ایک مدت ہو گئی — اے اثر اب ڈھونڈنے سے پائیں کیا

مقدر میں زاہد جو تھا مل گیا — مجھے تو بتوں میں خدا مل گیا
اُسے جانِ شیریں کی پروا نہیں — جسے دردِ دل کا مزہ مل گیا

ذرا دل کو دیکھو تو اے ہمدمو
کدھر جا کے یہ بیوفا مل گیا

جدائی میں روتا ہوں آٹھوں پہر
مجھے خوب یہ مشغلہ مل گیا

ترا شعر کوئی سنا جب اثر
مزا میر کے شعر کا مل گیا

---

میرے گھر تیرا آنا جانا تھا
وہ بھی اے یار کیا زمانا تھا

جو نہ سمجھے کہ عاشقی کیا ہے
اس سے بیکار دل لگانا تھا

آئے تھے بخت آزمانے ہم
آپ کو تیغ آزمانا تھا!

تو نے رہنے دیا پس دیوار
ورنہ اپنا کہاں ٹھکانا تھا!

دل نہ دیتے اسے تو کیا کرتے
اے اثر دکھ ہمیں اٹھانا تھا

---

ہمیں اے بلبلو وقت آیا موسم ہے بہت چھڑکا
نہ اندیشہ ہے گلچیں کا نہ ہے صیاد کا دھڑکا

نیا کچھ رنگ نکلا روئے آتشناک دھونے سے
تماشا ہے بجھانے سے یہ شعلہ اور بھی بھڑکا

ہم اپنی زندگی میں شیر میدان محبت تھے
ترا توسن جو اے قاتل ہماری قبر سے بھڑکا

صبا سے آمد فصل بہاری کی خبر سنکر
ہر اک مرغ قفس کیا کیا پئے سیر چمن پھڑکا

اثر تو نے بھی پایا ہے مزاج حضرت آتش
جوانوں میں جواں بڈھوں میں بڈھا لڑکوں میں لڑکا

---

شیشہ سے کہاں بادۂ احمر نے اٹھایا
جو لطف کہ لب سے ترے ساغر نے اٹھایا

عشاق کے آگے جو ہوا یار قد آرا
غل پڑ گیا سر فتنۂ محشر نے اٹھایا

اس داغ کی صورت بھی نہیں لالہ نے دیکھی
اے گل جسے میرے دل مضطر نے اٹھایا

انگشت نمائی سے بچی ان کی نزاکت
الزام کمر زلف معنبر نے اٹھایا

کیا چاندنی چھٹکی مرے گھر میں جو شب وصل
چہرہ سے نقاب اس مہ انور نے اٹھایا

اب دیکھئے کیا تازہ بلا آتی ہے سر پر
انداز نیا یار کے تیور نے اٹھایا

مومن کے سوا اور اثر کون اٹھاتے
جو رنج علی کے لئے بوذر نے اٹھایا

---

چاندنی میں دور ہو یا جام شراب ناب کا
ہے غنیمت ساقیا عالم شب مہتاب کا

کس کو آتے نیند میرے نالۂ شبگیر سے
ہر ستارہ میں ہی نقشہ دیدۂ بیخواب کا

سرکشوں کی عاجزی ویسی ہی ہے جیسے اثر
بانو پر دیوار کے سر مارنا سیلاب کا

مشکل تکلیف کو بھی عیش کا ساماں سمجھا
داغ ہائے تنِ سوزاں کو چراغاں سمجھا

مجھے دیکھا جو کبھی دیر کبھی مسجد میں
گبر نے گبر مسلمان نے مسلماں سمجھا

دل مجروح ہے کس درجہ حریص آزار
دست قاتل کو جو دیکھا تو نمکداں سمجھا

بحقیقت نظر آئی جو بقا ہے موہوم
اپنی ہستی کو عدم کا سر و ساماں سمجھا

گلرخوں کے لکھے اوصاف یہانتک کہ اثر
جسنے دیکھا مرے دیواں کو گلستاں سمجھا

چنگا نہو مسیح سے بیمار عشق کا
کیا درد لاعلاج ہے آزار عشق کا

سن لو تو یہ جرم خدا کو بھی ہے پسند
کب قابلِ سزا ہے گنہگار عشق کا

ہم خاکیوں کے سر پہ یہ بار گراں گرا
روحانیوں سے جب نہ اُٹھا بار عشق کا

دل دیکے قید رنج سے آزاد ہو گیا
چھوٹا جہاں کے غم سے گرفتار عشق کا

دونوں جہاں کے رنج و الم کا ہی نام عشق
اے دل نہ نام لیجیو زنہار عشق کا

آنکھوں سے خوں جو آتا ہے آنسو کیسا گیا
کاری لگا ہی دل پہ اثر وار عشق کا

غم اُٹھانے سے عشق کم نہوا
کارگر غیر کا ستم نہوا

اپنے مرنے کا غم نہیں مجھکو
غم یہی ہے کہ تجھکو غم نہ ہوا

جام جم ہے اثر ترا دیواں
پھر نہ کہنا کہ جام جم نہوا

انہیں پایا مگر تنہا نہ پایا
جو یوں پایا تو کیا پایا نہ پایا

جسے دیکھا ترا سرشار دیکھا
جسے پایا ترا دیوانہ پایا

جب آئے تو نکر دشمن کے گھر سے
وہ تھے جیسے اُنہیں ویسا نہ پایا

غلط پردازیاں ہیں شاعروں کی
دہانِ یار کو عنقا نہ پایا

جلی اے شمع لیکن تو نے کچھ بھی
مزا سوزِ محبت کا نہ پایا

بہت ہشیار سنتے تھے اثر کو
مگر ہم نے اُسے دیوانہ پایا

دم بھر کا بھی آرام مقدر نہوا تھا
ہم پر وہ ستم ہے کہ کسی پر نہوا تھا

جز خضر تمنا دلِ وحشی کو ہمارے
صحرائے طلب میں کوئی رہبر نہوا تھا

ناچیز کو افتاد بناتی ہے گرامی
گوہر بھی کبھی قطرہ تھا گوہر نہوا تھا

اے تاجورِ تاجورِ عرصۂ گیتی
دارا نہوا تھا کہ سکندر نہوا تھا

کیوں شکوۂ تکلیف اثرؔ لائے زباں پر
آرام کی خاطر دلِ مضطر نہوا تھا

---

دل میں ابر کے بھری ہی ہوس جامِ شراب
بوالہوس کہئے اُسے یا مگسِ جامِ شراب

محتسب توڑ نہ یوں شیشۂ دلِ رندوں کا
ہوں گے آخر یہی فریادرسِ جامِ شراب

ساقیا رند بلانوش ہوں پی جاؤں گا
دُرد ہو یا کہ ہو خاشاک و خسِ جامِ شراب

محتسب راہزنِ قافلۂ عیش ہوا
نہیں آتی جو صدائے جرسِ جامِ شراب

یار سے پینے کو کہتا ہے پس و پیش نکر
اے اثرؔ خوب نہیں پیش و پسِ جامِ شراب

---

یا تھے ہم راحت گزیں بستر دیبائے دوست
یا نصیبِ عیش دشمن ہو گئیں شبہائے دوست

عرش اعظم کیا ہے پیش رتبہ والائے دوست
دل جسے کہتے ہیں اہل دل وہی ہے جائے دوست

غم نہیں گر کشتۂ دشمن کرے تو اے فلک
خاک ہو کر بھی ہمیں رہنا ہے زیرِ پائے دوست

آشنائے لب کروں کیوں رازِ غمہائے نہاں
اپنے حالِ دل سے واقف ہے دلِ دانائے دوست

جس طرف جاتی ہے نگاہ شوق نظارہ کرے
شش جہت میں ہے عیاں حسنِ جہاں آرائے دوست

بار پایا آج کیا تونے حریمِ یار میں
تجھ سے آتی ہے صبا بوئے روح افزائے دوست

شاد کیا ہوں رشک سے ہی اپنے مرجانیکی بات
مرگِ دشمن پر وہ فرمائیں زباں ہائے دوست

دیدۂ باطن سے گھر بیٹھے تماشا کیجئے
پردۂ دل میں نہاں ہے چہرۂ زیبائے دوست

داد کا طالب نہو نا اے اثرؔ روزِ جزا
تجھ کو لازم ہے خیالِ غیرت فردائے دوست

---

چھٹتا نہیں چھوڑا ہے یہ ظالم کسی طرح
اٹکا ہے تجھ سے کیا دلِ ناداں بری طرح

سمجھا نہ میرے درد کو ظالم کسی طرح
دل کی کہانی اس کو سنائی کئی طرح

وہ گل کہاں چھپا ہے کہ جس کی تلاش میں
آوارہ پھر رہی ہے صبا بھی مری طرح

جب سے لیا ہے تو نے دلِ مضطرب مرا
تو بھی ہے بیقرار ستمگر مری طرح

شاعر کو پیش آتی ہیں کیا کیا نہ دقتیں
مومن کی ہوتی ہے جو نکالی ہوئی طرح

استاد کی غزل پہ غزل کیا کروں لکھے
دعوائے ہمسری نہیں مجھ کو کسی طرح

دشمن نہ ذوق کا ہوں نہ ناسخ کا [illegible]
عادت نہیں کہ چھیڑ نکالوں کوئی طرح

غالب کو مانتا ہوں کہ اُستاد وہ بھی تھا
کافر ہوں اسمیں ہو جو مجھے شک کسی طرح

لیکن اثر جو دیدۂ حق بیں سے دیکھئے
کوئی غزل سرا نہوا میر کی طرح

موسیٰ نہ لائے تاب رُخ یار دیکھکر
نازاں ہوں اپنی طاقت دیدار دیکھکر

سیری نہیں نصیب ہمیں تیری دید سے
پھر تجھکو دیکھ لیتے ہیں ہر بار دیکھکر

پھر دل کو ذوق لذت ایذا ہوا اثر
اُس دلشکن کو در پئے آزار دیکھکر

شبِ فرقت بسر کریں کیونکر
نہ کٹے تو سحر کریں کیونکر

اُن کی تیغ نگہ کا مارا ہوں
میری جانب نظر کریں کیونکر

کچھ ہم اپنی خبر نہیں رکھتے
اُن کو اپنی خبر کریں کیونکر

گو ستمگر سہی پہ یار تو ہے
اس کا شکوہ اثر کریں کیونکر

شوریدگی قیس کے عالم پہ نظر کر
لیلیٰ کوئی دن وادیٔ مجنوں میں گذر کر

پھر مرے دل کو ہوئی وحشت بیابان دیکھکر
تلوے کھجلانے لگے خار مغیلاں دیکھکر

بل بے اپنے دیدۂ خونابہ افشاں کی بہار
پانی پانی ہوگیا ابر بہاراں دیکھکر

مایۂ ہمدردی جان ہی درونِ اہل درد
ہی بجائے ہو جو نالاں دلکو نالاں دیکھکر

ہو نہ بدظن ہم سے اے صیاد جانی ہی بہار
پھر قفس میں آئیں گے سیر گلستاں دیکھکر

تاب کیا لاتا کلام برق دم کی اے اثر
ہوگیا فی النار حاسد اپنا دیواں دیکھکر

جب نسیم صبح کہتی ہی کہ اے مرغ قفس
جوش پر فیض بہاری ہی چمن میں اِن دنوں

کیا تمنا سیر گلشن کی ترے جی میں نہیں
کیا ترے دل میں نہیں ہوتی رہائی کی ہوس

اس سے تب رو کر یہ کہتا ہوں کہ ای باد صبا
ہوں گرفتار قفس چلتا نہیں کچھ اپنا بس

جب قلق بڑھتا ہی اپنے دل کو یہ کہتا ہوں میں
سیر گلشن کے لیے اتنا نہ اے نادان ترس

ہی اسیری میں اثر وردِ زباں یہ قول بند
دل گرفتہ ہوں مجھے یکساں ہی گلزار و قفس

کیونکر نہ ہوتی دل کو اس دلربا کی خواہش
ناصح ہی سب پہ بالا رب العلا کی خواہش

رہتی ہے تجھکو اسکی زلف دوتا کی خواہش
خواہش بھی ایسی خواہش اے دل بلا کی خواہش

ظالم وہ کون دل ہی جسمیں نہیں بھری ہی
تیرے ستم کی حسرت تیری جفا کی خواہش

اے خالق دو عالم یہ کیا معاملہ ہے — اُن کو جفا کی خواہش مجھکو وفا کی خواہش
پامال جو رہے ہم ہیں باغ جہاں میں ورنہ — تیرے قدم سے نکلی کیا کیا حنا کی خواہش
ہے موت ہی مسیحا ہے درد ہی مداوا — تیرے مریض غم کو کیا ہو شفا کی خواہش
منہ دیکھکر کسی کا خاموش رہ گیا میں — پہنچی کہاں زباں تک مجھ بینوا کی خواہش
ہمنے آثر سنا ہے اہل رضا کو کہتے — اپنی وہی ہے خواہش جو ہے خدا کی خواہش

اے بوالعجب کہ جاں کی نہیں تن کو اطلاع — راکب کی ورنہ ہوتی ہے توسن کو اطلاع
دو چار دن میں فصل بہاری کا کوچ ہے — اسکی نہیں ہے بلبل گلشن کو اطلاع
مسی ملی ہے بال سنوارے ہیں یار نے — سنبل کو ہے خبر نہ ہے سوسن کو اطلاع
سینہ کو چاک کرکے آثر کیا دکھائے — ہے داغ دل سے اس مہ روشن کو اطلاع

بدلا ہوا ہے جب سے چمن کی ہوا کا رنگ — اچھا نہیں ہے بلبل رنگیں نوا کا رنگ
رنگیں مزاج رکھتے ہیں ہر بات کی تمیز — ہم جانتے ہیں آپ کے ناز و ادا کا رنگ
سنتے ہی میری عرض ہوا لال اُنکا منہ — بگڑا شب وصال مرے مدعا کا رنگ
لالہ شہید ہے تری دستار سُرخ کا — گل غرق خوں ہے دیکھکے تیری قبا کا رنگ
بیشک کوئی ولی تھا آثر میر نکتہ سنج — سب شاعروں سے خاص ہے اس با خدا کا رنگ

اتنا ہی کوئی خستہ درد جگر کہ ہم — بلبل بھی نالہ کش ہے مگر اسقدر کہ ہم
بے جوہروں کا دعوی توقیر ہے عبث — دنیا میں قدر پاتے ہیں اہل ہنر کہ ہم
بالائے بام آپ کے سونے سے ہوگیا — اس سے فروغ یاب ہے چشم قمر کہ ہم
جادو سے چشم سے ہمیں دیوانہ کر دیا — اس میں قصور وار ہے تو فتنہ گر کہ ہم
تیری گلی میں اے مہ تاباں شب فراق — سرگرم نالہ غیر رہا رات بھر کہ ہم
آئے کرم سے پیش ستم کے جواب میں — کرتا ہے یوں عدو سے کوئی درگزر کہ ہم
روئے سخن کا ہم سے گلا کیوں ہے غیر کو — رکھتے ہو بات چیت میں تم منہ ادھر کہ ہم
کوئی گل دمیدہ ہے گلزار میں کہ تو — آوازہ کش ہے بلبل شوریدہ سر کہ ہم
کہتے نہ تھے کہ دل کا لگانا عذاب ہے — اب بیقرار ہجر میں تو ہے آثر کہ ہم

عدو کا رشک ہی ہنگامۂ محشر کے ساماں میں
قیامت ہے نہاں اُنکے تبسم ہائے پنہاں میں

مرے حسن بیاں سے اک جہاں تصویر حیرت ہے
مرقع یار کا ہے جو غزل ہے اپنے دیواں میں

اسی جادو نے ارباب نظر کو مار رکھا ہے
کہ شوخی ہے حیا کے ساتھ اس کی چشم فتاں میں

سبھی گل ہر بکف گلشن میں ہیں اے ساقیا یارب
غضب ہے رند خالی ہاتھ ہوں فصل بہاراں میں

کیا کیوں ذکر اس کے دشنۂ خونریز کا میں نے
چبھویا آپ نے نشتر جا کر میری رگ جاں میں

خزاں۔ صیاد۔ گلچیں۔ باغباں سب ہی کا کھٹکا ہے
عبث بلبل نے طرح آشیاں ڈالی گلستاں میں

اسی سے پائی ہے شیرازہ کونین نے بندش
دو عالم کی ہے جمعیت تری زلف پریشاں میں

ہوئی جاتی ہے یارب پار کیونکر سینۂ دل سے
درازی یوں تو کچھ ایسی نہیں اس تیر کی نوک میں

ہوا ہے راہ کعبہ میں اثر کا ہمسفر ہے کے
وہ کافر جس سے سورتنے پڑے ہیں دیں مسلماں میں

---

دیا تو نے وہ دل خدایا ہمیں
لہو جس نے ہر دم رولایا ہمیں

یہاں تک بتوں نے ستایا ہمیں
کہ آخر خدا یاد آیا ہمیں

ترا نام لیکر رکھا دل پہ ہاتھ
کسی دم اگر ہوش آیا ہمیں

یہ بیٹھا یہاں غیر کے واسطے
تجھے دیکھکر صبر آیا ہمیں

اثر شکل اپنی ہوئی میر کی
ہا دیکھ اپنا پرایا ہمیں

---

دکھلا دو خراماں جو ادھر آئے تو جانیں
طوبائے تمنا میں ثمر آئے تو جانیں

یعقوب صفت منتظر یار ہیں لیکن
وہ یوسف گم گشتہ جو گھر آئے تو جانیں

اوصاف کمر لکھنے میں کد ہے شعرا کو
ہاتھ ان کے جو مضمون کمر آئے تو جانیں

مرغان قفس گوش بر آواز ہیں لیکن
گلشن کی صبا لیکے خبر آئے تو جانیں

آئے ہیں مداوا کے لیے عیسی مریم
اس ان کی دوا دل کو اثر آئے تو جانیں

---

گل تمہارے غذار ہیں دونوں
رنگ روئے بہار ہیں دونوں

نغمہ و مے کا ذکر مت چھیڑو
ہجر میں ناگوار ہیں دونوں

آنکھ تیغ نگہ کو مت پوچھو
جگر و دل فگار ہیں دونوں

دیدہ و دل ہیں جان کے دشمن
ورنہ آپس میں یار ہیں دونوں

دیکھے دل ہم تو وہ اُسے لیکر
اے اثرؔ بیقرار ہیں دونوں

اثرِ آہِ الم جب دلِ ناکام نہیں
گوشِ دلہائے بتاں موردِ الزام نہیں

طلبِ عفو نہیں اہلِ ستم سے شایاں
عذرِ تقصیر بجز خجلتِ الزام نہیں

وہ ظرافت سے اثرؔ ہم سے کہا کرتے ہیں
لذتِ بوسہ بہ از لذتِ دشنام نہیں

کیا تجھے کام بجز نالہ و فریاد نہیں
مشغلہ اور کوئی اے دلِ ناشاد نہیں

مدتِ عمرِ جنوں عمر سے کچھ تھوڑی ہے
دشت سے پھر کے کہاں جائیں کہ گھر یاد نہیں

حکمت آموز نہیں اہلِ جفا کی تعلیم
لطمۂ جورِ عدو سیلیِ استاد نہیں

طلبِ درد سے غافل نہ ہوا دل دم بھر
اڑ گئی لذتِ غم و ستم ایجاد نہیں

شکوہ غربت کا اثرؔ کرتے ہو غالب کی طرح
کیا تمہیں یارانِ وطن یاد نہیں

سنا حال دل پر کہا کچھ نہیں
مگر کان دھر کر سنا کچھ نہیں

کیا خوب جو کچھ خدا نے کیا
تو تم سے ہمکو گلا کچھ نہیں

حسینو کہیں گل سے خوشتر ہو تم
مگر تم میں بوئے وفا کچھ نہیں

نہ گل پر ہے جوبن نہ بلبل کو جوش
چمن کی وہ اگلی ہوا کچھ نہیں

بتوں کی پرستش کہاں تک اثرؔ
مگر تجھکو خوفِ خدا کچھ نہیں

شام کو جب چراغ جلتے ہیں
دل جلے سیر کو نکلتے ہیں

مضطرب کیا ہو رہروانِ عدم
کچھ تو ٹھہرو کہ ہم بھی چلتے ہیں

کون ان کو اثرؔ وہاں پہونچائے
حضرتِ دل جہاں بہلتے ہیں

لوگ جب تیرا نام لیتے ہیں
ہم کلیجے کو تھام لیتے ہیں

بادہ بھی مست ناز ہوتا ہے
جس ادا سے وہ جام لیتے ہیں

جانکر میر کا کلام اثرؔ
لوگ تیرا کلام لیتے ہیں

ہر بات پردہ کرتے ہیں تکرار کیا کہیں
جھگڑا لڑائی لے رہتے ہیں بیکار کیا کہیں

ہر دم وہ دل کو دیتے ہیں آزار کیا کہیں
ہم زندگی سے رہتے ہیں بیزار کیا کہیں

وہ دل کا مول کرتے ہیں چپکے مٹتے ہیں ہم
کھوٹا ہی مال پیش خریدار کیا کہیں

دیتے نہیں سوال کا عیسیٰ کوئی جواب — اچھی نہیں ہے حالت بیمار کیا کہیں
میری بھلی بھی اُن کو بری لگتی ہے اثر — جیسے ہیں وہ عدو کے طرفدار کیا کہیں

رات کیسا کیا نہ بڑھا درد جگر مت پوچھو — کس خرابی سے کٹے چار پہر مت پوچھو
ہمدمو کہہ تو چکے حال دلِ خوں گشتہ — اب ہمیں تاب نہیں بار دگر مت پوچھو
محفلِ غیر میں سے سے گئے چہرہ گلشن — رات جس رنگ سے وہ آئے نظر مت پوچھو
چہرۂ غیر ہی آئینہ ہمارے غم کا — ہمپہ جیسی ہی عنایت کی نظر مت پوچھو
کچھ خدا جانتا ہی جیسی بسر ہوتی ہے — زندگی ہے کہ مصیبت ہی اثر مت پوچھو

وضع احباب جہاں وجہ محن ہی ہمکو — شام غربت سے بتر صبح وطن ہے ہمکو
اشک ریزی سے تری بزم میں اے غیرتِ ماہ — صورتِ شمع کہاں تاب سخن ہی ہمکو
جور احباب و تمنائے سیاحت سے اثر — قصد ترکِ وطن و سیر دکن ہے ہمکو

وہ جب یوں وفا ہم سے یار کو — کہ ہو ناز جس پر خریدار کو
بھلا اب تو دل میں نظر آئے آپ — بہت ہم ترستے تھے دیدار کو
جو برعکس ہی آپ کا قول و فعل — ہم اقرار سمجھیں گے انکار کو
دوا کیا پلاتے ہو اے ہمدمو — اذیت ندو دل کے بیمار کو
بہت ابر روتا پھرا ملک ملک — نہ پہونچا مری چشم خونبار کو
چمن میں جو نالے ہمارے سنے — قفس لگ گئی بلبلِ زار کو
اثر بے زری میں کرو رہن ہے — تم اپنی فضیلت کی دستار کو

الجھی سلجھی رہنے دو کیوں آفت سر لاتی ہے — دل کی الجھن بڑھتی ہے جب زلف انکو سلجھاتی ہو
آنکھیں جھپکی جاتی ہیں متوالی کیسی صورت ہے — جاگے کس کی صحبت میں جو نیند کے اتنی ماتے ہو
دل سے آتر کیا کہتے ہو جانکا سودا عشق — تم بھی تو دیوانے ہو دیوانے کو سمجھاتی ہو

نہ شمشیر جفا شوق سے سر رکھتے تو — لیکن ایسا ہمارا سا جگر رکھتے تو
کیا اسیرانِ قفس سیر کے خواہاں ہوتے — آمد فصل بہاری کی خبر رکھتے تو
مجرم عشق سہی دل تھا مگر مایۂ ناز — آبرو اس کی تم اے دیدۂ تر رکھتے تو

دیکھے دل ہوگئے بیدل یہ کیا کیا تمنے
مال کھوٹا ہی سہی تو بھی اثر کہنے تو

کیوں رہی حیراں نہ دست سیمبر میں آئینہ
قدرت حق دیکھتا ہے اپنے گھر میں آئینہ

محو حیرت کس قدر اپنا دل محزوں ہوا
بنگیا آنسو کا قطرہ چشم تر میں آئینہ

دیکھ اے قاتل صفائے حسن کی تاثیر سے
صاف خنجر بنگیا تیری کمر میں آئینہ

جب سے دیکھا ہی ترے روئے مصفا کو صنم
سنگ خاک آلود ہی اپنی نظر میں آئینہ

یوں ہی گر اسکی سنہ تختی ترقی پر رہی
کیوں نہ بن جاوے تو اے دست اثر میں آئینہ

دل سے کیا پوچھتا ہی زلف گرہگیر سے پوچھ
اپنے سرشار کے احوال تو زنجیر سے پوچھ

میری جانبازی کے جوہر سے نہیں تو واقف
کچھ کھلے ہیں تری شمشیر پہ شمشیر سے پوچھ

پرسش حال کو جاتی ہی کہاں اے لیلے
قیس کا حال ہی کیا قیس کی تصویر سے پوچھ

یوں تو استاد فن شعر بہت سے گزرے
کسکو کہتے ہیں غزل گوئی اثر میر سے پوچھ

ہے جوش بہار اب کے برس اور زیادہ
بیتاب ہیں مرغان قفس اور زیادہ

ہوشیار ہو مجنوں کہ قریب آگئی لیلے
آنے لگی آواز جرس اور زیادہ

کیا ذکر عدو سے بھی غرض بوجھ گئے ہم
ارشاد کی حاجت نہیں بس اور زیادہ

جب اپنے ترسنے کو بیاں کرتے ہیں اُنسے
کہتے ہیں وہ ہنسکر کہ ترس اور زیادہ

بڑھتی ہے سوا غم سے طبیعت کی روانی
مہمیز سے ہو تیز فرس اور زیادہ

پیری میں اثر شامت اعمال سے اکثر
ہوتی ہے جوانی کی ہوس اور زیادہ

دولت نہیں ملتی ہی کہ عزت نہیں ملتی
جس چیز کی طالب ہی طبیعت نہیں ملتی

مدت سے جو دل ہی تری بیداد کا خوگر
بے رنج سے جان کو راحت نہیں ملتی

ہے وار پیا پے جو تری تیغ جفا کا
ظالم سے مجھے دم لینے کی فرصت نہیں ملتی

ثابت ہوا فرہاد تری کوہکنی سے
کچھ کیجئے مزدوری الفت نہیں ملتی

سینہ تو مرا راز محبت سے بھرا ہے
اعضا سے خالی تری صحبت نہیں ملتی

اس عہد میں کیا حال بُرا ہی شعرا کا
سرکار میں دو بیسہ کی خدمت نہیں ملتی

کیا حال دل زار اثر تجھکو سنائے
بیچارے کو گفتار کی طاقت نہیں ملتی

سمجھکے دل نے مزے یار کی جفا کیلئے — دہانِ زخم کھلے شورِ صبا کیلیئے
تری سرشت ہی اے یار بیوفائی کی — وفا تیرے لیے ہی نہ تو وفا کیلیے
خبر جو لیگئی گلشن میں تیری آمد کی — بہارِ شوق میں گل نے قدم صبا کے لیے
انہیں خبر نہیں اکسیر خاکساری کی — جو خاک چھانتے پھرتے ہیں کیمیا کیلیے

یارب ترے کرم کی موافق ہو اسلے — کشتی مری نجات کے ساحل سے جا ملے
پوچھا گیا جو روزِ ازل کس کو کیا ملے — چلاے ہم کہ ہمکو دلِ مبتلا ملے
یارب یہی سزا ہمیں روزِ جزا ملے — جنت میں دل دکھانیکو وہ بیوفا ملے
ملنا اسی کو کہتے ہیں اے بخت نارسا — وہ غیر کی گلی میں ملے بھی تو کیا ملے
بدمست جائیں داورِ محشر کے سامنے — ایسی کوئی شراب ہمیں ساقیا ملے
ظالم تری جفا میں نہیں عذر کچھ ہمیں — تجھکو یہ غم کیا ہی کہ عذرِ جفا ملے
عجلت سے رفتگاں عدم کی ہم اے اثر — پیچھے تو رہ گئے تھے مگر اُنسے جا ملے

واحسرتا وہ بزم وہ صحبت نہیں رہی — وہ دل نہیں رہا وہ طبیعت نہیں رہی
جب دوستوں کو ہم سے محبت نہیں رہی — ہم کو بھی اُن سے جائے شکایت نہیں رہی
کارِ مسیح شدتِ آزار نے کیا — اچھا ہوا علاج کی حاجت نہیں رہی
دل وضعِ احتیاط سے اے آہ تنگ تھا — اب شاد ہی کہ ضبط کی طاقت نہیں رہی
دل کو غنی طلب سے کیا یاس نے اثر — واحسرتا کہ وصل کی حسرت نہیں رہی

آوازِ صور کون سنیگا خمار سے — میکش تو اُٹھنے والے نہیں ہیں مزار سے
امسال ڈر ہی جوششِ فصلِ بہار سے — شاخیں نہ پھٹ پڑیں کہیں پھولنے کے بار سے
گلشن میں آمد آمد فصلِ بہار ہے — دل بلبلوں کے جانے لگے اختیار سے
پیری میں دل کو ربط ہی اک گلعذار سے — اپنی خزاں بھی کم نہیں فصلِ بہار سے

جفائیں ہوتی ہیں گھٹتا ہی دم ایسا بھی ہوتا ہے — مگر ہم پر جو ہی تیرا ستم ایسا بھی ہوتا ہے
عدو کے آتے ہی رونق سدہاری تیری محفل کی — معاذ اللہ انساں کا قدم ایسا بھی ہوتا ہے
رکاوٹ ہی خلش ہی چھیڑ ہی ایذا پہ ایذا ہے — ستم کے بعد کرتے ہیں کرم ایسا بھی ہوتا ہے

دل مہجور آخر انتہا ہے ہر نحوست کی
کبھی سعدین ہوتے ہیں بہم ایسا بھی ہوتا ہے

نکو شکوہ ہماری بے سبب کی بدگمانی کا
محبت میں ترے سر کی قسم ایسا بھی ہوتا ہے

ہمیں بزم عدو میں وہ بلاتے ہیں تمنا سے
کرم ایسا بھی ہوتا ہے ستم ایسا بھی ہوتا ہے

نہو درد جدائی سے جو واقف اسکو کیا کہئے
ہمیں وہ دیکھکر کہتے ہیں غم ایسا بھی ہوتا ہے

سبھی کچھ ہوتا رہتا ہے اثر آپکی خدائی ہیں
کریں دعویٰ خدائی کا صنم ایسا بھی ہوتا ہے

---

جب ہوں زبان خلق پہ چرچے بہار کے
صیاد ہم قفس میں رہیں دل کو مار کے

ناصح غم فراق میں ہم روتے یوں لہو
ہوتے جو اپنے دیدہ و دل اختیار کے

کرتا ہوں عاشقی میں صنم کوہکن کے کام
کچھ کم نہیں پہاڑ سے دن انتظار کے

سینہ سے آملو کہ نہیں طاقت فراق
اس وقت کام آؤ دل بیقرار کے

کیونکر ہمیں قرار کا پہلو ملے اثر
ہم ہاتھ میں پڑے ہیں دل بیقرار کے

---

رسوا جہاں میں خلق میں بدنام کر چکے
تم اپنا کام دیدۂ ناکام کر چکے

مرنے پہ بھی رہا جو یہی اضطراب دل
ہم بیقرار قبر میں آرام کر چکے

بدنامیوں کا خوف اگر یوں لگا رہا
تب آپ عاشقی میں اثر نام کر چکے

---

دل کسیکو اگر دئے ہوتے
یوں نہ بیکار ہم جیئے ہوتے

کاش اے رحم داور محشر
ہم گناہ اور بھی کیئے ہوتے

کٹتے کیونکر اثر بہار کے دن
مے سے توبہ اگر کیئے ہوتے

---

آنکھ والا ترے جوبن کا تماشا دیکھے
دیدۂ کور کو کیا آئے نظر کیا دیکھے

کیا رکھیں خضر سے ہم چشم ہدایت اے دل
کہ نہیں دشت محبت کا وہ رستا دیکھے

میں ہوں اے قیس وہ مجنوں کہ بچشم حیرت
پھاڑ کر پردۂ محمل تجھے لیلے دیکھے

تجھسے اے ناصح ناداں یہ سمجھنے کا نہیں
اور کوئی دل بیتاب کو سمجھا دیکھے

شہسواری سخن کا جسے دعویٰ ہو اثر
توسن طبع مرے سامنے چمکا دیکھے

---

نہ صرف گل کی بدولت چمن میں آگ لگی
پلاس پھولتے ہی نیکے بن میں آگ لگی

بتوں کی شعلۂ رخسار کی حرارت سے
روان شیخ و دل برہمن میں آگ لگی

نہیں یہ رنگ فروزاں ہی آتش غیرت ترے لبوں سے عقیق یمن میں آگ لگی
ہرا بھرا نہو کیوں نخل عشرت خسرو نہال آرزوئے کوہکن میں آگ لگی
مرے کلام شرربار کے اثر سے اثر عدو کے دعوی شعر و سخن میں آگ لگی

کب بعد مرگ حاجت شمع مزار ہے دل پر ہمارے داغ شب انتظار ہے
برق فروغ حسن ہی ناکامی نگاہ نظارہ سوز عارض تابان یار ہے
کھینچا ستم سے ہاتھ جو اس نے تو غم نہیں اے دل یہ کیا ہی کم کہ وہ غفلت شعار ہے
کس بے بسی میں اے مرے مالک پڑی ہی جان دل پر ہی اختیار نہ قابو میں یار ہے
گرمی مرے کلام میں کیونکر نہو اثر سوز غم دروں سے نفس شعلہ بار ہے

فلک تجھ سے بچکر کدہر جائے کوئی تو سر پر ہی ظالم جدہر جائے کوئی
قیامت کا قد ہی بلا کی ہیں آنکھیں بجا ہی اگر تجھپہ مرجائے کوئی
ہے خاک ہوکر اسی سرزمیں کی تمہاری گلی میں اگر جائے کوئی
یہ کہدو کہ ہم کو بھی ہمراہ لے لے عدم کی جو لانے خبر جائے کوئی
خدا دیکھتا ہے خدا دیکھتا ہے ستم زیردستوں پہ کرجائے کوئی

جام مے منہ سے لگادے ساقی اپنے ہاتھوں سے پلادے ساقی
رنج کو دل سے بھلا دے ساقی مجھے بیہوش بنا دے ساقی
کرچکے خانہ خمار تہی میکشو اب ہمیں کیا دے ساقی
نشہ میں ذکر ستوں حور نکا کوئی وہ غزل کو ہلادے ساقی
مے پرستی میں ہی گلشن کی ہوس زلف چہرے سے ہٹادے ساقی
ہوش آنے لگے جسدم مجھکو تھوڑی سے موئنہ میں چوا دے ساقی
کیا یہ مستانہ اثر کی ہی غزل مے پرستونکو سنادے ساقی

پہلے تو نہ تھی شدت درد جگر ایسی رہتی تھی غشی مجھکو نہ دو دو پہر ایسی
مرغان قفس مرگئے دم بھر میں پھڑک کر کیا لائی صبا جاکے چمن سے خبر ایسی
اس گل سے لگا آئے گی یوں میرا لطف نسے امید نہ تھی تجھسے نسیم سحر ایسی

ہے تیر کے انداز کو خستہ جگری شرط ۔۔۔ لائے تو کوئی پہلے طبیعت اثر ایسی

اس رحیم پہ وہ عذاب کرے ۔۔۔ تجھکو واعظ خدا خراب کرے
سب ہے موقوف اس کی مرضی پر ۔۔۔ لطف فرمائے یا عتاب کرے
زور گر دے وہ ناتوانوں کو ۔۔۔ بحر سے ہمسری حباب کرے
بیخودی کا بھی ایک عالم ہے ۔۔۔ ترک کیونکر کوئی شراب کرے
اے اثر تیرے شور نالی سے ۔۔۔ کسطرح کوئی شب کو خواب کرے

دل اس باغ سے جو اُٹھا کر چلے ۔۔۔ ہوا یاں کی ناساز پا کر چلے
کسی ڈھب سے دل کو دکھا کر چلے ۔۔۔ وہ جب آئے ہمکو رولا کر چلے
موے پر بھی ہم سے ہے ان کو غبار ۔۔۔ وہ مدفن سے دامن بچا کر چلے
گئے سیر گور غریباں کو جب ۔۔۔ قیامت کا عالم بپا کر چلے
کیا جان و ایمان تجھپر نثار ۔۔۔ حق عاشقی ہم ادا کر چلے
نہ آیا اُنہیں کچھ بھی خوف خدا ۔۔۔ ہمیں اپنا بندہ بنا کر چلے
ملالے مقدر سے اعمال کو ۔۔۔ جو کرنا تھا ہم لے خدا کر چلے
اثر باغ دنیا سے گل کی طرح ۔۔۔ جو ہو زر بکف زر لٹا کر چلے

حسن کی جنس خریدار لیے پھرتی ہے ۔۔۔ ساتھ بازار کا بازار لیے پھرتی ہے
در بدر حسرت دلدار لیے پھرتی ہے ۔۔۔ سر ہر کوچہ و بازار لیئے پھرتی ہے
عدم آباد میں آنے کا سبب ہی ظاہر ۔۔۔ جستجوئے کریار لیئے پھرتی ہے
دیکھ اے جان جہاں شمس و قمر کو دنرات ۔۔۔ آج تک حسرت دیدار لیے پھرتی ہے
دشت میں قیس کو کیا آئے نظر جب لیلا ۔۔۔ ساتھ میں گرد کی دیوار لیے پھرتی ہے
گل سے کیوں کہہ نہیں دیتی ہی پیام بلبل ۔۔۔ اپنے ہمراہ صبا بار لیے پھرتی ہے
حسرت دید اثر حضرت آتش کیطرح ۔۔۔ پیش روزن پس دیوار لیے پھرتی ہے

عزت کی ہوس زر کی تمنا نہیں رکھتے ۔۔۔ ہم دل میں کوئی حسرت دنیا نہیں رکھتے
سر چھوڑ نے دو چارہ گرو ہاتھ نہ رکھو ۔۔۔ بیکار کسی شخص کو بیٹھا نہیں رکھتے

بیخوف نہ کیوں عرصۂ محشر میں وہ آئیں
واقف ہیں کہ ہم خون کا دعویٰ نہیں کہتے

دل دیجئے سر پھوڑئیے مر جائیے لیکن
یہ کام ہیں ایسے کہ نتیجا نہیں رکھتے

منکر ہیں ترے حسن دل افروز سے محروم
کیا دیکھیں بجز تجھے دیدۂ بینا نہیں رکھتے

پہنچی ہے کہاں ان کی عداوت کی ترقی
وہ میری محبت بھی گوارا نہیں رکھتے

آنسو ہیں کہ جاری ہیں اکبر دیدۂ تر سے
رونے کے سوا ہم کوئی دھندا نہیں رکھتے

---

تیری نگاہ اور کدھر بد نظر گئی
دل کی طرف گئی کبھی سوئے جگر گئی

کیا آئے اے صبا تجھے پرواز کا خیال
مدت ہوئی کہ آرزوئے بال و پر گئی

عشق جفا کے خوف سے رونیلگا عدو
جب اس ستم شعار کو میری خبر گئی

تا عمر گردش طالع نصیب عدو رہا
اپنی بھی زندگی کوئی صورت گزر گئی

لیکن عدو کو ساتھ وہ پرسش کو آئے ہیں
واحسرتا کہ لذت درد جگر گئی

تنہائی طریق گوارا نہ کر سکی
حسرت ہماری ساتھ بس ناامید گئی

میں ہی نہ اسکی بزم سے روتا اٹھا اکبر
آنسو بہاتی شمع بھی وقت سحر گئی

---

دو چار دن کی سیر چمن کو دکھا گئے
گل اے صبا بہار میں کیا آ کے کیا گئے

گل اور عندلیب میں جھگڑا لگا گئے
سیر چمن میں تم یہ نیا گل کھلا گئے

تھی دیدنی بہار ہمارے غبار کی
ان کی گلی میں ہم سر دوش صبا گئے

بانگ جرس نہ غلغلۂ کوس صبحدم
جو قافلے عدم کو گئے بے صدا گئے

دم بھر بھی سب جرس نہ رہا کاروان عمر
نالے ہمارے ساتھ بجائے درا گئے

جب گھر چلے تو سادگیٔ طبع سے اکبر
اُن کی گلی میں ڈھونڈھنے دل بارہا گئے

---

سبلے ترے اے گل چمن میں کیا بہار نغمہ کی
گوش دل زحمت کشی سے خار خار نغمہ ہے

مطربان خوش نوا ہیں سازگار اہل شوق
منزل مقصود بد حالاں دیار نغمہ ہے

شرع سے قانون عقلی واعظا برہم نہو
صرف چند اصوات موزوں پر مدار نغمہ ہے

اُسکے آگے کیوں نہ عاشق گوش بر آواز ہو
ہر سخن کو جس کے حاصل اعتبار نغمہ ہے

آشنائے ساز لذت سے دل رباب شوق
طبع ناموزوں زاہد شرمسار نغمہ ہے

